بائین طرف معدل النہار سے رہتا ہے۔ تصویر دائرہ معدل النہار اور منطقۃ البروج کی ذیل مین درج ہے
تا کہ مضامین گذشتہ صدر کو ذہن نشین ہو جاوے علیک بالتامل الصادق فی ہذا المکان لینکشف لک المغلق من وجوہ خرائد البیان

اور لازم ہے کہ تو تامل صادق کرے اس مکان میں تا کہ کھل جاوے تیری پیچیدہ ...



مقصد دوم زمین کے بیان مین - بیان کیا جاتا ہے کہ جو کچھ مفرح القلوب اور شرح چغمینی اور شرح تذکرہ محقق طوسی اور سدرۃ الخیال اور تقویم البلدان وغیرہ کتب معتبرہ سے ثابت ہوا ہے وہ یہ ہے کہ زمین مثل گیند کی کروی الشکل ہے اور مانند زردہ بیضہ کے وسط فلک مین واقع ہے - بعضون کے نزدیک زمین حرکت دولابی سے متحرک ہے اور فلک قائم ہے - اور تبدل اجزائے فلک کا جو ہمین معلوم ہوتا ہے بنابر انتقال زمین کے ہے لیکن محققین اس قول کو بدیہی البطلان سمجھکر آسمان کو ہی متحرک جانتے ہین - اور دلائل ہر ایک کے اپنے مکان پر مذکور ہین لا نذکرہا ہہنا خوفاً عن الاطناب - اور زمین کے تین طبقات ہین ایک وہ کہ ہمارے پاس ہے اور یہ پانی اور ہوا سے مرکب ہے - دوسرا وہ کہ نیچے اوسکے ہے اور وہ صرف پانی سے مرکب ہے - تیسرا جو قریب مرکز کے ہے یہ طبقہ ارض بسیط ہے پانی وہان تک نہین پہونچتا - اور کہا گیا ہے کہ زمین فلک مین مثل نقطہ کے واقع ہے اور چونکہ وہ عین وسط آسمان مین واقع ہوئی ہے اسلیے محاذی معدل النہار کی ایک خط وسط زمین مین فرض کرتے ہین اور اس خط کو خط استوا کہتے ہین کیونکہ اس جگہ پر رات اور دن ہمیشہ بالتقریب مساوی ہوتا ہے - اور اس خط سے زمین کی عقلاً دو حصہ ہوجاتے ہین - شمالی اور جنوبی اور یہ دونون حصہ مانند دو کاسون کے ہوتے ہین کہ لب دونون کے باہم پیوستہ ہون اور ملتقای دونونکا خط استوا ہے اور وسط حقیقی ہر کاسہ مین ایک نقطہ خیال کرتے ہین اسلیے کرہ ارض مین بھی دو نقطہ شمالاً اور جنوباً ثابت ہوتے ہین اور ان دونونکو مجازاً قطب کہا جاتا ہے اور بعدہ اس قطب سے دوسرے قطب تک ایک اور خط کھینچتے ہین اسطور سے کہ طرف مشرق اور مغرب کی گذرتا ہے اور خط استوا کو مشرق اور مغرب مین دو جگہہ پر قطع کرکر دو نقطہ متقابلہ شرقاً اور غرباً پیدا کرتا ہے اس سے زمین کے دو حصہ ہوجاتے ہین فوقانی اور تحتانی - پس دونون خطوط مذکورہ سے مجموع زمین کے چار حصہ مساوی المقدار ہوجاتے ہین اور عند الحکما یہ امر پایہ ثبوت کو پہونچ چکا ہے کہ ہر دو ربع جنوبی اور ایک ربع شمالی پانی مین غرق ہے اور ایک ربع شمالی بلا تعیین مکشوف اور ظاہر ہے اسیکو ربع مسکون بولتے ہین اقالیم سبعہ وغیرہ بیابان اور پہاڑ اور بحار اور اشجار اسمین محصور ہین لیکن بتعیین احد الربعین الشمالیین مین کہ اسمین کونسا آباد اور معمور ہے حکما تعذر یا تعسر کے قائل ہین - اور نیز ایک خط ثالث قطب شمالی ارضی سے تصور کرتے ہین کہ زمین کی شرقاً اور غرباً دو حصہ کرکے خط استوا کو قطع کرکے اپنی جگہہ پر پہونچتا ہے مقطع اول کہ نصف فوقانی مین بعد مرور خط کے ربع مسکون سے متحقق خط استوا کے حاصل ہوتا ہے قبۃ الارض سے موسوم ہے اور ارفع ترین اجزای زمین بہ نسبت ہماری بھی ہے کیونکہ نقطہ قبہ کا بہ نسبت اقطاب ارضی اور بلحاظ نقاط شرقی اور غربی کے کہ تقاطع خط او

اور ثانی سے حاصل ہوئی ہین جاین وسط مین ہے پس کرہ زمین مین چھ نقطہ متقابلہ فرضی ثابت ہوئی نقطہ
جنوباً وشمالاً یعنے دو قطب زمین کے اور دو نقطہ شرقاً اور غرباً اور دو نقطہ فوقاً اور تحتاً۔ نقطہ فوقانی
قبۃ الارض ہیود ہذا بالضرورہ برفع اجزاء الارض عنا۔ اور نصف خط ثالث کا کہ فیما بین نقطہ قطب شمالی مین اور
نقطہ قبۃ الارض کے واقع ہے نصف نہار قبہ کے نام سے موسوم ہے۔ آب معلوم کرنا چاہیئے کہ حکما ربع
مسکون کو خط استوار سے قطب شمالی زمین تک نوّے درجہ تخمین کیے ہین ازانجملہ تیس درجہ قطب شمالی
کیطرف سے بسبب عدم قابلیت آبادی کے خارج کرتے ہین اور عرض اقالیم سبعہ کو ساٹھ درجہ باقیہ مین
محصور کرتے ہین۔ اور عدم لیاقت تیس درجون مذکورہ کی آبادی کے لیے بسبب غلبہ برودت کے ہے کہ بموجب
بعد آفتاب کے وہان حاصل ہے اور بعض حکما تینتیس درجہ قطب شمالی کیطرف اور دس درجہ خط استوار
کے جانب سے منہا کرتے ہین اور عرض اقالیم کو صرف پچاس درجون مین محصور کہتے ہین اور علت اخراج
دس درجون مذکورہ مین یہ تحریر کرتے ہین کہ عین خط استوار مین بواسطہ غلبہ حرارت کے بھی سکونت ناممکن
ہے۔ پس انکے نزدیک مابین اقلیم اول اور خط استوار کے دس درجہ کا فصل ثابت ہوتا ہی بخلاف
حکماء سابقین کے کہ اونکے نزدیک فصل ثابت نہین ہوتا بہر تقدیر معلوم کرنا چاہیئے کہ ہفت اقلیم
مانند ہفت بساط مطول کے مشرق سے مغرب کیطرف برابر یک دیگر بر استاد است ربع مسکون مین واقع ہین
اور خط استوار جنوب مشرق زمین چین سے شروع ہوا ہے پھر جزیرہ جگوٹ سے گذر کر گنگ دژ بہ
کہ زمین چین سے ہے اور مستقر الشیاطین کے نام سے مشہور پہونچتا ہے بعدہ جزائر ارض الذہب پر گذر
کر جزیرہ سراندیب کی جنوب رویہ اور جزائر زنج کی شمالی طرف ہوکر معظم بلاد زنج مین پہونچتا ہے
پس شمال رویہ کوہ قمر کے (کہ منبع رود نیل ہے) گذر کر اور جنوب رویہ بیابان مغرب کے پہونچ کر
بحر اوقیانوس تک منتہی ہوتا ہے پس خط استوار سے درجہ مستقیم تک (کہ ساٹھ درجہ ہوتے ہین
اور وہین تک آبادی ہے) عرض جنوب اور شمال مین سات حصہ ہین ہر ایک کو اقلیم کہتے ہین۔ طول
اور عرض اقلیم کا مختلف ہے۔ چنانچہ طول اور عرض اقلیم دوم کا اول سے کمتر ہے اور سوم کا دوم سے
اور چہارم کا سوم سے اور پنجم کا چہارم سے اور ششم کا پنجم سے اور ہفتم کا ششم سے کمتر ہے۔ اور ایسا ہی
رات دن ہر ایک کا متفاوت ہے لیکن کل رات دن کی چوبیس ساعت مقرر کی گئی ہین اگر دن زیادہ
ہوگا تو رات کم ہو جائیگی اور اسکا عکس بھی ہوتا رہیگا اور نیز ہوا ہر ایک اقلیم کی علیحدہ اور مزاج
باشندگان ہر ایک کا جدا ہے اور رنگ لوگوں کے بھی مختلف ہین چنانچہ ہر ایک اقلیم کے ذیل مین یہ
امور بیان ہونگے۔ اور اہل نجوم ہر ایک اقلیم کو سات سیارون مین سے ایک ایک کی ساتھ منسوب

کیا ہے اور ہر ایک کو خدا کے حکم سے ایک ولایت مین متصرف جانتے ہین چنانچہ اقلیم اول زحل سے منسوب ہے
اور وہ بلاد ہند ہین اور اقلیم دوم مشتری سے متعلق ہے اور وہ بلاد چین ہین اور اقلیم سوم مریخ سے وابستہ ہے
اور وہ بلاد ترک ہین اور اقلیم چہارم آفتاب سے منسوب ہے اور وہ بلاد خراسان ہین اور اقلیم پنجم زہرہ سے اور
وہ بلاد ماوراء النہر یعنے توران ہین اور اقلیم ششم عطارد سے اور وہ بلاد یاجوج ماجوج ہین اور عند البعض بلاد روم
ہین اور اقلیم ہفتم قمر سے متعلق ہے اور وہ بلاد بلغ ہین۔ اقلیم اول طرف خط استواء کے ہے اور اقلیم ہفتم
طرف قطب شمالی زمین کے ہے ماوراء اسکے آبادی نہین اور باقی اقالیم مابین ان دونو کی ترتیب واقع ہین جیسا مجملاً بیان
ہوا ہے انتباہ بعض ولایتین ایک اقلیم مین محصور ہین اور بعض مشترک ہین یعنی بعضی بلاد انکا ایک اقلیم مین اور
بعض دوسری مین جیسا ہندوستان اور چین وغیرہ کہی ایک اقالیم مین مشترک ہین پس تعیین ولایتون کی
اقالیم مین راست نہین آتی اس لیے اسامی بلاد مشہورہ کے جو ہر ایک اقالیم مین واقع ہین لکھے جاتے ہین تا آسانی
معلوم ہوجاوے کہ فلان شہر فلان اقلیم سے ہے علی قول الاصح اب اقالیم کے بابت قدرے لکھا جاتا ہے
اقلیم اول ابتدا اوسکی شمال جزیرہ یاقوت سے ہوتی ہے پس جنوب بلاد چین اور شمال سراندیپ اور
وسط ہند اور سند پر گذرتی ہے اور بحر فارس قطع کرکے جنوب بلاد عمان اور وسط بلاد یمن پر گذر کر بحر محیط پر
منتہی ہوتی ہے۔ اور اس جزیرہ کی دو طرفین ہین شمالی اور جنوبی سمت شمالی مین یہ اقلیم واقع ہے اور جو
امکنہ اسمین واقع ہین وہ یہ ہین۔ جزیرہ وقواق کہ سرحد مشرق مین ہے اور بعض بلاد چین مثل زیتون
اور خانفقو اور خالجو اور خنا اور سیلی۔ اور جزیرہ سراندیپ کہ بحر ہند مین واقع ہے اور دیگر جزائر ہند
اور یمن۔ بعض بلاد اوسکے اس اقلیم سے خارج ہین لیکن جسقدر بلاد یمن سے داخل اقلیم اول ہین وہ
ذیل مین مذکور ہوتے ہین۔ تعزہ۔ مخا بند۔ عشرہ۔ سبا۔ حضرموت۔ عدن۔ مرساط۔ شیجرہ۔ قلہات
۔ ظفار۔ زبیگہ۔ ہجر۔ شحر۔ حلی۔ جبیلہ۔ صعدہ۔ مارب۔ ذمار۔ جرس۔ مہرہ۔ ارم کہ شداد
سے منسوب ہے۔ اور بلاد زنجبار اور بلاد النوبہ اور نوبہ منجملہ پسران حام بن نوح سے تہا یہ ولایت اوسکے
نام پر شہرت رکھتی ہے اور معدن الذہب اور قصبہ عمان اور حبشہ اور بربرا اور تکرور اور نقلہ اور بلد
سندابل اور سغالا اور سلجما۔ اور جابلص اور معقد و ہند اور خانہ اور بربیا اور رغادہ۔ اور بعض بلاد حجاز
اور جزیرہ کرک وغیرہ۔ طول اقلیم ہذا کا تین ہزار باہیس فرسنگ ہے اور عرض اوسکا ایک سو بتیا لیس کل
فرسنگ اور اس اقلیم مین بیس پہاڑ اور تیس انہار ہین اور آدمی اس اقلیم کے سیاہ رنگ ہوتے ہین۔
طول روز اوائل اقلیم مین ۱۲ ساعت نجومی۔ اور رات ۱۱ ساعت کی ہوتی ہے۔ اور میانہ اقلیم مین
۱۳ ساعت کا دن اور ۱۰ ساعت کی رات ہوتی ہے اور آخر اقلیم مین ۱۳ ساعت کا دن اور رات ۱۰ ساعت

ع۲ ... بیان [illegible] ع۳ ... ع۴ ... اور [illegible] ع۵ سند [illegible] ع۶ ... مکان ۱۲

کی ہوتی ہے اور ہوا اس اقلیم ہذا کی بارہ مہینے معتدل اور بیرابر اور مناسب ہوتی ہے
اقلیم دوم ابتدا اوسکی شرق سے ہوتی ہے اور وسط بلاد چین او شمال سراندیپ اور بلاد ہند
اور قندہار اور وسط بلاد کابل اور جنوب بلاد کرمان پرگذرتی ہے۔ پس بحر فارس کو قطع کر کے وسط
بلاد رقہ اور افریقیہ اور شمال بربرستان اور جنوب قیروان اور وسط بلاد مرطانہ کی ہو کے بحر اوقیانوس
تک منتہی ہوتی ہے اور امکنہ جو اسمین واقع ہے وہ درج ہوتی ہین۔ توابع عمان۔ توابع یمن اور
یمامہ اور توابع حجاز۔ اور تہامہ اور مکہ مبارکہ کہ ابتدا اقلیم دوم مین ہے اور مدینہ مطہرہ قریباً
وسط اقلیم مین ہے اور طائف اور ہجیرہ اور فید اور قطیف اور عیبر۔ اور توابع حبش
اور قیروان اور بعض بلاد افریقیہ اور بلاد صعید مصر مثل قفط اور قوص اور اخمیم اور عیذاب اور
اسیوط اور سنجا اور حلوان اور اقصر اور ارمنہ۔ اور بعض بلاد ملک مغرب مثل ورقہ اور سوس وررود بیت
اور بلاد اور ولایت بحرین اور جدہ بندر اور جزیرہ سقوطرہ کہ بحر مغرب مین ہے اور اکثر بلاد
واضح ہو کہ اگرچہ ہندوستان ایک ولایت وسیع ہے اور کئی ولایتون پر مشتمل ہے اور اقلیم
دوم اور سوم اور چہارم مین مشترک ہے لیکن چونکہ اکثر بلاد اوسکے اقلیم دوم مین ہین اسلیے ذکر ہندوستان کا
اسی اقلیم مین کرنا مناسب سمجھا گیا ہے اور باقی شہر اوسکے جس جس اقلیم مین واقع ہین وہان پر لکھے جاینگے
پس جو بلاد اوسکے دکھن اور گجرات وغیرہ سے اقلیم دوم مین واقع ہین وہ ذیل مین درج ہوتی ہین
مثل منصورہ۔ اور دولت آباد جو کہ زمان سابق مین دیوگدہ کے نام سے مشہور تھا اور قلعہ اوسکا عجائبات
سے ہے اور احمدنگر اور پٹن اور چیلپور بندر اور ولایت تلنگانہ اور گولکنڈہ یعنی حیدرآباد کہ دارالملک
تلنگانہ ہے اور بیدر محمدآباد اور گجرات اور برہانپور کہ سرحد ولایت خاندیس ہے اور کنبایت اور سورت
ہر دو بندر مشہور ہین اور سومنات اور ناگور اور صوبہ برار اور اجمیر اور بنارس اور شریف آباد اور ہال کام
اور سلیم آباد اور گوڑ اور ستارہ گانو اور سری ہٹ اور جنت آباد اور گورکات اور جہانگیرآباد اور اکبرنگر
یعنی راج محل۔ اور اوڑیسہ ایک ولایت ہے درمیان حیدرآباد اور بنگالہ کے۔ اور بہار اور کوچ توابع
بنگالہ سے ہے۔ اور گورگان۔ صاحب شرح چغمنی فارسی اور مرآة الخیال نے دہلی کو اقلیم دوم سے شمار کیا ہے
لیکن صاحب مفرح القلوب نے کہ متاخرین سے اور باشندہ دہلی کا ہے اوسکو اقلیم سوم سے لکھا ہے
طول اقلیم دوم کا دو ہزار آٹھہ سو بتیس فرسنگ ہے اور عرض ایک سو بتیس فرسنگ۔ اور اس اقلیم
مین ستائیس پہاڑ اور اسی قدر انہار واقع ہین اور رنگ آدمیون کا درمیان سواد اور گندم گون کے ہے
یعنے گندم گون مائل بسیاہی۔ طول روز اول اقلیم مین ۱۳ ساعت اور میانہ اقلیم مین ۱۳ ساعت

صاحب مفرح القلوب باشندہ دہلی کے ہے

[illegible]

اور آخر مین ہوا ساعت ہوگا اور بموجب قاعدہ مذکورہ صدر کے جسقدر دن بارہ ساعت سے زیادہ ہوگا اوسیقدر
رات بارہ ساعت سے کم کیجائیگی - اور ہوا اس ولایت کی نہایت گرم ہے اقلیم سوم ابتداء اوسکی مشرق
بلاد چین سے ہے پس بلاد یاجوج ماجوج اور شمال بلاد ترکستان اور وسط بلاد کابل پر گذرتی ہے - پس حصار
اور قندہار اور وسط بلاد کرمان اور سیستان اور بلاد فارس اور عراق اور جنوب دیار بکر اور شمال بلاد مغرب
اور وسط ولایت شام پر گذرتی ہے - بعدہ بلاد مصر اور اسکندریہ اور وسط قادسیہ اور قیروان اور بلاد طنجہ پر
گذر کر بحر اعظم تک منتہی ہوتی ہے - اور مواضع جو اسمین ہین یہ ہین - شام ایک ولایت ہے اور بیت المقدس اوسکا
دار الملک ہے - اور فلسطین ایک ولایت ہے - اور سوس اور بعض بلاد افریقیہ کے - اور توابع قیروان اور
طرابلس مغرب - اور بعض بلاد ملک مغرب مثل اسکے کہ منتہای ملک مغرب مین ہے اور لمطہ اور زواس اور
قسنطنہ اور سطیف - اور افریقیہ ایک ولایت ملک مغرب سے بجانب مشرق کے ہے - سبیلہ ابتدای ملک
مغرب مین داخل افریقیہ ہے - اور سوس افریقیہ سے ہے اور طرابلس بجانب شرقی قیروان کے افریقیہ سے ہے
اور دمشق ایک شہر ہے ولایت شام مین - اور بعلبک قریب دمشق کے - عسقلان اور یافہ اور رملہ اور رقیہ
اور شوبک اور کرک یہ آٹھون شہر شام سے ہین - اور بلاد عراق عرب سے مثل حلہ اور نہروان کے -
اور بلاد کرمان سے ہرمز اور بردسیر اور زرند اور سیرجان اور دمدین اور دیبادا اور طرہیہ اور مداین اور
حلوان اور نہروان اور اسکلفیہ اور فسطاط اور قاہرہ اور اسکندریہ - اور مصر اور اہرمان اور عین الشمس
اور فرما اور فیوم اور تنیس اور التصفا اور اشمونین اور منیہ اور ابن خصیب اور منف - اور قلزم جو کہ
بحر یمن کے ساحل پہ ایک شہر ہے اور دریا کو اوس سے نسبت دیکر اسی نام سے پکارتے ہین اور قنیش
یہ بارہ شہر نواحی مصر کے ہین - ارجان بلاد فارس سے ہے - اور شیراز مولد شیخ سعدی مصلح الدین
شیرازی کا - اور بغداد ایک شہر مشہور ہے اور قبور شریف اولیای کرام سے پر نور - کوفہ ایک شہر ہے
امام اعظم صاحب بھی وہان کے باشندے تھے - اور نجف اشرف دو فرسنگ کوفہ سے ایک شہر ہے
اور تبوک اور اہواز اور بصرہ اور واسط اور یزد اور ابرقوہ - اور اصطخر ایک شہر زمانہ سابق مین عظیم تھا
لیکن اب تھوڑا سا باقی ہے - اور بیضا ایک شہر معروف ہے اور مٹی اوسکی نہایت سفید ہے اسلیے
اوسکو بیضا کہتے ہین - قاضی بیضاوی صاحب تفسیر بیضاوی یہان کے باشندے ہین - اور گازرون
ملا سدید گازرونی صاحب کتاب مغنی شرح موجز القانون المشہور بسدیدی - اور شارح قانون وغیرہ
یہان کے باشندے تھے چنانچہ کتب طب مین سدید گازرونی کے نام سے لکھی جاتی ہین - اور عسکرہ اور قادسیہ
اور رویہ اور عراق عرب اور بابل اور اصفہان اور فیروزآباد - اور خوزستان ایک ولایت فاسد الہوا ہے

[illegible] یعنی اوسکی ہوا خراب ہے ۱۲

شہر دار الملک خورستان ہے اور کرمان ایک ولایت ہے شرقی اوسکی مکران اور غربی اوسکی فارس اور شمالی
اوسکے خراسان ہے اور سجستان اور کیچ اور بست اور زرنج اور محمد کش اور دورقی اور بیہق اور غزنین
اور کابل اور سیمند اور قندہار اور سندہ اور دیالپور اور ملتان اور کیچہ اور مکران اور ولایت افغانان
اور زابلستان ۔ اور سیستان ایک ولایت ہے کہ حدود اوسکی خراسان سے لیکر سغارہ کرمان اور غزنین
اور افغانستان ہند تک ہین اور پشاور ۔ اور پنجاب ایک ولایت ہند مین مشہور ہے اور لاہور اوسکا
دار السلطنت ہو اور نگر کوٹ اور سرہند اور ہانسی اور حصار اور تہانیسر اور پانی پت اور دہلی اور شاہجہان آباد
اور رامپور یعنی مصطفے آباد اور آگرہ معروف باکبر آباد اور لکھنؤ اور اودہ اور بلگرام اور کالپی اور شہر اعرف اسلام آباد
اور کشمیر اور شمال ترکستان اور معظم بلاد چین ۔ طول اس اقلیم کا دو ہزار دو سو چوالیس فرسنگ ہے اور عرض
اوسکا ایک سو سولہ فرسنگ اور اسمین تینتیس پہاڑ اور بائیس انہار واقع ہین ۔ مردم اس اقلیم کے
گندم گون ہین ۔ اور ہوا اسکی نہایت درجہ کی گرم ہے کیونکہ اقلیم دوم سے متصل ہے لیکن اوسکا آخر مین
جو اقلیم چہارم سے پیوستہ ہے ہوا اوسکی قریب بالاعتدال ہے ۔ طول روز اوائل اقلیم مین ۱۳ ساعت
اور وسط مین ۱۳ ۱/۴ ساعت اور آخر مین ۱۳ ۱/۲ ساعت ہے **اقلیم چہارم** اور یہ وسط اقالیم مین واقع ہے
۔ اور اماکن جو اسمین واقع ہین وہ یہ ہین ۔ طنجہ منتہاے مغرب مین اور افریقیہ اور جزیرہ نارودس اور
تونس اور غرناطہ اور مالقہ جنوب مین ۔ اور اندلس اور انطاکیہ اور طرسوس اور طرابلس شام اور حلب اور حمص
اور حماہ اور مرعش اور عسقلان اور آمد اور نصیبین اور تدمر اور موصل اور [illegible] اور سرمن راے کہ
سامرہ کے نام سے معروف ہے ۔ اور دیلم اور الموت اور تفرش اور قم اور قومس اور کاشان اور سمنان
اور استرآباد اور دامغان اور قرخان ۔ اور اسفرائن ایک ولایت ہے خراسان مین نصف ولایت
خراسان کو گھیرا ہوا ہے ۔ اور جرجان اور طوس ۔ اور نیشاپور خراسان کا ایک شہر مشہور ہے اور جرجین
اور جنوشان اور ترشیز اور جنابا ۔ اور قہستان ایک ولایت ہے کہ طبس اور بیرجند وغیرہ اوسکے
مضافات سے ہین اور توران اور زوزن اور سرخس اور فاریاب اور بسطام اور زابلستان اور قصر شیرین
اور رویمرا اور طالقان اور نسا اور طوقان اور قائن اور ختلان اور خش اور شومان بلاد ترک سے
ہین ۔ اور خراسان ایک ولایت وسیع ہے مرو شاہ جان اعظم بلاد خراسان ہے ۔ اور مشہد
ایک ولایت مختصر ہے ۔ اور دشت خاوران مضافات مشہد سے ہے ۔ اور غور ایک ولایت ہے
مابین غزنین اور خراسان کے اور بعضون نے اوسکو اقلیم سوم سے شمار کیا ہے اور بلخ اور سمنگ
اور اندخود اور ترمذ ۔ اور بدخشان ایک ولایت ہے ۔ اور غرجستان ایک ولایت مشہور ہے

۵ یعنی دار الخلافت بادشاہ کے انہی کی جگہ اور تخت گاہ ۱۲
ع اصلی معنے اس لفظ کے یہ ہین کہ خوش ہوا

اور کردستان اور باد غیس اور توابع فارس اور دامغان اور شیراز اور قومس اور اصفہان اور عراق
اور مشہد اور طہران ۔ اور دماوند ۔ مشہور ہے کہ تمام جہان کے شہرون مین سے بنا اوسکی قدیم ہے اور
طبرستان اور آمل ۔ اور رستمدار ایک ولایت ہے اور ساوہ اور گیلان اور قزوین اور ابہر اور زنجان اور سہرورد
اور طارم ۔ اور اردستان ایک ولایت ہے کہ اوسکے گانوبہ متضمن ہے اور خواف ۔ اور جام مقام معروف ہے
مولانا عبدالرحمن جامی صاحب تصانیف کثیرہ اسی جگہہ کے باشندہ تھے اور تربت اور سبزوار اور توابع
ہرات کے اور روسطان اور زوارہ اور سلطانیہ ۔ اور ری ایک ولایت ہے اور ہمدان اور نہاوند ۔ اور
آذربیجان ولایت ہی اور تبریز اوسکے بزرگ شہرون سے ہے ۔ خواجہ شمس الدین تبریزی رح یہان ہوئی ہین ۔
اور بعض دیار بکر اور روم اور اردبیل اور مراغہ اور آرد باد اور خلخال ۔ اور تبت ایک ولایت ہی اور بعض بلاد
ختا اور ختن اور بلاد شمال چین ۔ طول اس اقلیم کا دو ہزار دو سو چہیاسٹھ فرسنگ ہے اور عرض ننانوے
فرسنگ ہے اور اسمین چہبیس پہاڑ اور بائیس انہار واقع ہین اور رنگ آدمیون کا درمیان گندم گونی
اور سفیدی کے ہے اور یہ اقلیم چونکہ ساتون اقلیم کے درمیان واقع ہوئی ہے اسلیے اوسکی ہوا قریب
بالاعتدال ہے ۔ اسمین بسبب اعتدال کے آبادی اور توالد اور تناسل سب اقلیمون سے زیادہ ہی ۔ طول
نہار اوائل اقلیم مین ۱۴ ساعت درمیان مین ۱۵ ساعت آخر مین ۱۵ ساعت ہے ۔ **اقلیم پنجم**
اور وہ جانب مشرق سے امتداد پاکر وسط بلاد ترکستان اور ماوراءالنہر پر گذرتی ہے ۔ پس جیحون کو قطع کرکر
شمال بلاد خراسان و سجستان اور کرمان اور ہرات اور جنوب آذربیجان اور وسط ارمینیہ اور بلاد روم
اور جزائر یونان پر گذرتی ہے ۔ اور بعدہ جنوب ہیکل الزہرہ اور درمیان بلدان اندلس کی ہوکر بحر اوقیانوس
تک منتہی ہوتی ہے ۔ اماکن اور مواضع جو اسمین موجود ہین یہ ہین ہیکل الزہرہ اور اندلس اور بعض بلاد
روم مثل عموریہ اور قونیہ اور اقصرا سے اور قیصریہ اور سوس اور ملطیہ اور توقات اور ارزنل اور شیروان
اور سمیرا اور بروع اور جرجانیہ اور زمخشر ۔ جاراللہ زمخشری نحوی فاضل مشہور معتزلی صاحب تفسیر کشاف
یہا کی رہنے والے ہین ۔ اور بخارا مین اختلاف ہے بعضون کے نزدیک اقلیم پنجم سے ہی اور بعض کی نزدیک
اقلیم چہارم سے ہے ۔ اور ایلاق اور قسطنطنیہ یعنے استنبول کہ تختگاہ روم کی ہے اور یونان اور علیان اور
ارس اور بعض بلاد اندلس مثل اشبونہ کہ غرب اندلس مین ہے ۔ مدینہ ولید اور طلیطلہ اور مرسیہ
اور شاطبہ اور طرسوسہ اور لاردہ اور طرکونہ یہ آٹھون شہر اندلس سے ہین ۔ اور شلونہ آخر اقلیم پنجم ہے
مین خارج اندلس سے ہے اور فرنگ مین داخل ہے اور شماخی اور قبا اور شاسوس اور طغلہ اور تفلیس
اور اران ایک ولایت ہی اور سجستان ۔ اور ارمنیہ اور گرجستان اور بیلقان ۔ اور گنجہ ایک شہر ہے

مولوی نظام الدین گنجوی صاحب مخزن و مطلع وغیرہ کتب فارسیہ اسی شہر کے ہین۔ اور خوارزم ایک ولایت ہے اور شمالی بلاد خراسان۔ ماورالنہر ایک ولایت ہے کہ حد شرقی اوسکی فرغانہ اور حد غربی اوسکی خوارزم اور حد شمالی اوسکی تاشکند اور حد جنوبی اوسکی بلخ ہے۔ اور سمرقند معظم[1] بلاد توران سے ہے۔ اور کش ایک شہر ماورالنہر سے ہے اور جنوب سمرقند مین واقع ہے۔ اور نسف یعنی نخشب[2] یہ ایک شہر ہے کہ حکیم ابن عطا کہ مقنع کے نام سے مشہور تھا ایک کوئین سی کہ نواحی اس شہر مین تھا سحر سی ایک چاند باہر نکالتا تھا کہ قریب چار فرسنگ کی روشنی اوسکی جاتی تھی اور پھر اوسی کنوئین مین غروب ہوجاتا ہاکذا قیل والعلم عنداللہ العلیم اور اولش اور تفلیس اور مرغنیان اور اندجان۔ اور اسفرہ قریب مرغنیان کے ایک کوہستان ہی اور اسمین کئی ایک گانو شامل ہین۔ اور خجند اور طراز۔ اور کاشغر ایک ولایت ہے۔ اور وسط بلاد ترکستان۔ طول اس اقلیم کا ایک ہزار سات سو تاسی فرسنگ ہے اور عرض اسکا چوراسی فرسنگ ہی۔ اور اسمین تیتس[3] پہار اور پندرہ انہار واقع ہین۔ اور رنگ آدمیون کا سفید ہوتا ہے۔ طول روز اوائل مین ۱۵ ساعت۔ اور درمیان مین ۱۶ ساعت اور آخر مین ۱۵ یا ۱۵ ساعت ہی اقلیم ششم ابتدا اسکا مشرق سے ہوا ہی اور شمال مین دیار یاجوج ماجوج اور بلاد خاقان اور کیماک اور اسفنجاب کی گذرتی ہے بعدہ بعض بلاد نواحی خوارزم اور حوالی خملان اور شمال قسطنطنیہ اور ہیکل الزہرہ اور اندلس پر گذر کر بحر اعظم تک منتہی ہوتی ہے۔ اور مواضع اور بلاد جو اسمین واقع ہین مذکور ہوتے ہین صقالیہ اور بلنسیہ اوائل اقلیم مین اندلس کے شرقی جانب ہین اور اربونہ مشرق اندلس مین بلاد فرنگ سے متصل ہے۔ اور بردال اور بعض بلاد ترکستان مثل جند اور فاراب اور توابع بلاد روم اور رومیہ اور افرنجہ اور سقسین اور باب الابواب اور ختلان اور سلیبوزن اور بلاد روس مثل آس کے۔ اور آلان اور مرقان اور برطاس اور حرز اور بلاد فرنگ اور اسبیجاب اور فرخار اور جرکس۔ اور معظم[4] بلاد ترکستان مثل الماغ اور بیش اور شانغ اور قراقرم۔ اور ترکستان مجموع بلاد ترک کو کہا جاتا ہے اور حد اوسکی عرض مین جانب شرقی اقلیم اول سے اقلیم ہفتم تک ہے اور اکثر لوگ بلاد مذکورہ کے صحرا نشین ہین اور قاراب اور [illegible] اور چگل اور تاتار اور خوز اور کیماک۔ اور کیماس ایک قوم ترک سے ہے اور تاتار [illegible] ایک قوم ترک سے ہے کہ شرقی اقلیم ہذا مین سکونت کرتے ہین۔ روس بھی اس اقلیم مین ایک گروہ ہین۔ تغزغز ایک قوم بزرگ ہے کہ اصل اونکا ترک ہے اور ڈاڑھی موچھین نہین رکھتے

طول اس اقلیم کا ایک ہزار پانسو گیارہ فرسنگ ہے اور عرض اوسکا اکثر فرسنگ ۔ اوسکی ولایت مین دس پہاڑ اور چالیس انہار جاری ہین ۔ اور آدمی اس ولایت کے سرخ رنگ ہوتے ہین ۔ طول روز اوائل اقلیم مین ۱۵ ساعت اور درمیان مین ۱۶ ساعت اور آخر مین ۱۶٫۱۰ ساعت ہے ۔ اقلیم ہفتم ابتدا اسکا بھی جانب مشرق سے ہے پس بلاد یاجوج اور ماجوج پر گذر کر بلاد کیچاس اور آلان اور شمال خلخ پر گذرتی ہے اور جنوب بلاد ترخان پر پہونچتی ہے ۔ اس اقلیم مین عمارت کمتر ہے یہ ولایت بسبب برف اور سردی کے لائق آبادی کے نہین یہان تک کہ گھاس بھی وہان پیدا نہین ہوسکتی اماکنہ موجودہ اس اقلیم مین یہ ہین جابلقا نہایت مغرب مین ایک شہر مشہور ہے اور بلاد صقالیہ اور صقلاب ایک ولایت ہے کہ اقلیم ششم کی غربی طرف واقع ہے اگرچہ یہ ولایت اقلیم ہفتم مین ہے الا قدری ازان اقلیم ششم مین بھی داخل ہے آدمی وہان کے سرخ رنگ ہوتے ہین اور توابع روس اور توابع فرنگ اور ہرقلہ ۔ اور بلغار ایک شہر معروف ہے وہان اوائل موسم گرما مین ابھی شفق غائب نہین ہوتی کہ سفیدی صبح کی منودار ہوجاتی ہے کہتے ہین کہ صلٰوۃ خمسہ سے نماز عشا کی وہان نہین ہونے پاتی ۔ اور کوتاہی دن کی اس شہر مین چار ساعت تک پہونچ جاتی ہے اور درازی رات کی بیس ساعت تک ہوجاتی ہے اور پھر برعکس ہوجاتا ہے یعنی بالتدریج دن بڑھتا ہے اور رات گھٹتی ہے پس ہوتے ہوتے رات چار ساعت کی ہوجاتی ہے اور دن بیس ساعت کا ہوجاتا ہے اور بیچ وسط مین ہر سال مین دو دفعہ مثل دیگر مواضع کے رات اور دن مساوی (یعنے بارہ بارہ ساعت تقریبًا) ہوجاتا ہے ۔ اور جنوب مین بلاد ترکستان مثل خلخ اور ترخان اور کنمال اور دیگر ترک صحرا نشین سکے ہین ۔ اور مابین شمال اور شرق اس اقلیم سکے اوس طرف سد سکندر کے ولایت یاجوج اور ماجوج کی واقع ہے ۔ طول اس اقلیم کا ایک ہزار ایک سو تین فرسنگ ہے اور عرض اوسکا اسیٹھ فرسنگ ہے ۔ اور اسمین دس پہاڑ اور چالیس انہار واقع ہین اور رنگ مردمان اس اقلیم کا بھی سرخ ہے مگر مائل بسفیدی اور ہوا اسکی نہایت ہی سرد ہے اور بعد اسکے دریای محیط تک ویرانہ ہے اور سردی اور برف بنہایت ہے ۔ درازی روز کی ابتدا مین ۱۶٫۱۰ ساعت اور درمیان مین ۱۷٫۱۰ ساعت ہے ۔ پوشیدہ نرہے کہ ہر ایک اقالیم مین اماکن متعددہ ہین اس مختصر مین جو بلاد مشہورہ اور سر حدود ہین صرف وہی ذکر کئے گئے ہین تمام بلاد کی تفصیل دار اسمین گنجائیش نہین ہوسکتی مطولات مین مطالعہ کرلین ۔ مخفی نرہے کہ طول معمورہ ربع مسکون کا حکیم بطلیموس کے نزدیک ساحل غربی بحر محیط سے ساحل شرقی بحر محیط تک ایک سو اسّی درجہ ہین

اور عرض ربع مسکون کا اوناسی درجہ ہین اور اکثر حکما کے نزدیک طول معمورہ ربع مسکون کا جزائر خالدات سے لیکر کہ منتہای جانب مغربی ربع مسکون ہے گنگ وزنگ تک کہ انتہای جانب شرقی طول آبادی مین ہے ایک سو اسی درجہ ہین اور عرض خط استوار سے کہ منتہای جنوبی آبادی مین ہے لیکر منتہای آبادی جانب شمال تک چھیاسٹھ ۶۶ درجہ ہین - اور مقدار مسافت ہر درجہ ارضی کا ساڑہی چھیاسٹھ ۶۶ میل اور چھ سو چھیاسٹھ ۶۶۶ گز ہوتا ہی اور مقدار دقیقہ ارضی کا ایک میل اور چار سو چوالیس ۴۴۴ گز مقرر ہے اور میل ایک کوس کو کہتے ہین ایک کوس چار ہزار گز کو کہتے ہین فاحفظ فانہ نفیس سے النقشۃ الآتیۃ - اب ہم ناظرین فہم کے لیے ایک نقشہ مفیدہ ذیل مین مندرج کرتے ہین جسمین مشہور اور معروف بلادوں کے نام بترتیب حروف تہجی بیان کیے گئے ہین - اور اسمین یہ التزام کیا گیا ہے کہ لاہور مثلاً کس اقلیم سے ہے اور کونسے ملک مین شمار کیا گیا ہے اور طول بلد کے حساب سے کس درجہ اور دقیقہ پر واقع ہے اور ایسا ہی عرض بلد کی رو سے کس درجہ اور دقیقہ پر موجود ہے تاکہ مبتدیین کم خواندہ کو بسہولت تفصیل بلادوں کے بمعہ ملک اور اقلیم وغیرہ امور کے دریافت ہو جاوے - نقشہ ذیل مین مندرج ہوتا ہے -

## نقشہ بلاد مشہورہ معروفہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| باب الالف | اٹک | طول ایک سو چھ درجہ اور پانچ دقیقہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ اور چوبیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | اجمیر | طول ایک سو گیارہ درجہ اور پانچ دقیقہ | عرض چھبیس درجہ اور پچاس دقیقہ | اقلیم دوم | ملک ہند |
| | اجین | طول ایک سو بارہ ۱۱۲ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | عرض بائیس درجہ اور پچپن ۵۵ دقیقہ | اقلیم دوم | مالوہ ملک ہند |
| | احمدآباد | طول ایک سو آٹھ درجہ | عرض تئیس ۲۳ درجہ | اقلیم دوم | ملک ہند |
| | اسکندریہ | طول اکسٹھ درجہ | عرض تیس ۳۰ درجہ | اقلیم سوم | ملک مصر |
| | اصطخر | طول اٹھاسی ۸۸ درجہ | عرض بتیس ۳۲ درجہ | اقلیم سوم | ملک فارس |
| | اصفہان | طول بیاسی درجہ اور چالیس دقیقہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ اور پچاس دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک ایران |
| | اگرہ | طول ایک سو بارہ درجہ اور پینتالیس دقیقہ | عرض ستائیس ۲۷ درجہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | الہ آباد | طول ایک سو سولہ ۱۱۶ درجہ اور پچاس دقیقہ | عرض چھبیس ۲۶ درجہ اور باون ۵۲ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | امروہہ | طول ایک سو چودہ ۱۱۴ درجہ اور پینتالیس ۴۵ دقیقہ | عرض اٹھائیس ۲۸ درجہ اور چالیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | انطاکیہ | طول اکہتر ۷۱ درجہ اور چھبیس ۲۶ دقیقہ | عرض پچیس ۲۵ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک شام |
| | اورنگ آباد | طول ایک سو گیارہ ۱۱۱ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | عرض انیس ۱۹ درجہ اور پانچ دقیقہ | اقلیم دوم | ملک ہند |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | اوده | طول ایک سو سولہ ۱۱۶ درجہ اور پچپن ۵۵ دقیقہ | عرض چھبیس ۲۶ درجہ اور پینتالیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | باب الابواب | طول چھیاسٹھ درجہ | عرض تینتالیس درجہ | اقلیم پنجم | ملک ارمینیہ |
| | بابل | طول اسّی درجہ | عرض بتیس ۳۲ درجہ | آخر اقلیم سوم | ملک عراق عرب |
| | پانی پت | طول ایک سو تیرہ ۱۱۳ درجہ اور بائیس ۲۲ دقیقہ | عرض اٹھائیس ۲۸ درجہ اور پندرہ ۱۵ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | پٹنہ | طول ایک سو انیس ۱۱۹ درجہ اور بارہ دقیقہ | عرض چھبیس ۲۶ درجہ اور چالیس ۴۰ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | بخارا | طول ستانوے ۹۷ درجہ | عرض انتالیس ۳۹ درجہ | اقلیم چہارم | ملک توران |
| | بدخشان | طول چوراسی ۸۴ درجہ اور چوبیس ۲۴ دقیقہ | عرض چونتیس ۳۴ درجہ اور تیئیس ۲۳ دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک توران |
| | بداؤن | طول ایک سو چودہ ۱۱۴ درجہ | عرض ستائیس ۲۷ درجہ اور بیس ۲۰ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | برہانپور | طول ایک سو آٹھ ۱۰۸ درجہ | عرض بائیس ۲۲ درجہ | اقلیم دوم | ملک ہند دکن |
| باب الباء | بسطام | طول ایک سو نو ۱۰۹ درجہ اور پینتیس ۳۵ دقیقہ | عرض پینتیس ۳۵ درجہ اور دس ۱۰ دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک ایران |
| | بست | طول ایک سو درجہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ | اقلیم چہارم | ملک ایران |
| | بصرہ | طول چوراسی درجہ | عرض تیس ۳۰ درجہ | اقلیم سوم | ملک عراق عرب |
| | بعلبک | طول ستر درجہ اور پینتالیس ۴۵ دقیقہ | عرض پینتیس ۳۵ درجہ اور پندرہ دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک شام |
| | بغداد | طول اسّی درجہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ | اقلیم سوم | ملک عراق عرب |
| | بلخ | طول ستاسی درجہ اور پانچ دقیقہ | عرض چھتیس ۳۶ درجہ اور پانچ دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک خراسان |
| | بنارس | طول ایک سو سترہ ۱۱۷ درجہ | عرض چھبیس ۲۶ درجہ | اقلیم دوم | ملک ہند |
| | بھوپال | طول ایک سو گیارہ ۱۱۱ درجہ | عرض تیئیس ۲۳ درجہ | اقلیم دوم | ملک ہند دکن |
| | بیجاپور | طول ایک سو پانچ ۱۰۵ درجہ اور تئیس ۲۳ دقیقہ | عرض سترہ ۱۷ درجہ اور بائیس ۲۲ دقیقہ | اقلیم دوم | ایضاً |
| | بیت المقدس | طول چھیاسٹھ ۶۶ درجہ | عرض اکتیس ۳۱ درجہ | اقلیم سوم | ملک شام |
| | پشاور | طول ایک سو درجہ اور چالیس دقیقہ | عرض اکتیس ۳۱ درجہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | تبریز | طول بیاسی ۸۲ درجہ | عرض چونتیس ۳۴ درجہ | اقلیم چہارم | ملک ایران |
| | تبوک | طول ترپن ۵۳ درجہ | عرض تیس ۳۰ درجہ | اقلیم دوم | ملک عرب |
| باب التاء | تبت | طول ایک سو دس ۱۱۰ درجہ | عرض چالیس ۴۰ درجہ اور پانچ دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک ہند |
| | تلمسان | طول چوبیس ۲۴ درجہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ | اقلیم سوم | ملک [illegible] |
| | تھانیسر | طول ایک سو بارہ ۱۱۲ درجہ اور تینتیس ۳۳ دقیقہ | عرض انتیس ۲۹ درجہ | اقلیم سوم | ملک ہند |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الراء مع الجیم | رامجان | طول ایک سو اکیس ۱۲۱ درجہ اور پانچ دقیقہ | عرض پچیس ۲۵ درجہ اور پچپن دقیقہ | اقلیم سوم | ملک بنگالہ |
| | رملہ | طول چھیاسٹھ ۶۶ درجہ اور پندرہ دقیقہ | عرض بتیس ۳۲ درجہ اور دس دقیقہ | ایضاً | ملک فلسطین شام |
| الزاء مع الباء | زبید | طول چہتر درجہ اور بیس دقیقہ | عرض گیارہ درجہ اور چونتیس ۳۴ دقیقہ | اقلیم اول | ملک یمن |
| السین | سرنج | طول ایک سو پندرہ ۱۱۵ درجہ اور بیالیس ۴۲ دقیقہ | عرض چوبیس ۲۴ درجہ اور اڑتالیس ۴۸ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | سری نگر | طول ایک سو بارہ ۱۱۲ درجہ اور پچاس ۵۰ دقیقہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ اور بیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | سراندیپ | طول ایک سو تیس ۱۳۰ درجہ اور پانچ دقیقہ | عرض دو ۲ درجہ اور پانچ ۵ دقیقہ | اقلیم اول | جزیرہ ہند |
| | سر من رأی | طول اوناسی ۷۹ درجہ | عرض اکتیس ۳۱ درجہ | اقلیم سوم | ملک عراق عرب |
| | سنبھل | طول ایک سو چودہ ۱۱۴ درجہ اور چھتیس ۳۶ دقیقہ | عرض اٹھائیس ۲۸ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | سومنات | طول ایک سو سات درجہ | عرض بائیس ۲۲ درجہ | اقلیم دوم | ملک دکن |
| | سمرقند | طول ننانوے ۹۹ درجہ | عرض چالیس ۴۰ درجہ اور پانچ دقیقہ | اقلیم پنجم | ملک توران |
| | سوس | طول پینتالیس ۴۵ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | عرض بائیس ۲۲ درجہ | اقلیم دوم | ملک مغرب |
| | سہرند | طول ایک سو گیارہ ۱۱۱ درجہ اور تیس دقیقہ | عرض انتیس ۲۹ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | سیالکوٹ | طول ایک سو آٹھ درجہ اور پینتیس ۳۵ دقیقہ | عرض تیس ۳۰ درجہ اور چار دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | سیوط | طول اکسٹھ ۶۱ درجہ اور پینتالیس ۴۵ دقیقہ | عرض ستائیس ۲۷ درجہ اور دس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک مصر |
| الشین مع الیاء | شیراز | طول اٹھاسی ۸۸ درجہ | عرض انتیس ۲۹ درجہ | اقلیم سوم | ملک فارس ایران |
| الصاد مع النون | صنعا | طول ستہتر درجہ اور چودہ دقیقہ | عرض چودہ درجہ اور بیس دقیقہ | اقلیم اول | ملک یمن |
| الطاء | طائف | طول چھہتر درجہ اور باسٹھ دقیقہ | عرض اکیس درجہ اور اٹھارہ ۱۸ دقیقہ | اقلیم دوم | ملک عرب |
| | طرسوس | طول ستر درجہ اور پندرہ ۱۵ دقیقہ | عرض چونتیس ۳۴ درجہ اور دس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک شام |
| | طرابلس شام | طول انہتر ۶۹ درجہ | عرض اڑتیس ۳۸ درجہ | اقلیم چہارم | ملک شام |
| | طرابلس مغرب | طول چالیس ۴۰ درجہ | عرض بتیس ۳۲ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک مغرب |
| | طنجہ | طول اٹھارہ ۱۸ درجہ | عرض پینتیس ۳۵ درجہ | اقلیم چہارم | ملک مغرب |
| | طوس مشہد | طول بانوے ۹۲ درجہ | عرض سینتیس ۳۷ درجہ | اقلیم چہارم | ملک ایران خراسان |
| العین مع الدال | عدن | طول چھہتر درجہ | عرض دس درجہ | اقلیم اول | ملک یمن |
| العین مع السین | عسقلان | طول چھیاسٹھ ۶۶ درجہ اور تیس ۳۰ دقیقہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ | اقلیم سوم | ملک شام |
| الغین مع الزاء | غزنہ | طول ایک سو پانچ ۱۰۵ درجہ | عرض تینتیس ۳۳ درجہ | اقلیم سوم | ملک زابلستان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| باب الفاء | فاریاب | طول ننانوے درجہ اور پینتیس دقیقہ | عرض چھتیس درجہ اور پینتالیس دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک خراسان |
| | فید | اٹھہتر درجہ | عرض چھبیس درجہ | اقلیم دوم | ملک عرب |
| باب القاف | قبرس | طول چھیاسٹھ درجہ اور پندرہ دقیقہ | عرض چھتیس درجہ | اقلیم چہارم | ملک شام |
| | قطیف | طول چوہتر درجہ | عرض پچیس درجہ | اقلیم دوم | ملک عرب |
| | قلزم | طول چونسٹھ درجہ | عرض تینتیس درجہ اور نو دقیقہ | اقلیم سوم | ملک مصر |
| | قنوج | طول ایک سو پندرہ درجہ اور پندرہ دقیقہ | عرض چھبیس درجہ اور اسٹھہ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | قندھار | طول ایک سو چھ درجہ | عرض اٹھائیس درجہ اور پنج دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | قیروان | طول اکتالیس درجہ | عرض اکتیس درجہ | اقلیم سوم | ملک مغرب |
| باب الکاف | کابل | طول ایک سو پانچ درجہ اور گیارہ دقیقہ | عرض اکتیس درجہ اور بیس دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک ہند |
| | کانگڑہ | طول ایک سو دس درجہ اور پچیس دقیقہ | عرض تیس درجہ اور پچاس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک پنجاب |
| | کالپی | طول ایک سو پندرہ درجہ | عرض چھبیس درجہ اور تیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | گجرات | طول ایک سو آٹھ درجہ اور اٹھائیس دقیقہ | عرض تئیس درجہ | اقلیم دوم | ملک ہند |
| | کیرانہ | طول ایک سو تیرہ درجہ | عرض اٹھائیس درجہ اور چالیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | کشمیر | طول ایک سو سات درجہ اور آٹھ دقیقہ | عرض تینتیس درجہ | اقلیم چہارم | ملک ہند |
| | کوفہ | طول اوناسی درجہ | عرض اکتیس درجہ | اقلیم سوم | ملک عراق عرب |
| | گوالیر | طول ایک سو چار درجہ | عرض تئیس درجہ اور چھپن دقیقہ | اقلیم دوم | ملک ہند |
| باب اللام | لاہور | طول ایک سو نو درجہ اور بائیس دقیقہ | عرض اکتیس درجہ اور پچاس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک پنجاب |
| | لکھنو | طول ایک سو سولہ درجہ اور تیرہ دقیقہ | عرض چھبیس درجہ اور تیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | لودھیانہ | طول ایک سو دس درجہ اور چالیس دقیقہ | عرض انتیس درجہ اور دس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| باب المیم | مدینہ | طول پچہتر درجہ اور بائیس دقیقہ | عرض پچیس درجہ اور آٹھ دقیقہ | اقلیم دوم | ملک عرب |
| | مدائن | طول اسی درجہ | عرض تینتیس درجہ | اقلیم سوم | ملک عراق عرب |
| | مدین | طول سڑسٹھ درجہ | عرض اٹھائیس درجہ | اقلیم سوم | ملک عرب |
| | مرعش | طول اکہتر درجہ اور چالیس دقیقہ | عرض چھتیس درجہ | اقلیم چہارم | ملک شام |
| | مرو | طول ستانوے درجہ اور چالیس دقیقہ | عرض چھتیس درجہ اور تیس دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک خراسان |
| | مصر | طول تریسٹھ درجہ | عرض تیس درجہ | اقلیم سوم | ملک مصر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | مکہ | طول ستہتر درجہ اور دس دقیقہ | عرض اکیس درجہ اور چالیس دقیقہ | اقلیم دوم | ملک عرب |
| | منگیر | طول ایک سو بیس درجہ اور گیارہ دقیقہ | عرض چھبیس درجہ اور چھ دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | موصل | طول ستہتر درجہ | عرض چھتیس درجہ اور تینتیس دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک عراق عرب |
| [illegible] | شہروان | طول اوناسی درجہ اور پچپن دقیقہ | عرض بتیس درجہ | اقلیم سوم | ایضاً |
| [illegible] | واسط | طول بیاسی درجہ | عرض تینتیس درجہ | اقلیم سوم | ایضاً |
| [illegible] | ہرات | طول چورانوے درجہ اور بائیس دقیقہ | عرض چونتیس درجہ اور تیس دقیقہ | اقلیم چہارم | ملک خراسان |
| | ہردوار | طول ایک سو تیرہ درجہ | عرض اونتیس درجہ اور چالیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| | ہمدان | طول ایک سو تیرہ درجہ | عرض اونتیس درجہ اور چالیس دقیقہ | اقلیم سوم | ملک ہند |
| [illegible] | یمامہ | طول اٹھہتر درجہ | عرض اکیس درجہ | اقلیم دوم | ملک عرب |

**فائدہ جلیلہ** حکماء نے اس باب میں اختلاف کیا ہے کہ اقالیم سبعہ سے کونسے اقلیم بنا برا وضاع علویہ کے مع قطع النظر عن الاسباب الارضیۃ من الجبال والبحار وسائر ماله دخل فی تبرید الهواء سے و تسخینہ اعدل البقاع ہے شیخ بوعلی بن سینا اور اکثر حکماء متقدمین کا یہ قول ہے کہ خط استواء بہ نسبت تمام بقاع موجودہ ربع مسکون کے زیادہ معتدل ہے اور مختار قرشی اور اکثر متاخرین کا بھی یہی ہے ولہذا قال واعدل اصنافہم سکان خط الاستواء اور بعض قدماء کا یہ مذہب ہے کہ اقلیم رابع جو کہ وسط اقالیم میں واقع ہے بحکم خیر الامور اوساطها اعدل البقاع ہے اور خط استواء نہایت درجہ کا گرم ہے اسی لیے خط استواء سے دس درجہ تک جانب شمال میں آبادی نہیں کما مر۔ امام رازی علیہ الرحمہ نے بھی یہی قول اختیار کیا ہے۔ اور فریقین میں سے ہر ایک اثبات مدعی کے لیے دلایل پیش کرتا ہے جو کہ مطولات میں مذکور ہیں۔ من شاء فلیطالع ثمہ لا یحتملها هذا المختصر انتباہ مخفی نہ رہے کہ جسقدر بابت زمین کے صدر میں مذکور ہوا مثلاً یہ کہ تمام روی زمین پر صرف ربع مسکون میں ہفت اقلیم کی آبادی ہے اور ہر ایک اقلیم میں ولایتیں اور بلاد اور جزائر مشہورہ ہیں اور اونکے لیے اسامی مخصوصہ اور تعلقات مشخصہ ہیں جیسے یہ کہ مثلاً فلان شہر فلان ولایت سے متعلق ہے اور ہر ایک اقلیم میں اسقدر انہار اور پہاڑ ہیں اور فقط ایک ربع شمالی بلا تعیین آباد اور دونون ربع جنوبی اور ایک ربع شمالی پانی میں غرق ہے۔ وعلی هذا القیاس دیگر مسائل متذکرہ بالا۔ موافق رائے متقدمین حکماء یونان کے ہے۔ ورنہ جغرافیون مروجہ حال کے رو سے تو ادر ہی باتین دریافت ہوتی ہین۔ جیسے کہ یہ دونون ربع شمالی

اور دونون ربع جنوبی مین اندنون آبادی ہے وہان کثرت آبادی کی ربع مسکون پر اگر کی جاوے تو کچھ مضایقہ نہین اور زمان حال مین ہفت اقلیم کے طور پر بحث نہین کیجاتی بلکہ اسوقت آیشیا یورپ افریقہ امریکہ آسٹریلیا کو کہ پانچون حصہ کلان خشکی کے ہین اور ہر ایک انمین سے کئی ایک ملکون پر شامل ہے اور ہر ایک ملک کئی بلاد پر حاوی ہے مثل اقالیم خمسہ کی قرار دے رکھا ہے اور انہین پانچون حصون کے طور پر بحث کیجاتی ہے مثلاً کہتے ہین کہ فلان ملک اور فلان شہر ایشیا مین ہے اور فلان جزیرہ اور دریا یورپ مین وعلی ہذا القیاس افریقہ اور امریکہ اور آسٹریلیا ہے ۔ اور تعلقات مخصوصہ اور اسامی مقررہ بلاد مین جو اندنون کسقدر تغیر اور تبدیل ہو گیا ہے اور روز بروز ہوتا جاتا ہے ۔ اور زیادہ بلاد اور جزائر اور دریا اور پہاڑ وغیرہ بہ نسبت سابق اب زیادہ معلوم ہوتی جاتی ہین ۔ اور کئی ایک شہر جو اندنون مین آباد تھے ویران پڑے ہین فقط اونکا نام ہی زبان زد ہے اور علی ہذا القیاس کئی ایک بلاد جو اندنون مین موجود نہ تھے آج معمور اور آباد ہین اور اسامی مختلفہ سے پکارے جاتے ہین بلکہ آج کل بہ نسبت سابق آبادی مین ترقی اور دن بدن ہوتی جاتی ہے کئی ایک جزیرہ جو اندنون مین غیر آباد تھے اب آباد ہین سوا اسکی اور کئی ایک امور جنمین علم جغرافیہ مین زیادہ بصیرت حاصل ہوتی ہے جغرافیون مروجہ حال سے ہم دریافت کر دیا ہین ۔ غرض جغرافیہ مروجہ زمانہ حال بہ نسبت جغرافیون مروجہ زمانہ سابق کے ہمارے لیے بہت مفید ہین ۔ شاید زمانہ سابق مین وہی مفید ہونگے کیونکہ زمانہ سلف مین اس سے عمدہ اور بہتر دستیاب ہوتے تھے بلکہ اسی قدر علما و محققین سلف نے بڑی دقت اور نہایت تلاش سے دریافت کیا تھا شکر اللہ سعیہم ۔

اب ہم اپنی مقصود اصلی کیطرف (جو بیان تغیرات ہوا کا اسباب ارضی سے ہے) توجہ کرتے ہین ۔ واضح ہو کہ اسباب ارضیہ موجب اختلاف مساکن کے سرزد ہوتے ہین اور وہ کئی قسم پر ہین ۔ یا عرض بلد کے جہت سے ہونگے ۔ یا بسبب قرب بحار کے سرزد ہونگے ۔ یا مجاورت جبال کی رو سے نمودار ہونگے یا بسبب نواحی اور ریاح کو ظاہر ہونگے یا بسبب وضع بلد کے یا بسبب تنوع تراب کی ثابت ہونگے بجملہ چھ قسم ہوئی ۔ پس سبب اول اختلاف مساکن کا عرض بلد ہے ۔ مراد اوس سے مقدار بعد کا بحسب قلت اور کثرت کے خط استوا سے ہے جو کہ غایت اعتدال پر ہے جیسا بیان ہوا ہے ۔ پس جو مکان اور شہر خط استوا سے اسقدر دور ہو کہ عرض اوسکا میل کلی کے مساوی یا اقل ہو تو موسم گرما مین بشرط عدم موانع کے بسبب دوام مسامتت آفتاب اور طول روز کے گرم تر ہوگا ۔ اور جو مکان اور مواضع میل کلی سے زیادہ دور ہونگے وہ سرد تر ہونگے اور جسقدر بعد زیادہ تر ہوتا جائیگا اوسی قدر سردی بھی بڑھتی جائیگی کیونکہ بعد مسامتت آفتاب کا اسمین اکثر ہوگا ۔ پس جبتک عرض جیسا کہ

درجہ تک پہونچ جاوے تب تک سردی بھی زیادہ ہوتی جائیگی اور بعد اسکے اسقدر زیادہ سردی ہوگی کہ طاقت انسانی سے خارج ہوگی بلکہ وہان مقام بھی مشکل ہوگا اسی لیے وہان آبادی موجود نہین۔ اور تمام اقلیم اول اور اوائل اقلیم ثانی اعتدال مزاج مین خط استوا کے قریب ہین اور اکثر اقلیم ثانی مفرط الحرارۃ ہے کیونکہ آفتاب ہمیشہ اونکے سر پر یا قریب اوسکے رہتا ہے اسلیے کہ اکثر اقلیم ثانی کا عرض قریب میل کلی ہے پس عرض وسط اقلیم ہذا کا چوبیس درجہ اور نصف اور سدس درجہ کا ہے اور یہ میل کلی سے قدرے زیادہ ہے اور قبل وسط کے عرض اقلیم ہذا کا قریب میل کلی کے یا مساوی اوسکے ہے اور اکثر اقلیم ثالث کا بھی مفرط الحرارۃ ہے کیونکہ وہ میل کلی کے قریب ہے لیکن آخر اوسکا جو کہ اقلیم رابع سے متصل ہے قریب بالاعتدال ہے۔ اور اول اقلیم خامس کا رابع سے اعتدال مین قریب ہے اور آخر اوسکا اقلیم سادس سے ملحق ہے۔ اور اقلیم سادس اور سابع مفرط البرودۃ ہین کیونکہ آفتاب اونکے سرون سے ہمیشہ دور رہتا ہے پس جیسے دوام مسامت آفتاب کی یا قرب اوسکا موجب حرارت شدیدہ کا ہے اور بعد اوسکا موجب برودت مفرطہ کا ہے اسلیے اقلیم رابع قریب بالاعتدال ہے لکونہ وسطا بین الحرارۃ والبرودۃ المفرطۃ وما یکون متوسطا بین الحرارۃ والبرودۃ المفرطۃ یکون قریبا بالاعتدال لامحالۃ ۔ ولعدم مسامتۃ الشمس وعدم دوام قرب المسامتۃ لہم وعدم دوام بعد الشمس عنہم۔ اور سبب دوم مجاورت بحار ہے جاننا چاہیے کہ مجاورت بحار مرطب الھوا ہے خواہ دریا کسی طرف ہو۔ پس بلد بحری جو کہ وسط بحر یا اوسکے ساحل پر واقع ہو رطب الھوا اور برودت اور حرارت مین معتدل ہے اسلیے کہ ہوا اوسکی بسبب غلظت اور کثرت رطوبت کی موثر سے زیادہ منفعل نہین ہوتی۔ اور عدم انفعال ہوا سے یہ مراد ہے کہ موسم سرما مین سردی زیادہ سرد نہین ہوتی اور موسم گرما مین سخن سے زیادہ گرم نہین ہوتی۔ اور اگر دریا شہر کے شمال مین ہو تبرید کرتا ہے اور اگر جنوب مین ہو تسخین کرتا ہے اور اگر مشرقی ہو ترطیب فقط اور اگر مغربی ہو تو تغلیظ کرتا ہے۔ اور سبب ثالث مجاورت جبال ہے۔ پس ہم کہتے ہین کہ جبل شمالی مسخن بلد ہے کیونکہ وہ ریاح شمالیہ کو جنکے مزاج بارد یابس ہے بلد پر چلنے سے منع کرتا ہے اور ریاح جنوبیہ کو جنکے مزاج حار رطب ہے بلد پر روکتا ہے۔ اور علاوہ اسکے جبل شمالی بسبب تقابل چشمۂ آفتاب کے زیادہ گرم ہو جائیگا پس شعاع انعکاسی اوسکی موجب زیادتی حرارت بلد ہوگی۔ بخلاف جبل جنوبی کے کہ اوسکا آفتاب سے تقابل نہین اسلیے شعاع اوسکی بلد پر منعکس نہوگی اور بلد گرم نہوگا۔ اور جبل جنوبی جبل شمالی کے برعکس ہے یعنی چونکہ وہ ریاح جنوبیہ کو جنکے مزاج حار رطب ہے بلد پر چلنے سے منع کرتا ہے اور ریاح شمالیہ جنکے مزاج سرد خشک ہے بلد پر روکتا ہے اور علاوہ ازین عکس شعاع آفتاب کا بلد پر نہین ہوتا (جیسا بیان کیا گیا ہے) اسلیے وہ مبرد بلد ہے

نجاست کے لیے سیلان مادہ کا لازم ہے۔ بالجملہ باد جنوبی مرخی اور مضعف ابدان اور موجب ثوران اخلاط اور افتتاح مسام ہے اور مکدر حواس اور محدث کسل اور ثقل اور صداع اور حمیات بھی ہے۔ اور باد شمالی مصلب ابدان اور مصفی حواس اور مقوی دماغ اور محسن لون ہے اور نیز مقوی قوت اور ہاضم اور اشتہا ہے اور ہوائی فاسد کو اصلاح کرتی ہے الا اعصاب اور اعضاء عصبانی کے لیے مضر ہے۔ اور باد جنوب مثل پانی گرم کی ہے اور باد شمال مثل پانی سرد کے۔ اور باد صبا یعنی مشرقی اور باد دبور یعنی مغربی اور ناحیہ انکا قریب بالاعتدال ہے لیکن معہذا باد شرقی لطافت اور حفظ صحت اور تقویت بدن اور تعدیل مزاج مین باد مغربی سے افضل ہے۔ اور وجہ فضیلت کی ابھی بیان ہو چکی ہے۔ اور علت اعتدال کی یہ ہے کہ چونکہ مہب انکا بین ناحیہ شمال اور جنوب کے ہے اسلیے طبع اونکی بھی انکی بین بین ہوگی نہ صرف طبع جنوبی اور نہ فقط شمالی ہوگی و ہذا ہو الاعتدال۔ بہتر باد شرقی وہ ہے کہ اول روز چلے۔ اور بہتر باد مغربی وہ ہے کہ آخر روز چلے تنبیہ جاننا چاہیے کہ مہب ریاح کی بجہت جہات اربعہ یعنی مشرق اور مغرب اور شمال اور جنوب کی چار ہین چنانچہ بیان ہو چکا ہے اور یہی مشہور ہے لیکن شیخ نے لکھا ہے کہ عند التحقیق وہ بارہ ہین تفصیل اونکی یہ ہے کہ دائرہ افق جو کہ آسمان کو مرئی اور غیر مرئی مین فرق کرتا ہے بارہ حصون پر تقسیم کیا گیا ہے تین حصے اوسمین مشرقیہ ہین اور تین مغربیہ اور تین شمالیہ اور تین جنوبیہ۔ اور ہر ایک مین ایک وسط اور دو اطراف ہین۔ انکی اوساط جہات اربعہ یعنی مشرق اور مغرب اور شمال اور جنوب کے نام سے مشتہر ہین اور فی الحقیقہ جہات اربعہ اوساط ہی ہین اطراف کو مجازاً اونکے نام سے موسوم کیا گیا ہے والتفصیل فی المطولات۔ اور سبب پنجم اختلاف مساکن کا وضع بلد ہے پس بلد عالی بہ نسبت بلد پست کے سرد تر اور صحیح تر ہے اور لوگ وہانکے قوی تر اور دلاور اور معمر ہونگے اور موضع مستوی موضع مرتفع سے صحیح تر اور انسب ہے۔ لان الہواء فیہ مسکن و ہبوب الریاح فیہ اقل کیونکہ بہترین اوضاع بلد کا یہ ہے کہ بلندی اور پستی مین معتدل ہو اور چونکہ بہ نسبت جنوب اور مغرب کی عمدہ ہوا شمال اور مشرق کی ہے اسلیے اگر ایسا ہونا چاہیے کہ اسمین مہب شمال اور مشرق کشادہ ہو اور مہب جنوب اور مغرب بستہ ہو۔ اور سبب ششم اختلاف مساکن کا تنوع تراب ہے کیونکہ مٹی بلد کی اور اسکی ہوا اور پانی اور میاہ بلکہ نباتات اور حیوانات کے مزاج کو بدل دیتی ہے۔ پس زمین کبریتی مجفف اور مسخن اور محرق دم ہے اور زمین ریگستان اور شورہ زار کبریتی کے قریب ہے اور زمین تر یعنی آب خیز کہ پانی اوسکا جاری نہو بلکہ گڑھون اور ڈبرون مین جمع ہو۔ مرطب اور متعفن ہے۔ اور زمین جبلی بدن کو سخت کرتی ہے اور نیز اوسکو قوت دیتی ہے۔ اور زمین سنگی زیادہ خشک ہے اور زمین خاکی بہ نسبت زمین سنگلین کے

زیادہ تر صحیح اور سالم ہے اور یہ ہوا بارد بدن کو سخت کرتی اور اوسکو قوت دیتی ہے اور ہضم کو جید اور رنگ کو خوب اور عمدہ کرتی ہے لیکن اوس سے زکام اور نزلہ اور صرع اور فالج اور رعشہ وغیرہ امراض رطوبی پیدا ہوتے ہین۔ اور ہوائی حار مرخی اور مضعف اور مسکن العضم ہے اور نیز مثقل دماغ اور مکدر حواس اور مولد خناق اور حمیات اور رمد وغیرہ ہے۔ **فصل چہارم تغیرات غیر طبعی مضاد** کے بیان مین۔ یعنی وہ تغیرات ہوا کے کہ باوصف غیر طبعی ہونیکی مجری طبعی کے مضاد بھی ہین۔ مخفی نرہے کہ تغیرات غیر طبعی مضادہ طبیعت مثل وبا کے ہین۔ اور وہ تعفن اور فساد ہے کہ ہوا مین عارض ہوتا ہے اور ہوا بسبب عفونت کے اپنی مقتضاے طبعی اور کیفیت اصلی سے خارج ہوکر فاسد اور متغیر ہو جاتی ہے کذا قال الجرجانی والایلاقی۔ اور فساد ہوا کا دو قسم پر ہے اول یہ کہ فساد اور عفونت طبیعت اوسکے جوہر مین اسباب ارضی یا اسباب سماوی یا دونون سے جو ابھی مذکور ہوتے ہین حاصل ہو۔ دوم یہ کہ فساد مہلک کیفیت حرارت اور برودت ہوا مین ظاہر ہو۔ اسکی دو قسم ہین ایک یہ کہ فساد ہوا مخالف مزاج فصل کے ہوگا جیسے زمہریر یعنی شدت اور تیزی سردی کی کہ کسی باعث سے اسباب سماوی سے مثل کسوف تام کے یا اسباب ارضی سے مثل ریاح شمالیہ کے جو برف والے پہاڑون پر ہوکر آتی ہین موسم گرما مین ظاہر ہو جاوے۔ یا شدت حرارت اور گرمی کی کہ کسی موجب سے اسباب ارضیہ یا سماویہ سے موسم سرما مین ظاہر ہو جاوے یہان تک کہ غایت حرارت اور شدت برودت سے زراعتون کا ابطال اور ابدان کا افساد کرے۔ اور یا موافق مزاج فصل کے ہوگا جیسے گرمی آفتاب کی مثلاً موضع معین مین اسقدر زیادہ ہو جاوے کہ ہوا کو فاسد کرے۔ لیکن شیخ اور اکثر متاخرین کے اصطلاح مین ہوائی قسم اول وبا سے مخصوص ہے۔ اور صاحب کامل اور امام نے دوسری قسم کی ہوا کو بھی وبا لکھا ہے۔ اور فساد ہوا وبائی کے دو مرتبہ ہین۔ ایک یہ ہی کہ موجب تغیر مزاج ابدان اور باعث اوسکے فساد کا ہو لیکن ہلاکت ابدان تک نوبت نہ پہونچے۔ کیونکہ جب ہوا وبائی رطوبت کو متعفن کریگی تو فساد تمام بدن مین سرایت کریگا۔ دوسرا یہ ہے کہ فساد ہوا موجب ہلاکت حیوانات اور باعث فساد نباتات ہو کیونکہ جب فساد ہوا کا نباتات اور حیوانات مین اثر کریگا تو انسان اور دوسرے حیوانات ادنسی غذا کرینگے اور خسیس غذا سے بدن مین مواد حاصل ہونگے وہی غذا بسبب فساد اور تغیر مزاج کا ہوگی۔ اور جب یہی صورت دیر تک رہیگی تو انسانون اور حیوانون کی ہلاک تک نوبت پہونچ جائیگی۔ شیخ نے لکھا ہے کہ سبب تغیرات مذکورہ کا خواہ ہوا کے طبیعت مین ہو خواہ کیفیت مین اشکال سماوی ہین جنکے اسباب مجھی معلوم نہین۔ لیکن اسقدر

مرطوب ۱۲ وزن ۱۲ ہیرا ۱ ۱۲ ۱۲ کما ہو جرجانی اور ایلاقی آفتاب

جاننا ضرور ہے کہ سبب اولی اور بعید تغیرات مذکورہ کا جو عالم کون اور فساد مین وبا وغیرہ سے واقع ہوتی ہین
اشکال سماوی ہین چاہیے ہم اونکی کیفیت سے واقف نہوون اور سبب ثانوی اور قریب احوال ارضی ہین۔
پس قوی فعالہ سماوی قوی کواکب وغیرہ سے اور قوی منفعلہ ارضی مواد عناصر وغیرہ سے بسبب اوٹھانے
ابخرہ اور ادخنہ کے ہوا مین رطوبت شدیدہ واجب کرتی ہین۔ اور جب ہوا مین یہ صورت ہوجاتی ہے اور
تنفس اور ناک اور مسام اور شرائین کے راستہ دل تک واصل ہوتی ہے تو مزاج روح دل کی فاسد کرتی ہے
اور نیز رطوبات حاویہ قلب کو متعفن کرتی ہے اور حرارت غیر طبعی اوسمین حادث ہوتی ہے پس دل سے بطریق
شرائین تمام بدن مین منتشر ہوجاتی ہے اور تپ بائی وغیرہ امراض کہ اکثر اوس سے حادث ہوتی ہین اور عام
خلقت پر پھیل جاتی ہے خصوصًا وہ لوگ جنکے مزاج مین امتلا اخلاط ردیہ وغیرہ سے مرض کی استعداد ہو کیونکہ
فاعل تنہا جب حاصل ہو اور منفعل مستعد نہو تو فعل اور انفعال حاصل نہین ہوتا۔ اس مقام پر اگر یہ اعتراض
کیا جاوے کہ ہوا چونکہ ایک عنصر بسیط ہے اسلیے متعفن نہوگا۔ تو جواب اسکا یہ ہے کہ اس جگہہ مراد ہوا سے
ہوا بسیط نہین بلکہ مراد اوس سے وہ جسم ہے کہ درمیان آسمان اور زمین کے پر کنندہ اور منتشر اور محیط
بالابدان ہے اور ہوای مانحن فیہ وہ ہوا ہے حقیقی اور اجزاء آبی اور اجزاء ارضی سے (جو کہ بخار اور دخان
سے متصور ہوتی ہین) اور اجزا ء ناری سے (جو کہ شعاع کواکب سے حاصل ہوتی ہین) مرکب اور
مختلط ہے۔ پس یہ ہوا متعفن ہوجاتی ہے اور جوہر اوسکا رداءت قبول کرتا ہے ہکذا قال الشیخ فی الجواب
اور متعفن ہوا کا مثل متعفن پانی کے ہے یعنی جیسا پانی حالت بساطت مین متعفن نہین ہوتا بلکہ بسبب اختلاط
اجسام ارضیہ خبیثہ کے کہ اوسکو بساطت سے خارج کرتے ہین اوسکے لیے ایک کیفیت ردیہ عفنہ حاصل ہوتی ہے
ایسا ہی ہوا بھی حالت بساطت مین متعفن نہین ہوتی بلکہ بنابر آمیزش ابخرہ ردیہ عفنہ کی اوسکے لیے ایک کیفیت ردیہ
حاصل ہوتی ہے لیکن فرق اسقدر ہے کہ مباشرت ہوا کی دمبدم اور آنًا فآنًا ہوتی ہے اور بسبب کمال حرارت اور
لطافت روح حیوانی کی بدون اوسکی کوئی چارہ نہین بلکہ سوای اسکی زندگانی محال ہے اسلیے اشتشاق ہوای مذکورہ کا
اخلاط اور ارواح کو بہت جلدی متعفن کرتا ہے خصوصًا اخلاط نواحی قلب کو تو بہت ہی جلدی فاسد کرتا ہے بخلاف
پانی کے کہ اوسکی تعفن کے آثار جلدی مترتب نہین ہوتی کیونکہ مباشرت اوسکی بہ نسبت ہوا کی مراتب قلیل ہے و نعم ما قال
پس ایسی ہوا بذریعہ تنفس کی دریہ سے ہوکر دل تک پہونچ جاتی ہے پس اوسکا مزاج دل اور روح کا فاسد کرتی ہے
اور ایسا ہی جو خلط دل کے اندر یا اوسکے حوالی مین محصور ہو اوسکو بھی متعفن کرتی ہے اور دل سے دماغ اور جگر
تک موصول ہوتی ہے اور اونکی ارواح اور رطوبات کو بھی فاسد کرتی ہے بعدہ حرارت عفونی بالتدریج انسان کی تمام بدن مین
منتشر ہوکر سرایت کرتی ہے اور تپ وغیرہ امراض وبائی عارض ہوتی ہین اور جبتک سبب انکا باقی رہتا ہے

لازم رہتی ہین اگر بہت جلد تدارک نہ کیا جاوے تو انسان مرجاتا ہے۔ اور اگر ہوای وبائی مین سمیت مفرط ہو تو طاعون کی بیماریان پیدا ہوتی ہین بلکہ بدون مرض کے ہی موت لاحق ہوتی ہے اور چونکہ سبب عام ہے اسلیے مرض بھی عام ہوتی ہے اور اکثر لوگ مرجاتے ہین۔ اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ فساد ہوا کا اور حیوانون کے دل مین اثر کرتا ہے اور حیوان بہت ہلاک ہوتے ہین۔ اور یہ فساد ہوا کا اکثر آخر موسم گرما اور فصل خریف مین واقع ہوتا ہے۔ واضح ہو کہ اسباب وبا کے تین طرح پر ہین۔ ایک اسباب ارضی دوم اسباب سماوی سیوم وہ اسباب جو کہ دونون کیطرف منسوب ہون پس اسباب ارضی کہ موجب وبا ہوتے ہین ازانجملہ بعض بیماریان بھی مذکور ہوتے ہین جیسا لڑائی اور قتل عظیم کسی ملک مین یا نواحی کسی بلد مین واقع ہو اور مردہ نہ جلاے گئے ہون اور نہ دفن کیے گئے ہون۔ پس وہ متعفن ہوکر ہوا کو بھی متعفن کرتے ہین انطاکی فی تذکرۃ کہ بہت سخت وباوہ ہے کہ جنگ کے بعد واقع ہو کیونکہ یہ مردہ آدمیونکی بخارات مین قوی تعفن ہے۔ اور ایسا ہی بخارات اور نجاسات اور دخان اور غبار اور میاہ متعفنہ اور بطایح عفنہ اور مساقط ردیہ اور مجاورت مقابر اور خنادق اور زمین نزیہ جسمین عفونت زیادہ ہو اور کثرہ حیوانون کی کہ پانی مین مرگئے ہون وغیرہ امور کہ انمیہ اسباب ارضیہ سے ہین۔ اور اکثر اوقات عفونات اور ابخرہ اور معادن ردی کے بخارات باطن زمین مین پیدا ہوکر جمع ہوجاتے ہین لیکن ہم اونسے اور اونکے اسباب جزئیہ سے واقف نہین ہوسکتے پس دفعۃ ظاہر ہوکر موجب وبا ہوجاتے ہین اور ضرر اونکا اب اور ہوا مین ظاہر ہوجاتا ہے۔ اور کبھی بسبب چلنے اہویہ کثیرہ کے مواضع محمودہ صالحہ مین ابخرہ ردیہ مواضع بعیدہ ردیہ سے منتقل ہوتی ہین لہذا امکنہ محمودہ مین بھی وبا پھیل جاتی ہے اور کثرت زلزلون کی اور روائح کریہہ اور احتباس ابخرہ وغیرہ بدستور ہین۔ اور اسباب سماوی مثل اختلاف اوضاع کواکب اور تاثیر شعاع وغیرہ کے اگرچہ حکماء اور منجمین اوسکی ذکر کے درپے ہوتے ہین لیکن حق یہی ہے کہ اوسکی عدم اطلاع پر معترف ہووین۔ اسی لیے شیخ رح نے قانون مین اسباب تولد وبا مین لکھا ہے اولا امر سماوی خفی عن الناس کیفیتہ۔ اور بہم علامات اسباب سماوی کی عنقریب قرشی وغیرہ سے نقل کرتے ہین۔ اور بدترین وباوہ ہے کہ اجتماع اسباب ارضی اور سماوی کا ہو کیونکہ ہم اوسکی تدبیر سے درماندہ ہین۔ اور ایسا ہی وبای موسم تابستان کا ردی تر ہوتا ہے۔ اور فساد ہوا کا بیشتر اشخاص ضعیف القوت اور کثیر الجماع او ضعیف الابدان اور کثیر الاستحمام کو کہ مسام اونکے کشادہ اور اخلاط ردیہ سے ابدان اونکے مملو ہون اثر کرتا ہے۔ اور نیز ہوای وبائی لڑکون اور جوانون کو بہ نسبت کہول اور مشائخ کے زیادہ تر موثر ہوتی ہے اور بلاد حارہ اور پہاڑون مین بہ نسبت اور جگہہ کے

یہ ہین کہ ہوا تنفس اور استنشاق مین لوگون کو ناخوش معلوم ہو اور اوس سے تفریح اور راحت حاصل نہو بلکہ اوس سے متنفر اور منا ذی ہوون اور جب کسی بلندی یا پہاڑ پر چڑہین اور ہوا مین نظر کرین تو گرد آلود اور دود ناک اور غلیظ اور مکدر معلوم ہوتی ہو اور عمارتون پر مثل دہوین کے چہیا ہوا معلوم ہوتا ہو اور فی الحقیقۃ دہوان بہان نہو اور حیوانات ذکی الحس مثل لقلق اور کلنگ اور ہدہد اور ابابیل اور چوہے اور چیل اور سانپ وغیرہ کے بہاگ جاوین اور اپنے گہونسلے بلکہ انڈے اور بچے چہوڑ جاوین اور بہاگ کر بلاد بعیدہ اور امصار دور دراز مین جسجگہہ کی ہوا خوش ہو سکونت اختیار کرین اور مینڈک وغیرہ حیوانات کہ عفونت سے متولد ہوتے ہین مثل مکہی اور چہپکلی اور حشرات اور ہوام وغیرہ کے بہت ہوجاتے ہین۔ اور حیوانات اور حشرات کہ نیچے زمین کے سکونت رکہتے ہین مثل موش اور لومڑی اور سانپ اور بچہو اور ہزار پاؤن وغیرہ کے اپنے بلون سے باہر آتے ہین اور زمین پر سرگشتہ و پریشان پہرا کرتے ہین اور پہر اپنے بلون مین گہستے ہین اور انمین سے جو کہ باہر نہین نکلتے بلون کے اندر ہی مرجاتے ہین۔ اب دریافت کرنا چاہیے کہ جب آثار حدوث وبا کے ظاہر ہوون جیسا ابہی بیان ہوا ہے تو تعدیل مسکن اور تخفیف بدن مین سعی موفورہ کرین کیونکہ جب رطوبات بدن کے کم ہوجائینگے تو استعداد تعفن کی بہی کم ہوگی وہذا ہو المطلوب۔ اور بہترین مجففات کا یہ ہے کہ بدن کو اخلاط غالب اور زائد سے پاک کرین مگر جسجگہہ تنقیہ اسہال سے کیا جاوے مسہل قوی مثل تربد وغیرہ کے ہرگز نہوین اور جو مسہل کہ مضعف قلب ہو مثل سقمونیا وغیرہ کے اوس سے احتراز کرین۔ بلکہ ملینات مناسبہ پر مثل ہلیلہ اور مغز فلوس کے قناعت کرین۔ اور تقلیل طعام اور شراب کی عمدہ ترین مجففات ہے لیکن بالکل خلا معدہ بہی خوب نہین مناسب ہے کہ ایام وبا مین غذا عادت سے کمتر کہاوین لیکن بتفاریق۔ اور شراب سے اجتناب کرین اور اغذیہ سریع العفونت کو ترک کرین جیسے گوشت اور دودہ اور میوہ جات تر۔ اور اگر گوشت کہانیکی ازبس ضرورت ہو تو حموضات سے اوسکی اصلاح کرین۔ علی ما قال القرشی فی کتابہ ان الحوامض کلہا جیدۃ فی ذلک الامر۔ اور گوشت مین سے وہ گوشت کہاوین جو کہ عفونت سے بعید ہوون مثل جانوران صحیحہ معتدلہ کے اور جماع اور ریاضت متعبہ سے اور اون چیزون سے کہ تنفس عظیم تک نوبت پہونچاوین احتراز لازم ہے اور اسی لیے آرام اور راحت کو ایام وبا مین اچہا سمجہا گیا ہے۔ لیکن میری عقل ناقص مین یون مناسب ہے کہ اگر آرام ایسے طور پر ہو کہ تخفیف بدن بہی حاصل ہوسکے تو بہت ہی عمدہ ہے پس اس نظر سے بہولا بہولنا بہت ہی اچہا ہے کہ اوس سے باوجود راحت بدن کے تحلیل رطوبات کی بہی ہوتی

اور نیز یہ امر ملحوظ خاطر رکھین کہ وبا کونسی اسباب سے پیدا ہوا ہے پس اگر اسباب سماوی سے ہو تو واجب ہے
کرنا نہایت عمیق مکانون (جسکو اپنی زبان مین تہ خانہ بولتے ہین) جبکہ مسقف اور دیوارون سے پوشیدہ ہون
سکونت اختیار کرین اور اوسکی ہوا کی اصلاح دین جسطرح ابھی مذکور ہوگا اور ہوای خارج کو اندر نہ
آنے دین ۔ اور اگر وبا اسباب ارضی سے ہو تو لازم ہے کہ بلند مکانون مین سکونت پذیر ہون تاکہ ابخرہ
مرتفعہ زمین سے محفوظ رہین اور لازم ہے کہ جسطرف سے ہوا آتی ہو اوسکو پوشیدہ رکھین ۔ اور ظرف
مقابل کو کھول دین ۔ اور اگر معدن ردیہ اور مردار وغیرہ موضع بلند مین ہون اور شہر مکان نشیب مین
واقع ہو اور ہوا بلد پر مواضع متعفنہ سے گذر کر چلتی ہو اور سمت پہاڑ بلند ہوای ردیہ کی مقابل مین واقع
ہوکر ہوا کو بند کر کر شہر پر لوٹاتا ہو تو ایسے بلد مین سکونت کرنا نہایت درجہ کا مضر ہے ۔ اور صحرا مین رہنا
بہ نسبت شہر کے اچھا ہے کیونکہ جو ابخرہ زمین سے صعود کرینگے ہوا کی چلنے سے زمین پر محتبس نرہینگے بلکہ
زمین سے آناً فاناً صاف ہوتی جاینگے ۔ لیکن اگر وبا ہر دو اسباب سماوی اور ارضی سے ظاہر ہو تو
پھر گھر مین سکونت کرنا بہ نسبت صحرا کے عمدہ ہے کیونکہ ہوای محصور کو بہ نسبت غیر محصور کی اصلاح دینا آسان
تر ہے ۔ بہرحال اس مہلکہ مین عمدہ تدبیر یہ ہے کہ دل مین غم اور وسواس کو جگہ ندین اور توکلاً علی اللہ
ہمیشہ مسرور اور خوش رہین اور معہذا تدابیر مذکورہ بالا سے کسیکو فروگذاشت نکرین کہ توکل کے منافی
نہین بلکہ اس باب مین شارع سے حکم صادر ہوا ہے قول مولوی روم صاحب کا اسی پر دال ہے مصرعہ
بر توکل زانوے اشتر ببند ۔ آور طریق اصلاح ہوای مسکن کا یہ ہے کہ ایام وبا مین وہ گھر اختیار کرین
جسمین پانی اور فوارہ اور امثال اوسکے موجود نہون کیونکہ زیادہ فساد ہوا کا کثرت رطوبات سے ہوتا ہے
آور سرکہ مین ہینگ ملا کر گھر کے سطح اور دیوارون پر چھڑکنا سودمند ہے اور سرکہ اور پیاز کا عرق ملا کر
بھی بدستور مفید ہے آور جن چیزون کا بخار اور دخان مصلح عفونت ہو مثل صعد اور کندر اور عود
اور عنبر اور آس اور گلاب اور صندل وغیرہ کے اونکو جلا کر دھوان اونکا مکان مسکونہ مین پھیلا
دین لیکن دھوان اسقدر رہو کہ اوس سے دماغ کو ایذا نہ پہونچے ۔ اور تماکو جلا کر اوسکا دھوان
مکان کے اندر پھیلانا بھی حکم رکھتا ہے اور ایسا ہی سونگھنا رایحہ طیبہ کا ایام وبا مین نافع ہے خصوصاً
اگر رعایت مضادہ مزاج کر کے خوشبوی سونگھی جاوے یعنی حار مزاج کو طیوبات باردہ سے
مثل کافور اور صندل کے ۔ اور بارد مزاج کو طیوبات حارہ سے مثل عود اور عنبر اور مشک وغیرہ کے
خوشبو دوین تو زیادہ تر سودمند ہے آور واضح رہے کہ استعمال سرکہ کا عدم ضرر ہوا وبائی مین
اور اصلاح ہوای متعفن مین اکلاً اور شماً اور رشحاً فی البیت نفع کلی رکھتی ہین آور عرق گلاب

اور عرق بید مشک دیوارون پر چھڑکنا بھی اثر تازہ رکھتا ہے اور شربت کیوڑہ اور مفرحات یاقوتی جو
دل کو قوت دیوین اکثر کھانی چاہیے - اور فواکہ عطریہ مقویہ اعضا [illegible] مانند سیب [illegible] کی
خوشبو کرنا اور گرد جسم اور [illegible] - اور آب [illegible]
کرنا لیکن بہت سرد پانی پینا مضر ہے [illegible] پانی [illegible]
تھوڑی سے جوش سے [illegible] اور اسمین قدرے سرکہ ملا دین جبکہ [illegible] تغیر
کثیر ذائقہ مین واقع نہو تو نہایت عمدہ ہے لہذا شیخ نے فرمایا ہے استعمال الخل فی ایام الوباء امان من
آفاتہ - اور نافع ترین ایام وبا مین روغن گاو ہے جس قدر ہو سکے استعمال کرین خواہ طعام مین خواہ
بدن مین - اور زہر مہرہ خطائی اور پیٹھا اور نارجیل دریائی اور ہینگ اور سونٹھ وغیرہ ادویہ گرم
برودی مزاج کے لیے - اور شربت انار اور سکنجبین [illegible] اور عرق بید مشک اور عرق گاوزبان وغیرہ
محروری مزاج کے لیے پسندیدہ و سودمند ہین - [illegible] فاروق اور [illegible] کو غلبہ وبا مین استعمال
کرنا مفید ہے اور اگر صبر اور مر اور زعفران کوٹ کر شہد سے قرص بناوین اور صبح یکدرم تناول کرین تو بہت
نافع ہے - باقی تدبیرین دافع تاثیر ہوای وبائی اور حافظ صحت [illegible] معالجات مین ملاحظہ کر لین - اللھم
احفظنا من الوباء و اجتنبنا من کل داء

## باب دوم کھانے پینے کے بیان مین

جو کہ دوسرا قسم ستہ ضروریہ کا ہے اور اوسکی سوا حیات انسانی مشکل اور محال ہے اور اسمین چند فصول ہین

**فصل اول** آب و غذا کی ضروری ہونی اور پانی کے مزاج اور اوسکی عدم غذا ہونیکے بیان مین اور نیز
اس بیان مین کہ کونسا پانی عمدہ ہے اور کونسا خراب اور ناقص پس انکی وجہ ضرورت یہ ہے کہ بدن
انسانی ہمیشہ اسباب خارجی اور داخلی سے تحلیل ہوتا رہتا ہے اور غذا ماکولہ بدل ما یتحلل ہوتی رہتی ہے
کیونکہ اگر غذا بعوض ما یتحلل بدن مین نہ پہونچے - تو قطع نظر بقا سے جسم کے تکون اوسکا بھی نہو سکیگا
جیسا ظاہر ہے پس اس سے ضرورت غذا کی ثابت ہوئی اور احتیاج پانی کی اس لیے ضروری ہے کہ پانی
غذا کی پکانے اور رقیق کرنے اور بدرقہ ہونے وغیرہ امور مین (جنکا ذکر عنقریب آئیگا) مددگار و معاون
ہے - پس پانی گویا متمم امر غذا ہے لہذا اوسکی احتیاج بھی مثل غذا کے ضروری ہوئی - مخفی نرہے
کہ ارکان اربعہ بسیط مین سے پانی بھی ایک رکن بسیط ہے - مزاج اوسکا سرد تر ہے - دلیل برودت کی یہ ہے
کہ جرم اوسکا کثیف ہے اور حس لمس سے بھی سرد معلوم ہوتا ہے - اور سردی اوسکی بدرجہ غایت ہے

کیونکہ کوئی عنصر سرد تر اوس سے محسوس نہین ہوتا۔ اور دلیل رطوبت کی سہولت قبول اشکال ہے۔ پوشیدہ نرہے کہ پانی بالطبع جامد ہے لیکن ادنی سبب سے کہ حرارت آفتاب ہے اپنی جمودت طبعی کو چھوڑ دیتا ہے اور تفرق اور اتصال اور مختلف اشکال کو بسہولت قبول کرتا ہے۔ اس جہت سے اوسکو رطب کہتے ہین کیونکہ جیسا رطب کو ایسے جسم پر اطلاق کرتے ہین جو کہ اتصال اور انفصال اور مختلف اشکال کا بسہولت بالطبع قابل ہو ویسا ہی اوسکو ایسے جسم پر بھی بولتے ہین کہ بالطبع متماسک الاجزا ہو لیکن ادنی سبب قابل سہولت اتصال اور انفصال اور اشکال ہو۔ ہوا قسم اول سے ہے (جسکے اجزا باہم پیوستہ نہوں) اور پانی قسم ثانی سے (متماسک) ہے کذا قال الشیخ فی الشفاء۔ اور یہ بات بر ظاہر ہے کہ اگر پانی بالطبع جامد نہوتا تو وقت زوال اسباب مانعہ جمود کے جمودت اوسمین ظاہر نہوتی والحال انہ علی خلافہ۔ اور بستہ ہونا پانی کا کرہ زمہریر مین اور موسم سرما مین بلاد کثیر البرودۃ مین اسی قول کا موید ہے۔ اور نیز یہ بات بھی اپنے موقع پر ثابت ہو چکی ہے کہ برودت پانی کی تمام عناصر سے اقوی اور اشد ہے اور مبرود ہوا کا وہی ہے۔ پس باعث تکاثف پانی کا اور کوئی عنصر نہین ہو سکتا اسیلیے سبب تکاثف کا سوای میل طبعی پانی کے اور کوئی نہین ہو سکتا فثبت انہ جامد بالطبع لا سائل۔ چونکہ یہ دقیقہ الازم المعرفہ اور بیان اوسکا لابدی تھا اسیلیے اس جگہہ بیان کیا گیا۔ اور ذائقہ طبعی اور اصلی پانی کا شیرین ہے اور شوراپن کہ دریای شور کے پانی مین محسوس ہوتا ہے بسبب امتزاج اجزای ارضیہ کے ہے۔ شیرینی آب باران اور شیرینی بخار آب شور کی کہ حکمت عملیہ سے حاصل ہوتی ہے اسی کو تائید کرتی ہے کہ ذائقہ طبعی پانی کا شیرین ہے اور طریق اصلاح کا عنقریب اسی باب مین لکھا جائیگا۔ اور دریای شور کے شور ہونے مین بھی حکمت ہے وہ یہ ہے کہ مزاج پانی کا گرم و خشک ہو کر عفونت سے بعید ہو ورنہ وبای عام کا خوف تھا فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمۃ **فائدہ** تقاضای طبعی آب وہ تھا کہ تمام اجزاے زمین پر محیط ہوتا اور زمین اور ہوا کے درمیان حائل ہوتا لیکن چونکہ ظاہر کرنا بعض اجزای زمین کا ظہور مرکبات کے لیے ضروری تھا اس لیے خالق الارض والسموات نے ایسا حیلہ نمودار کیا کہ پانی بعض اجزای زمین مین جمع اور زمین ایک طرف سے ظاہر ہو اور حیلہ یہ کیا کہ خداوند تعالی نے کواکب کو تاثیر بخشی ہے کہ اپنی قوی سے بعض عناصر کو گرم کرین پس اسیلیے وہ عنصر بتجربہ یا متسخن ہوتا ہے۔ پس جب بعض اجزاے زمین کے گرم ہوتے ہین اور دخان ہو کر صعود کرتے ہین تب اوسقدر اجزای زمین مین گڑھا پڑ جاتا ہے کیونکہ زمین مثل پانی وغیرہ کے سیال نہین کہ جبر نقصان کر سکے۔ پس چونکہ پانی بالطبع طالب جہت مرکز ہے (جیسا مقدمہ مین بیان کیا گیا ہے) اوسمین پانی بھر جاتا ہے اور ظہور موالید ثلثہ کے لیے

روی زمین مماس ہوا ہو جاتا ہے - چونکہ استحالہ ایک عنصر کا دوسرے کیطرف تناشیٔ اپنے کواکب سی ہے اسلیے کسی عنصر
مین تبخر اور تدخن سے کوئی نقصان واقع نہین ہوتا او روہ بدلے عن عنصر آتا ہے - مثلاً جو پانی کہ خلل زمین مین آتا ہے
بالتدریج مستحیل بزمین ہو جاتا ہے اور جب پھر اجزاے زمین مین بسبب تبخر اور تدخن کے فرج پڑھجاتی ہین
تو اور پانی اوسجگہ آجاتا ہے وعلی ہذا القیاس عناصر ہمیشہ باہم مستحیل ہوتے رہتے ہین - جاننا چاہیے کہ پانی
بذاتہ غذا نہین ہوسکتا - باعث اسکا یہ ہے کہ وہ ارکان بسیط مین سے ایک رکن بسیط ہے پس لائق غذا
کے نہوگا کیونکہ غاذی او مغتذی مین مناسبت شرط ہی وہہنا الحال علے خلافہ - اور پانی کا طبخ سے
منعقد نہونا اور بھوکھے کو سیر نکرنا بھی اسی پر دال ہے کہ پانی بذاتہ غذا نہین ہوتا کیونکہ بھوکھے کو سیر کرنا اور جوش
سے بستہ ہونا غذا کی شان مین سے ہے - لیکن پانی کی عدم غذائیت سے یہ مراد ہے کہ سوای آمیزش
غذا کے جزو بدن ہونیکی لیاقت نہین رکھتا لیکن جب غذا سے خصوصاً غذای خشک بالفعل ہو ملی
تو مجموعہ سے ایک جسم شایستہ تغذیہ کی حاصل ہوتا ہے البتہ اسوجہ سی بالعرض پانی بھی غذا ہوسکتا ہی
کیونکہ علت منع کی کہ (رکن بسیط ہی) اب باقی نہین رہی - نظیر اوسکی ہوا ہی کہ وہ بھی صرف روح
نہین ہوتی مگر جب خون دل سے مختلط ہوتی ہے تو اوسکی مجموعہ سے روح متولد ہوتی ہے - الغرض
انسان کو ارکان مین سے ان دو رکنون کیطرف (کہ پانی اور ہوا ہی) اضطرار اور افتقار ثابت ہے اور
بدون انکی دخول کے حیات انسان کی متعذر ہے کما لا یخفی - اگر یہ کہا جاوے کہ جب پانی غذا نہین ہوتا تو
پھراوسکے استعمال سے کیا فائدہ ہے تو جواب اسکا یہ ہے کہ ماسوا تغذیہ کے فوائد اصلی پانی کی بہت ہین
ازانجملہ اسجگہہ بھی کچھ ایک بیان کیے جاتے ہین - اول یہ کہ پانی غذا کو رقیق کرتا ہے اور بواسطہ نفوذ
مجاری تنگ اور وصول اقاصی بدن کی غذا کو مہیا کرتا ہے - دوم یہ کہ غذا کو مستعد قبول ہضم کرتا ہے
کیونکہ اسمین کچھہ شک نہین کہ اکثر اغذیہ مین اجزای ارضیہ غالب ہوتے ہین اور ایسے اجزا بتاثیر
ہاضمہ سے جلد ہی منفعل نہین ہوتے پس اغذیہ کی غذائیہ مین ملاپ جسم رطب کا ضروری ہے اور یہی
باعث ہی کہ جب میوہ جات تر کھائی جاوین تو اونکے بعد پانی کی چندان حاجت نہین ہوتی - اگر یہ کہو
کہ ہم بعض حیوانات کو دیکھتے ہین کہ غذا اسکے بعد پانی نہین پیتے تو اسکا جواب یہ ہے کہ اونکی مزاج مین
حرارت غالب ہے یہان تک کہ اجزای ارضیہ کو گلا دیتی ہی اور جزو بدن بنا دیتی ہی بنا برعلیہ اونکو پانی
کی حاجت نہین ہوتی لیکن مزاج انسانی کہ تمام حیوانات سے قریب بالاعتدال واقع ہوئی ہے
حرارت اوسکی اس حد تک نہین کہ اجزای ارضیہ غذائیہ کو گلا دی اسی واسطے پانیکی محتاج ہے -
سوم یہ کہ پانی احتراق غذا سے مانع ہوتا ہے کیونکہ حرارت غریزی وقت لمانی غذا اسکے ہضم کے لیے

باطن کو متوجہ ہوتی ہے۔ پس ایسی حالت مین اگر معدہ مین رطوبت نہو تو غذا اچھا وسے جیسا گوشت
کو اگر بغیر پانی کے ہنڈیا مین ڈالا جاوے تو ضرور آگ کی حرارت سے جلجاویگا۔ چہارم یہ کہ پانی غذا کو مجاری
حنیقہ مین جاری کرتا ہے۔ مخفی نرہے کہ پانی جب ہمراہ غذا کے اعضاء تک پہونچتا ہے اور تغذیہ
اعضاء سے کچھ باقی رہتا ہے بس قدر سے اوس سے عرق اور بخار کے رستہ تحلیل ہو جاتا ہے
اور باقی جگر کو واپس ہو کر مجاری بول سے خارج ہو جاتا ہے اسی واسطہ اگر بدن کو حنا وغیرہ سے
رنگین کیا جاوے تو بول بھی رنگین ہوتا ہے کیونکہ بعض اجزاء بول کے جلد تک پہونچکر واپس
ہوتے ہین۔ چنانچہ تشریح اوسکی چھٹی باب مین بیان کیجائیگی پنجم یہ کہ پانی فضول سے مختلط ہو کر
اونکو رقیق کرتا ہے تاکہ خروج فضول کا بذریعہ بول وعرق بسہولت ہو۔ ششم یہ کہ پانی بسبب اپنی
برودت ذاتیہ کے حدت حرارت اور یبوست کو تسکین دیتا ہے۔ ہفتم یہ کہ پانی اعضاء کو
مرطوب اور تر رکھتا ہے۔ اب اسمین اختلاف ہے کہ آیا آب باران عمدہ ہے یا آب چشمہ اور نہر
اچھا ہے ہر ایک نے اپنی مدعی پر دلائل گذرانین ہین۔ بعض کا یہ قول ہے کہ آب باران تمام پانیون سے
عمدہ ہے اور آب نہر کہ موصوف بصفات آتیہ ہو فضیلت مین اوسکے بعد ہے۔ دلیل فضیلت آب باران
اوسکی حلاوت اور شیرینی ہے اور سہولت انحدار اور سرعت طبخ وغیرہ کہ لازمہ لطافت ہی
بھی منجملہ دلائل فضیلت ہین۔ علاوہ بران مادہ آب باران کا (یعنی ابخرہ متصاعدہ اور ہوا)
لطیف ہے۔ پس ظاہر ہے کہ جو چیز اوس سے پیدا ہوگی وہ بھی لطیف ہوگی۔ مگر آب باران کی فضیلت
مین کئی شرطین ضروری ہین۔ اول یہ کہ آب باران سنگین گڑھے مین جمع ہو کیونکہ موضع سخت سے
اجزاء ارضیہ منفصل ہو کر پانی مین نہین ملتے اس لئے اگر اوسکو ظروف چینی یا نقرئی وغیرہ مین
لیا جاوے تو بہت بہتر ہوگا۔ دوم یہ کہ ہوای شمالی اور شرقی اوسپر لگی ہو اور آفتاب بھی اوسپر
واقع ہوا ہو۔ سوم یہ کہ بارش موسم گرما مین ہو۔ علاوہ بران بادل گرجنے والے سے برسے۔ موسم گرما
اس لیے شرط لیا گیا ہے کہ حرارت گرما مزید لطافت باران ہے۔ شیخ رئیس اور اکثر سلف اور خلف
اسی پر ہین۔ لیکن ابو سہیل مسیحی لکھتا ہے کہ موسم سرما بہتر ہے کیونکہ ہوا موسم سرما کی بخار اور دخان
سے خالی ہوتی ہے۔ پس جو پانی ایسے وقت مین نازل ہوگا بیشک شوائب غریبہ سے خالی ہوگا۔
علاوہ بران حرارت مبخرہ مستترہ جو موسم سرما مین ضعیف ہوتی ہے اس سبب سے پانی متبخر
نہین ہوتا اور شرح کلیات مین اسکو پسند کیا ہے۔ لان المطر الصیفی لا یخلو عن بخار و دخان۔
اور جو پانی بادل گرجنے والے سے برسے وہ بالاتفاق بہتر ہے بہ نسبت اسکے کہ نہ گرجنے والے سے برسے

۹ اونکو گہلا کر ۱۲
۱۰ تبخر کرتا ہوا ۱۲
۱۱ ساقی کو درمیان زمین و آسمان ۱۲
۱۲ کیونکہ بارش موسم صیف کی بخار اور دخان سے خالی نہین ہوتا ۱۲ منہ

بشرطیکہ ریاح[۱] عاصفہ اوسمین نہووین - وجہ اسکی یہ ہے کہ رعد یعنی گرجنا حکما کے مذہب پر تحرک دخان سے
(جو کہ بادلون مین محتبس[۲] ہے) ہوتا ہے - پس گرجنے سے بادل دخان وغیرہ سے صاف ہوجاتا ہی بشرطیکہ
ریاح قویہ شدیدہ سے مضطرب[۳] نہو کیونکہ ایسی ہوا سے ابخرہ مختلط ہوتے ہین اور اگر بارش بی رعد ہو
اور ریاح عاصفہ شدیدہ بھی اوسمین ہون تو ایسا پانی ردائت[۴] سے خالی نہین - اور اصلاح قوی اوسکی جو
ہی جسکا ذکر عنقریب ہوتا ہے - اور بعض کا قول یہ ہے کہ آب نہر اور چشمہ کا عمدہ ہے لیکن اسکی
استعمال فضیلت کیواسطے چند شروط[۵] متذکرہ ذیل مقرر ہین - اول یہ کہ منبع اوسکا خالص ہو یعنی
جس زمین سے وہ چشمہ خارج ہوتا ہے نیک ہو اور نطرونی[۶] اور کبریتی وغیرہ نہو - دوم یہ کہ مسیل[۷] اوسکا
خاک پاک یا سنگریزہ ہو کیونکہ جس چشمہ کا مسیل سنگریزہ ہوگا وہ عفونت سے بعید ہوگا مگر وہ جو پانی
خاک خالص پر جاری ہو وہ بہتر ہے بہ نسبت اوسکے جو سنگریزہ پر جاری ہو کیونکہ خالص مٹی جب پانی
سے ملکر تہ نشین ہوجاتی ہے تو پانی نشو اوسکے ردیہ سے صاف ہوجاتا ہے - سوم یہ کہ جنوب سی شمال
کیطرف بہتا ہو جیسا دریای نیل وغیرہ - یا مغرب سے مشرق کیطرف جاری ہو مثل دریاے گنگ وغیرہ کے -
پس جو دریای پورب سے پچھم کو بہتا ہو یا اوتر سے دکھن کو آتا ہو اوسکا پانی ناقص اور خراب ہے
چہارم یہ کہ پانی بلندی سے نیچے گرتا ہو کیونکہ یہ امر باعث تیزی حرکت آب ہے اور سرعت حرکت کی
موجب مزید لطافت جوہر آب ہے - پنجم یہ کہ منبع[۸] اوسکا بعید ہو اوسکی مراد یہ ہے کہ پانی چشمہ کا
اوس جگہہ سے بہتر ہے کہ مخرج سے دور ہو کیونکہ کثرت حرکت کی موجب لطافت ہے لیکن یہ
اوس صورت مین ہے کہ رستہ مین اور پانیون سے مختلط نہو اور زمین ردی پر بھی عبور[۹] کیا ہو ورنہ
قریب منبع کے پانی عمدہ ہے - ششم یہ کہ خفیف[۱۰] الوزن اور سبک ہو اسلیے کہ خفت وزن کی دلیل
قلت[۱۱] ارضیت کی ہے اور وہ مستلزم لطافت ہے - اور طریق وزن پانی کے جو شیخ[۱۲] سے منقول ہین وہ
دو ہین - اول یہ ہے کہ ایک پیمانہ پانی سے پر کرین اور اوسکو وزن کرین پس اوسکو پھینکدین بعدہ دوسرے
پانی سے اوسی پیمانہ کو بھرین اور بدستور وزن کرین جو وزن مین کمتر ہوگا وہی افضل زیادہ ہوگا - دوم یہ
کہ دو قطعہ روی[۱۳] زمین کے متساوی الوزن لین دو پانیون سے جدا جدا تر کرین پس اونکو خوب خشک کرین بعدہ
اونکو وزن کرین جو سبک اور خفیف ہوگا وہی پانی بہ نسبت دوسرے کے افضل اور عمدہ ہوگا اور جب
زیادتی وزن کی مراتب ثقل کے دریافت ہوجائیگی - ہفتم یہ کہ پینے والے کے زعم[۱۴] مین شیرین معلوم ہو
اور حلاوت اور شیرینی اوسکی لطافت کا نشان ہے - چونکہ آب صرف کچھ مزہ نہین رکھتا اسلیے کہ وہ
رکن بسیط یا قریب بہ بسیط ہے اور اشیای[۱۵] کذایعہ مین مزہ اور بو وغیرہ کہ خواص اجسام مرکبہ سے ہے

[۱] آندھی مینھ ۱۲
[۲] بند ۱۲
[۳] [illegible] ۱۲
[۴] ردی [illegible] ۱۲
[۵] [illegible]
[۶] [illegible] ۱۲
[۷] [illegible] ۱۲
[۸] چشمہ ۱۲
[۹] [illegible] ۱۲
[۱۰] [illegible]
[۱۱] [illegible] ۱۲
[۱۲] [illegible]
[۱۳] [illegible] ۱۲
[۱۴] [illegible]
[۱۵] [illegible] ۱۲

نہین ہوتا لہذا امکینی اور شیرینی پینے والے کے زعم پر اعتبار کی گئی نہ اوسکی ذات مین لحاظ کی گئی ہے ہشتم
یہ کہ جب شراب سے پانی کو ممزوج کرین تو تھوڑا سا پانی تیزی شراب کو دور کرتا ہے اور یہ بھی موجب نفع
ہے ۔ نہم یہ کہ پانی کثیر المقدار ہو کیونکہ بنا بر کثرت کے اختلاط مفسدات سے جلدی متاثر نہین ہوگا ۔
دہم یہ کہ شدید الجریان ہو کیونکہ حرکت قویہ مزید لطافت ہے ۔ یازدہم کہ یہ جلدی سرد ہونیوالا اور
جلدی گرم ہونیوالا یعنی موسم سرما مین جلدی سرد ہو جاوے اور موسم گرما مین جلدی گرم ہو جاوے ۔ دوازدہم یہ کہ بعد
پینے کے ہم معدہ سے جلدی فرو ہو جاوے اور پیاس کو بند کرے اور پہلو مین تمدد ظاہر نہو سیزدہم یہ کہ جو کچھ اوسمین پکاوین
جلدی گلجاوے ۔ صفات مذکورہ سوا ے لطیف پانی کے اور کسی مین نہین پائی جاتین ۔ جب یہ تمام شرائط
اکثر موجود ہونگی تو پانی چشمہ اور نہر اوسکے قائلین کے نزدیک بہتر اور عمدہ ہوگا ۔ اور بعض اطبا نے
اختلاف مذکورہ کے رفع کرنیکے لیے یہ تطبیق نکالی ہے کہ اسمین کچھ شک نہین کہ آب باران من حیث الذات
آب نہر اور چشمہ سے بہتر اور عمدہ ہے لیکن بسبب نہایت لطافت کے جلدی متعفن ہو جاتا ہے اور تعفن
اوسکا موجب عفونت اخلاط اور باعث ایذای صدر اور احشا ہے ۔ پس آب باران من حیث الذات
آب نہر سے بہتر ہے لیکن بسبب نقصان عارضی کے کہ عفونت کو جلدی قبول کرتا ہے اکثر اطبا نے
آب نہر کو اوسپر فضیلت دی ہے ۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ جس چیز مین ضرر کم محسوس ہو وہ اپنی مادون سے
بہتر ہے ۔ باقی وجہ کان ۔ اور سرعت تعفن آب باران کی توجیہ مین اختلاف ہے شیخ وغیرہ اطبا نے
اوسکی کچھ سبب لکھتے ہین اور بعض دیگر کچھ اور ہی کہتے ہین لہذا تفصیل اوسکی موجب تطویل سمجھکر متروک ہوئی
**فائدہ** جس شخص کے مزاج مستعد بعفونت ہے اور آب باران کے استعمال سے مضطر اور لاچار ہو ۔
چاہیے کہ حموضات کو استعمال کرے کیونکہ ترشی مانع عفونت ہے خصوصًا وہ اشیا جنکی مزاج سرد خشک
مع الخصوصیتہ ہو ۔ ماسوا اندونون کے کہ آب باران اور آب نہر ہی تمام پانی ردی ہین ۔ چنانچہ دوسری فصل مین
تشریح اوسکی کی جائیگی ۔ **فصل دوم** آب قنی اور آب چاہ اور آب نہر اور آب استادہ اور آب معدنیات
کے بیان مین ۔ اور احکام ہر ایک کے چند فوائد ذیل مین لکھے جاتے ہین **فائدہ اول** یعنی عین
اور احکام قنی اور چاہ اور نہر کے بیان مین ۔ جاننا چاہیے کہ خداوند تعالے کے حکم سے پانی زمین مین
مسکون ہوتا ہے وجہ اوسکی یہ ہے کہ تاثیر حرارت اور خاصیات کواکب سے زمین اور پانی سے
(جو بسبب خلا کے زمین مین تداخل کرتا ہے) ابخرہ پیدا ہوتے ہین اور بسبب ناریت کے بقصد
خروج کے حرکت کرتے ہین پس جس جہت کو راہ پاتے ہین اوسیطرف کو مائل ہو جاتے ہین ۔ پس
جب ابخرہ مذکورہ زمین مین منتشر ہوتے ہین برودت ارضی اونپر غالب ہو کر ناریت کو زائل کرتی ہے

اسلیے ابخرہ مذکورہ پانی سے مستحیل ہوجاتے ہین۔ اب اگر ابخرہ مذکورہ متوالی اور متواتر بہونچتے رہینگے تو پانی جوش مارکر زمین قابل انخراق کو شق کرکے ظاہر ہوجائیگا۔ پس اگر کثرت بخار کی امداد ہوتی رہے تو حسب امداد کے پانی جاری رہیگا۔ امداد ایماً او منقطعاً ضعیفاً او شدیداً۔ ایسے چشمہ کو عین جاری کہا جاتا ہے۔ اور اگر بحد جریان نہ بہونچے بلکہ زمین سے خارج ہو کر مکان نشیب مین ٹھہر جاوے۔ غایت یہ ہے کہ جسقدر پانی نکالا جاوے اوسیقدر اور جمع ہوجاوے تو اوسکو عین واقف یعنی چشمہ استادہ کہتے ہین اور اسمین کچھ شک نہین کہ عین جاری عین استادہ سے بہتر ہے بشرطیکہ صفات مذکورۂ بالا سے موصوف ہو اسلیے اگر مسیل عین جاری کا زمین شورہ اور کبریتی وغیرہ ہوگی تو ظاہر ہے کہ اس صورت مین عین واقف کہ زمین خالص مین ہو افضل ہوگا۔ اور قنی کے معنی فارسی زبان مین کاریز ہین۔ یہ دو قسم پر ہے۔ حقیقی اور مجازی۔ حقیقی وہ ہے کہ ایک گڑہا کھود کر پانی اوس سے نکالین۔ پس کسی صنعت سے اوسکو جاری کرین اوسکو عربی زبان مین ماء القنی بولتے ہین۔ اور مجازی وہ ہے کہ عین جاری سے کوئی شاخ نکالین اس شاخ کو مجازاً قنی بولتے ہین ویسا ہی کہ گڑہے پانی سے اگر کوئی شاخ جاری کرین تو اوسکو بھی قنی مجازی کہتے ہین لیکن فی الاصل یہ دونون اپنی اصل کا حکم رکھتے ہین۔ اور چاہ معروف ہے کہ ایک گڑہا معمولہ متعارفہ ہے کہ زمین کو اسقدر کھودتے ہین کہ پانی اوسمین جمع ہوجاوے پس اوسکو اگر کسی صنعت سے جاری کرین جیسے متعارف ہے تو حکم قنی حقیقی کا رکھتا ہے۔ اور نسبت قنی حقیقی کی چاہ سے وہی ہے جو نسبت عین جاری کے عین واقف سے ہے یعنی قنی حقیقی عین جاری کے مانند ہے اور چاہ عین واقف کے مثال ہے۔ اور احکام چاہ کے باعتبار مکان چاہ اور صرف پانی کی مختلف ہین بہترین آب چاہ وہ ہے کہ شیرین اور سبک اور ہاضم تر ہو اور تنگ دہانہ اور مسقف نہو بلکہ فراخ دہان اور کشادہ ہو اور اوس سے صرف پانی کا زیادہ ہو بعض کنوئین ایسے دیکھے اور سنے گئے ہین کہ پانی اونکا لطافت اور خفت مین آب گنگ سے ہم پلہ ہے۔ الغرض جس پانی مین صفات محمودہ زیادہ ہون اپنی ماسوا سے عمدہ شمار کیا جاتا ہے۔ لیکن اس امر مین عادت کو بھی دخل تمام ہے ایسے آدمی بہت ہین کہ آب چاہ کے معتاد ہین اور بالکل ضرر نہین پاتے مگر یہ بات خارج از مبحث ہے لائق اعتبار نہین۔ اور پانی کاریز اور کنوئین کا بہ نسبت چشمہ کے ردی ہے مگر یہ حکم اکثری ہے کلی نہین۔ اور رنز گڑہے ہے نامصنوعہ کو کہتے ہین کہ زمین رطوبت ناک مین ہوتا ہے اور پانی زمین رطب کا مترشح ہو کر اوسمین جمع ہوتا ہے یہ پانی آب چاہ سے

ردی تر ہے۔ آو سمین اور عین واقف مین یہ فرق ہے کہ عین واقف مین پانی تہ زمین سے آتا ہی اور اسمین نواحی
زمین نمناک سے جمع ہوتا ہے فافترقا فرقا صحیحا۔ اوران سب کی ردی ہونیکی وجہ یہ ہی کہ پانی
مذکورہ بند رہتے ہین اور مدت دراز تک زمین سے مختلط اور ملے رہتے ہین اسلیے او نسے تعفن اخلاط کا
خوف ہے فائدہ دوم ماء راکد یعنی ٹھہرے پانی کے بیان مین ۔ مخفی نرہے کہ پانی استادہ تمام ردی ہین
کیونکہ اجزای رطب ارضیہ سے بسبب عدم تحرک اور طول مکث کو شدید الاخلاط ہین ۔ خصوصا وہ جسمین
کانیا وغیرہ اگی ہون ایسے پانی کو عربی زبان مین ماء اجامی کہتی ہین اجام ۔ جمع اجمۃ کی ہے ۔ اور زیادہ ردی
اونمین سے اون نہرون کا پانی ہے جسمین عفونت ہو اوسکو اطبا ماء البطائح بولتے ہین ۔ الغرض
ٹھہرا پانی آجامی ہو خواہ بطائحی یا غیر اونکا معدہ سے موافق نہین اور موجب آفات کثیرہ ہے اوس سے
پرہیز لازم ہے فائدہ سوم احکام میاہ معدنیہ اور علقیہ کے بیان مین ۔ یہ تمام پانی صحیح معتدل المزاج
کے لیے ردی ہین لیکن بعض پانیون مین کئی ایک امراض کے لیے منفعت ہوتی ہے جیسا اسی فصل مین
بیان آتا ہے ۔ اسلیے انکی پینے کی عادت نکرنی چاہیے بلکہ امراض مین استعمال انکی مجوز ہے ۔ صرح بہ
صاحب الکامل والجیلانی فی شرح القانون ۔ وامۃ انکی بھی بسبب اختلاط اجزای غریبہ ارضیہ
اور تکیف آب بمزاج ممتنع ہے ۔ الغرض جس پانی مین گھاس ہو حکم اوسکا مثل پانی آجامی کی ہے
اور باقی معدنیات سوا ذہبی اور فضی اور حدیدی کی بنابر فساد جوہر معادن کے مختلف الروائح ہین ۔
جیسا مزاج معدن کا ہوگا ویساہی پانیکا ۔ لیکن تینون پانی مذکورہ مفید اور مقوی ہین اسلیے کہ ذہبی
اور فضی مفرح دل اور مقوی ارواح ثلاثہ ہے ۔ اور حدیدی مقوی احشا اور مصلب اعضا اور
مزیل طحال اور اسہال اور محرک قوت باہ ہے اور جب انکو گرم کرکے عمدہ پانی مین سرد کرین یہانتک
کہ پانی اونکی قوت حاصل کرے تو حکم اوسکا پانی معدنی کا ہوگا ۔ انتباہ توصیف اور تعریف آب
طلائی اور نقرئی اور آہنی سے یہ وہم نکیا جاوے کہ آب چشمہ اور باران سے بہتر ہے کیونکہ ظہور بعض
فوائد کا موجب فضل کلی کا نہین ہوسکتا ۔ نہایۃ الامر یہ ہے کہ پانی مذکورہ بہ نسبت اور میاہ معدنیہ کے
بہت قلیل الردائۃ ہین اور منافع سے مقرون ہین پس بمنزلہ دوا کے سمجھنا چاہیے اسلیے ہمیشہ استعمال
انکا مثل دوا کے ممنوع ہے کیونکہ یہ مسئلہ متفق علیہ ہے کہ تمام پانیون معدنیہ سے عسر بول پیدا
ہوتا ہے چنانچہ فائدہ آئندہ مین بیان کیا جائیگا ۔ فائدہ چہارم میاہ ثلجیہ اور جمدیہ کے
بیان مین ۔ ثلج عربی زبان مین برف کو کہتے ہین اور وہ ہوا سے بسبب برودت کے بستہ ہوکر زمین
پر گرتی ہے اور جمد یخ کو بولتے ہین اور وہ پانی ہے کہ بسبب برودت کی بستہ ہوجاتا ہے ۔ جاننا چاہیے

کہ ہر واحد انمین سے اگر صاف اور روشن ہو اور اشیاء ردیہ [illegible] نہو تو ضرور صلاحیت سے متفرق ہوگا۔ البتہ اتنا فرق ہے کہ اور پانیون صالحہ سے کثیف ہوگا۔ کیونکہ [illegible] پانی سردی قوی سے متاثر ہوتا ہے اسی لیے صاحب درد اعصاب کو بہت ضرر دیتا ہے لیکن اگر [illegible] ہوئین تو صلاحیت کیطرف عود کرتا ہے کیونکہ جوش دینا مزیل کثافت آب ہے ہان اگر [illegible] ایسا ہے ردیہ سے ہوگی تو ظاہر ہے کہ پانی اوسکا بھی ردی بلکہ اردی ہوگا اور ایسا ہی برف اگر ہوا [illegible] ردیہ سے پیدا ہوگی یا کسیقدر موضع ردیہ پر گریگی تو ردائت اوسکی بھی ظاہر ہے چاہیے کہ ایسے برف [illegible] کو بالکل پانی سے ممزوج نکرین۔ ہان اگر تبرید آب صالحہ کے لیے پانی کو برف مین رکھکر سرد کرلین۔ تو کیا مضائقہ ہے۔ جیسا متعارف ہے۔

فائدہ پنجم پانی گرم اور سرد کی استعمال کے بیان مین۔ جاننا چاہیے [illegible] سرد معتدل المقدار تندرستون کے لیے تمام پانیون سے عمدہ ہے کیونکہ معدہ کو قوت [illegible] ہے اور صعود ابخرہ کو دماغ کیطرف روکتا ہے۔ اور تعدیل آب سرد کی [illegible] اور [illegible] ایسی ہے جیسے تعدیل ہوا بارد کی ارواح کے لیے۔ سرد پانی غلیان اخلاط اور اونکی عفونت کو [illegible] ہے۔ اسیواسطے اطبا کہتے ہین کہ تپ غلیانی مین اگر مانع مثل آفت احشاء وغیرہ نہو تو فقط آب [illegible] سے علاج کرنا کافی ہے لیکن پانی شدید البرودۃ مضر اعصاب اور احشاء متورمہ ہے یہ تمام [illegible] کہ پانی سرد مین بیان کیے گئے ہین اوس سے مخصوص ہین جو بذاتہ سرد ہو جیسا آب شبنم وغیرہ وہ جسکو صنعت سے سرد کیا گیا ہو جیسے برف یا شورہ سے کیونکہ ایسا پانی خواص مذکورۃ بالا سے خالی ہے اور آب سرد سے موسم گرما اور وقت گرما مین غسل کرنا صحیح و تندرستی مزاج کو معاون قوت اور حافظ حرارت غریزی اور مقوی جلد ہے اسی لیے اکثر امراض جلدی کو بشرط تنقیہ نافع ہے اور تقلیل مواد اور منع تداخل ہوائے متعفنہ کرتا ہے اسی لیے وبا مین آب سرد سے غسل کرنا بہتر لکھا ہے تاکہ بسبب تحدید مسام کی ہوائے متعفنہ بدن مین سرایت نکرے۔ اور سخونت بدن کی جو غسل آب سرد سے حاصل ہوتی ہے عرضی ہے ذاتی نہین ولا اعتبار لہ۔ اور پانی گرم خواہ آفتاب سے ہو خواہ آگ سے احکام اوسکی باعتبار سخت گرمی اور نیم گرمی اور باعتبار نہار اور طعام کے بعد پینے کے مختلف ہین ہر ایک کو بہ تفصیل لکھا جاتا ہے۔ محقق تر ہے کہ آب گرم بعد طعام کے پینا ہضم طعام کو فاسد کرتا ہے اور غثیان اور رشی لاتا ہے خصوصاً اگر نیم گرم ہو کیونکہ آب نیم گرم افساد غذا مین بہ نسبت سخت گرم کی قوی ہوتا ہے بخلاف آب سخت گرم کے کہ کبھی طعام کو منحدر اور منہضم کرتا ہے اور کبھی ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ کثرت گرم پانی پینے سے بباعث ارخاء اور سستی کبد کے استسقا ہوجاتا ہے اور بسبب حرارت

دل کو جو پیدا ہوتی ہے اور بسبب افساد ہضم جدید کے بدن کو گلا تا ہی اور پیاس صادق مین فوراً تسکین شدید پیدا کرتی ہے البتہ پیاس کاذب مین بباعث ازالۂ سبب کے تسکین حاصل ہوتی ہے اور گرم پانی نہار پینا اکثر معدہ کو بالتمام غیرہ رطوبات سے صاف اور شکم کو بہ کراہت اسطور سے نقل کو نرم اور جرم معا کو سست کرتا ہے لیکن کثرت آب گرم کی علی الاطلاق موہن قوی معدہ ہے اسی لیے اطبا ایسے شخص کو جو گرم پانی پینے کا معتاد ہو تھوڑی مصطگی کھانے کا حکم دیتے ہیں تاکہ اوسکا مصلح ہو جاوے۔ اور پانی بہت گرم اکثر اوقات قولنج ریحی اور ثقلی کو کھول دیتا ہے اور ریح الطحال کو نافع ہے۔ اور جاننا چاہیے کہ آب گرم مسکن درد شدید اور مدر بول اور حیض ہے خواہ شرباً خواہ نطولاً۔ اور چند اشخاص مذکورۂ ذیل کو بھی سود مند ہے ایک اصحاب صرع کو بباعث انضاج اور تحلیل مواد کے دوسرا اصحاب مالیخولیا کو بباعث ترطیب اور تسخین اور تلطیف اور ترقیق مادہ غلیظہ کے تیسرا اصحاب صداع بارد کو اور اصحاب ربو کو بسبب تسکین درد اور انضاج مادہ کے۔ چوتھا ان اشخاص کو جنکو حلق اور مسوڑھوں میں بثور اور اورام ہون یا کانون کے پیچھے ورم ہو بباعث انضاج اور تلیین مادہ کے کیونکہ مواضع مذکورہ بواسطہ اعصاب کے آب سرد سے ضرر پاتے ہیں۔ پانچوان ان اشخاص کو کہ حجاب سینہ اور اسکے نواحی مین تفرق اتصال رکھتے ہین۔ اور استعمال اوس پانی کے کہ آفتاب سے گرم ہو بالخاصیت مورث برص ہے کما قیل الماء المشمس یورث البرص۔ خصوصاً اگر ظرف مسی مین گرم شہرون اور موسم گرما مین گرم ہو۔ **فائدہ ششم** احکام آبہای ردیہ مین۔ جاننا چاہیے کہ آب شور بدن کو لاغر اور چہرہ کو متغیر کرتا ہے اور اول اسہال اور بعدہ بسبب تخفیف رطوبات کے قبض کرتا ہے اسی واسطے موجب خارش ہے لیکن احکام مذکورہ اوسکے پینے پر منحصر ہین۔ اور تریاق مصلحہ آب شور غذاے چرب اور شیرین ہے اور سکنجبین نیز۔ البتہ آب شور سے اعضا کو غسل کرنا خارش کو نافع ہے اور زیر جلد جو خون بستہ ہو اوسکو تحلیل کرتا ہے اور قمل اور قمقام کو جو ایک قسم کی حیوانات ہین اور ابرو اور سائر بدن مین پیدا ہوتے ہین قتل کرتا ہے اور فالج اور استرخا اور رعشہ وغیرہ امراض عصبی کو بہت نافع ہے۔ بحر اصطلاح اطبا مین دریاے شور کو کہتے ہین اور آب شور عام ہے کہ بحر سے ہو یا زمین شور سے نکالا جاوے یا آب شیرین مین نمک ڈالا جاوے۔ غرض آب بحر خاص اور آب شور عام ہے مگر آب شور غیر بحری فوائد مین قریب آب بحر کے ہے الا بعض خواص مین جو بیان ہوا ہے اور غلیظ اور میلا پانی موجب تولد حصات اور سدد ہوتا ہے اسی واسطے ایسے پانی پینے والے کو مدرات کا پینا لازم ہے تا اجزاے مسددہ کو بذریعہ ادرار خارج کرین۔ اور آدمی آفات سے مامون رہین۔

البتہ جو اشخاص ضعف معدہ مین مبتلا یا سہال ہون غلیظ اور میلا پانی اونکو اکثر نفع دیتا ہے اسلیے کہ پانی مذکورہ جلدی معدہ مین فرو نہین ہوتا۔ اور آب نوشادری مطلق اور مسہل طبیعت ہے خواہ اوسکو نوش کرین خواہ اوسمین بیٹھین خواہ اوسکو حقنہ مین استعمال کرین اور پانی پھٹکری کا نفث الدم اور خون بواسیر اور اسہال کو نفع دیتا ہے لیکن اوس سے غسل کرنا اکثر تپ استحصافی کو پیدا کرتا ہے اور پینا اوسکا تپ عفنی کا موجب ہے کیونکہ پینا اوسکا سدہ کا باعث ہے جو کہ موجب عفونت ہے۔ لیکن حدوث تپ کا آب مذکورہ سے اون ابدان مین ہوتا ہے جو کہ تپ کے لیے مستعد ہون اور ایسے اشخاص وہ ہین کہ مسام اونکے تنگ ہون اور ارواح اونکی گرم تر اور لیاقت حدوث سدہ کی اونمین زیادہ ہو۔ اور آب کبریتی یعنی وہ پانی کہ زمین گوگرد سے باہر نکلے مسہل اخلاط اور گرم خشک کرنیوالا ہے اور اوسمین بیٹھنا داد اور بہق اور جرب اور خارش اور تقشر جلد اور وجع مفاصل اور ریاح باردہ اور صلابت طحال اور درد جگر اور رحم اور درد زانو اور کنج اور تعقد اعصاب اور زخم درندہ وغیرہ کو نافع ہے اور پینا اوسکا مضعف معدہ اور قوت باصرہ اور مسخن جگر ہے۔ اور پانی زرقتی یعنے وہ پانی کہ معدن زرقت اور قیر سے نکلے پینا اوسکا مفتح سدہ اور مسمن بدن ہے اور رخسارہ کو سرخ اور قروح کو مندمل کرتا ہے لیکن مورث قروح امعا اور محدث امراض حارہ ہے۔ مصلح اوسکا اغذیہ تر اور صمغ عربی اور گل ارمنی وغیرہ ہے اور تلخ پانی مفتح سدہ اور ملطف اخلاط غلیظہ اور مفسد خون ہے۔ اور مصلح اوسکا شکر اور عسل اور طبخ ہے۔ اور نیز مصلح اوسکا غذای چرب اور شیرین ہے۔ اور آب نحاسی یعنی وہ پانی کہ معدن مس سے خارج ہو یا مس کو گرم کرکے پانی مین سرد کرین واسطے جوشش دہن اور ورم لہات اور درد گوش اور تقویت اعضاء ضعیفہ کی مفید ہے۔ لیکن پینا اوسکا خطرناک ہے مصلح اوسکا بھی شکر اور شہد اور طبخ ہے۔ اور جس پانی مین سکہ گرم کرکے سرد کیا جاوے باعث قولنج اور مورث حبس بول ہے اور جس پانی مین قلعی گرم کرکے سرد کیجاوے قریب پانی سکہ کے ہے اور بیان ہوچکا ہے کہ تمام معدنیات کا پانی موجب عسر بول ہے خصوصاً اگر پینا اوسکا مدت کثیر تک واقع ہو۔ گو پانی لوہے اور چاندی اور سونے کا ہی ہو فائدہ ہفتم تلطیف اور تزکیہ آبہای صالحہ اور اصلاح پانیون ردیہ اور صاف کرنے آبہای غلیظہ کے بیان مین۔ جاننا چاہیے کہ اگر ہم چاہین کہ آب صالح کو لطیف اور سبک تر کرین تو چاہیے کہ کسی برتن خاکی مین پانی ڈالین اور جو پانی اوس سے نکلا اور تقاطر کرے کسی عمدہ برتن مین پکڑین یہ پانی لطیف نہایت اور عمدہ ہوگا اوسکا نام عربی زبان مین ماء المقطر ہے اور جسقدر بلند جگہہ سے تقاطر کرے اوسیقدر بہتر اور عمدہ ہوگا۔ ایسا پانی دل گرم کی تبرید اور دفع خفقان حار مین بہت نفع مند ہے۔ اور آبہای ردیہ کی اصلاح کئی جہت سے

ہو سکتی ہے۔ اول یہ کہ تصعید اور تقطیر کرین یعنی پانی سے عرق لیوین۔ تقطیر کے طریق بہت ہین بہترین وہ ہے
کہ بقراط نے لکھا ہے وہ یہ ہے پانی ردی کو جسکی اصلاح منظور ہے دیگ مین ڈالین اور دیگ کے منھہ پر
چند لکڑیان تقاطع کے طور پر رکھین اور لکڑیون پر روئی نئی دہنکی ہوئی دھرین تاکہ بخار اوسکا باہر نہ نکلے پس دیگ
کے نیچے آگ جلاوین تاکہ بخار پانی کا صوف مین پہونچکر دیگ مین گرتا رہے اس اثنا مین آب صوف کو دیکھتے رہین
کہ ابتک شیرین ہوا ہے یا نہین۔ جب شیرین ہوجاوے صوف کو اوٹھاکر کسی اچھے برتن مین نچوڑلین پس
اسی طرح جسقدر چاہین عرق لیوین جب دو تین بار عرق صوف سے لیا جاوے تب پانی کو دیگ سے
پھینکدین اور دوسرا پانی اوسمین داخل کرین اسی تدبیر سے پانی شور اور تلخ شیرین ہوجاتا ہے۔ دوسرا یہ
کہ پانی شور اور گدلے کے کنارے ایک گڑھا فراخ کھودین تاکہ پانی اوسمین ترشح ہووے پس پہلو سے
گڑھے اول کے دوسرا گڑھا کھودین جب پانی اوسمین ترشح ہو تب تیسرا گڑھا اوسکے پہلو مین کھودین
اور ایسا ہی ترشح کے طور پر پانی کو ایک گڑھے سے دوسرے مین منتقل کرین یہان تک کہ پانی شیرین
ہوجاوے۔ اور اگر زمین نواحی دریا وغیرہ کی شور ہو تو کسی عمدہ زمین مین جو کہ بو رقیت اور نمکینی سے
دور ہو۔ گڑھا کھودین اور پانی دریا وغیرہ کا مشک وغیرہ کے ذریعہ سے اوٹھاکر اوسمین ڈالین۔
پس بطریق مذکورہ ایک گڑھے سے دوسرے مین منتقل کرین یہان تک کہ پانی شیرین ہوجاوے تیسرا
(اور یہ سب سے آسان تر ہے) کہ پانی کو جوش دیوین یہان تک کہ چہارم اوسکی اڑجاوے تب باقی
پانی اچھا ہوگا اور اگر تنشو رطل پانی مین ایک رطل سرکہ انگوری مخلوط کرین پس جوش دیوین کہ ایک
چوتھائی اوڑجاوے تو بہت ہی عمدہ ہوگا۔ اور جاننا چاہیے کہ اطبا کو آب مطبوخ مین اختلاف ہے
بعضون کا یہ قول ہے کہ جب پانی کو جوش دین تو لطیف ہوجاتا ہے اور ردائت اوس سے زائل ہوجاتی ہے
شیخ بوعلی سینا کا بھی یہی مذہب ہے۔ یہ لوگ اپنے اثبات مدعی کے لیے دو دلیلین پیش کرتی ہین
اول یہ کہ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ پانی مطبوخ مین نفخ کمتر ہوتی ہے اور معدہ سے جلدی منحدر
ہوجاتا ہے اور یہ دونون صفات خواص لطافت سے ہین۔ دوسرے یہ کہ وزن آب مطبوخ کا خفیف
اور سبکتر بہ نسبت غیر مطبوخ کے ہوتا ہے اور یہ نشان لطافت ہے۔ اور بعض دیگر اطبا کی یہ رائے ہے
کہ پانی پکانے سے غلیظ تر اور کثیف تر ہوجاتا ہے۔ اونکی دلیل یہ ہے کہ جب پانی کو جوش دین بلاشک
جسقدر لطیف ہے اوڑجاویگا لان اللطیف اشد قبولا للتصعید۔ اور جب اجزای لطیف علیحدہ
ہوجاوینگے تو جسقدر باقی رہیگا لامحالہ بہ نسبت اول کے کثیف ہوگا لغلبۃ الارضیۃ علیہ اور یہ بات
ظاہر ہے کہ تمام پانی موجودہ اجزاے ارضیہ سے خالی نہین پس جوش علی الاطلاق موجب مزید کثافت ہے

۱۲ منہ

اور شیخ رحمہ نے ان لوگون کو جاہل کہا ہے حیث قال والجہال من الاطباء یظنون ان الماء المطبوخ یتصعد لطیفہ ویبقی کثیفہ فلا فائدۃ فی الطبخ اذ بہ یرید الماء تکثیفا - اور ان لوگون نے شیخ کی بھی تردید کی ہے کہ شیخ نے جو کچھ خفت وزن اور قلت نفخ کے بابت لکھا ہے ہم نہین مانتے کہ یہ بابت تمام پانیون مین پائی جاتی ہے چنانچہ یہ امر تجربہ سے ظاہر ہو چکا ہے - شیخ رئیس نے بھی اونکی تردید مین بہت کچھ لکھا ہے مگر باعث تطویل سمجھکر متروک کیا گیا ہے کسی اور صاحب نے تولین مذکورین مین تطبیق بھی دی ہے وہ بھی اسی قسم سے سمجھکر قلم انداز ہوئی ہے - ایک اور طریق دفع ردائت پانی کا (جو کہ طرق مذکورہ صدر سے بہت آسان اور سہل معلوم دیتا ہے) یہ ہے کہ خاک پاک اور صاف ردی پانی مین ملاوین خصوصاً وہ خاک کہ پینے والی کے شہر سے ہو پس اوس پانی کو کچھ عرصہ پڑا رہنے دین یہان تک کہ صاف ہو جاوے یہ عمل جسقدر مکرر سہ کرر کرین اوسی قدر پانی بہتر اور عمدہ ہوگا - اور طریق تصفیہ آب کدر اور غلیظ یہ ہے کہ اوسمین خستہ زردآلو ملاوین یا گل ارمنی یا پست گندم یا قدرے پھٹکری یا تھوڑی سی زاج گھسکر پانی مین آمیز کرین لیکن پھٹکری اور زاج حتی المقدور پانی مین نہ ملاوین ضرر سے خالی نہین اور کوئلہ کسی عمدہ لکڑی کی آب غلیظ مین سرد کرین تو پانی صفا ہو جاتا ہے اور ماسوا اسکے جو تدبیرین ردی پانی کو اصلاح کرتی ہین وہ اس جگہہ بھی کارآمد ہے - اور پیاز کہانا تمام ردی پانیون کے لیے تریاق ہے خصوصاً اگر سرکہ مین پروردہ ہوا اور ہلیلہ بھی بجستہ نافع ہے - باقی رہا ذکر اون اوقات کا جنمین پانی پینا ممنوع ہے مع منافع اور مضار کے سو اگلی فصل مین مذکور ہوگا - **فصل سوم تدبیر شروب کے بیان مین** - اس فصل کو کمی شرب پر بیان کیا جاتا ہے - مشرب اول پانی پینے کے وقت مین - جاننا چاہیے کہ پانی پینے کا وقت معتدل مزاجون کیواسطے وہ ہے کہ غذا مین ہضم کما ینبغی شروع ہوا ہو یعنی تقریبا ایک ساعت گذر چکی ہو اور احتیاج پانی کی بعد غذا کے اس لیے ہے کہ اکثر غذاؤن مین ارضیت غالب ہوتی ہے اور ہضم غذا کے لیے اعتدال قوام لازم ہے پس پانی پینا ضرور ہے تاکہ غذا کو ہضم کے لیے مہیا کرے کیونکہ اگر اس حالت مین ہمراہ طعام کے مائیت اور رطوبت ہوگی تو اغلب ہے کہ غذا معدہ مین جلجاوے چنانچہ اجسام ارضیہ مایسہ کہ بدون پانی کے دیگ مین ڈالے جاوین تو ضرور محترق ہو جاوین گی - ہان اگر اغذیہ ذی رطوبت ہون تو معتدل مزاجون کو احتیاج پانی کی نہین البتہ محروری فراج محتاج ہین - پوشیدہ نرہے کہ اگرچہ پانی پینا اثنا سے طعام اور بعد اوسکے فوراً منہی عنہ ہے اور وجہ اوسکی مشرب دوم مین عنقریب آتی ہے لیکن یہ امتناع غیر محروری کے حق مین ہے کیونکہ اگر معدہ کسی کا گرم ہو

تو اوسکو جائز بلکہ واجب ہے کہ اثنائے طعام اور بعد اوسکے متصلاً پانی نوش کرے - اسلیے اگر ایسا شخص وقت پیاس کے پانی پینے سے پرہیز کریگا تو غذا معدہ مین جلجاویگی اگرچہ غذا ایسی ہو کہ ذی رطوبت ہو کیونکہ تاثیر طعام کی اطفاے حرارت معدہ مین اثر معتد بہ نہین رکھتی - اور ایسا ہی آب قلیل البرودت جسقدر اعتدال سے بعید ہوگا اوسیقدر اطفاے حرارت معدہ مین اثر کمتر رکھیگا کما لا یخفی - اور یہ بھی معلوم کرنا چاہیے کہ اشخاص محروری مزاج کو شہوت طعام کمتر ہوتی ہے جب آب سرد نوش کرین تو بھوکھ قوی ہو جاتی ہے - الغرض توقیت اور تعیین پانی کی مزاج کی حال پر مفوض ہے - مگر چونکہ وجود پیاس صادق کا علامت احتیاج پانی کی ہے اسیلیے اطبا نے کہا ہے - اما الماء فوقتہ العطش سواء کان علی الطعام او بعدہ - غایۃ الامر یہ ہے کہ ادنی خواہش کی متابعت نہ کیجاوے بلکہ جب پیاس صادق ہو تو پھر اوسکو کسی حالت مین روکنا نہ چاہیے - اور معتدا اوقات منہیہ مین غیر محروری مزاج کو لازم ہے کہ پانی کمتر پیوے اور جرعہ جرعہ نوش کرے اور اگر عوض پانی کے شربت خام نبات یا قند وغیرہ کا عرق گاوزبان یا کیوڑہ ملا کر نوش کرین تو بہتر ہوگا بہر حال جسقدر ہو سکے پانی بہت تھوڑا پیئین کیونکہ اسمین فوائد بہت ہین - ایک نقل مشہور ہے د عہدہ بگردن راوی کہ ایک قاصد سو کوس چلتا تھا اور پانی راستہ مین نہ پیتا تھا مگر گاہے گاہے دودھ پی لیتا اور برابر چلتا تھا - اور فرق پیاس صادق اور کاذب کا مشرب پنجم مین علیحدہ بیان کیا جائیگا - مشرب دوم اوقات منہیہ پانی پینے کے بیان مین - جاننا چاہیے کہ منجملہ اوقات منہیہ اول یہ ہے کہ اثناے طعام یا اوسکی بعد متصلاً پانی پیا جاوے - اور بیان اوسکا بھی گذر چکا ہے کہ ممانعت اوسکی مخصوص بالبعض اور مختص باشخاص بارد المعدہ اور کثیر البلغم ہے - دوم یہ ہے کہ پانی نہار اور ناشتہ پیا جاوے اور اسوقت موجب امتناع یہ ہے کہ جب معدہ خالی ہوگا تو پانی بلا مہلت اور جلدی مع سردی اپنی کے اعضاے رئیس تک پہونچ جاویگا - پس اگر دل تک موصول ہوا تو خوف ہے کہ حرارت غریزی فرو ہو جاوے پس دفعتہ مر جاوے اور اگر جگر مین پہونچ جاوے تو خوف ہے کہ استسقا پیدا ہو - اور علاوہ بران سرد پانی نہار پینا اعصاب اور احشا اور آلات تنفس کو ضرر دیتا ہے اور جسقدر سرد تر ہوگا اوسی قدر مضر زیادہ ہوگا البتہ ہواے گرم مین اور ایام طاعون مین اور صاحبان احشاے شدید الحرارت کو نہار پانی پینا اچھا ہے تاکہ شر کثیر دفع ہو جاوے لو بعضہا احوال مذکورہ مین ضرر بھی کمتر ہوگا بسبب مقاومۃ الحرارۃ بہ - اسلیے پینا جبر دات کا مریضان محروری مزاج کو خلا معدہ پر ضرر نہین کرتا کما لا یخفی - سوم یہ کہ بعد حرکت عنیفہ اور ریاضت شدیدہ کے پانی پیا جاوے - اور باعث امتناع یہ ہے کہ اوقات مذکورہ مین اعضا چونکہ گرم ہوتے ہین

اسلیے پانی کو معدہ سے فوراً جذب کرتی ہین اور یہ امر ابھی گذر چکا ہے کہ سرد پانی مع سردی اپنے کے اگر اعضاء رئیسہ تک موصول ہوگا تو باعث انطفاے حرارت غریزی اور موجب استسقا ہوگا اسلیے اس سے بھی اجتناب لازم ہے۔ اور چونکہ جماع متعبہ باوجود تسخین اعضاء کے اونکو خشک بھی کرتا ہے اسلیے پانی سرد پینا بعد اوسکے بھی مضر ہوگا چہارم یہ کہ حمام کرنیکے بعد پانی پیا جاوے اس جگہ بھی وجہ امتناع کی وہی ہے جو ابھی مذکور ہوتی ہے۔ پنجم یہ کہ بعد مسہل کے آب سرد پیا جاوے والدلیل بامر آنفاً میں حمام اور مسہل کے بعد آب سرد پینا بہت مضر ہے۔ انتباہ آب سرد اوقات مذکورہ مین پینا کبھی ایک امراض مثل رعشہ اور خدر اور ضعف وغیرہ پیدا کرتا ہے پس پرہیز اوس سے ضروری ہے اور احیاناً اگر انسان مضطر ہوکر اوقات مذکورہ مین پانی پیوے تو چاہیے کہ پانی سے اول کلی کرلے اور جرعہ جرعہ کرکے پیوے شاید کہ اس حکمت سے پیاس رفع ہوجاوے اور اگر کفایت نکرے تو ضرور ہے کہ قدری غذا اول تناول کرے اور بعد اوسکے تھوڑا سا پانی پیوے تاکہ پانی بسبب اختلاط غذا کی جلدی اعضاء رئیسہ تک نفوذ نکرے۔ بیان مذکورہ صدر سے صاف ظاہر ہے کہ جب کوئی شے جنس غذا سے پانی مین ملادین تو اوسکو غلیظ کرتی ہے اور نفوذ سریعی سے باز رکھتی ہے کیونکہ اس حالت مین صرف پانی نہین ہوتا ایسے پانی کی استعمال بہ نسبت صرف پانی کے قلیل المضرۃ ہے۔ ششم یہ کہ پانی میوجات تر کے بعد پیا جاوے خواہ آب سرد ہو خواہ گرم۔ باعث اوسکا یہ ہے کہ اجتماع مائیت میوجات اور پانی کا بسبب اختلاف حیثیت و تعدد خاصیت کے مستلزم فساد ہے اور موجب احداث اکلہ اور اورام اور قروح خبیثہ ہے اور چونکہ بطیخ کثیر الرطوبت اور سہل العفونت ہے پانی اوسکے ساتھ جمع کرنا روی اور ناقص تر ہے خواہ بطیخ ہندی ہو خواہ غیر اوسکا یعنی تربوز ہو یا خربوزہ پانی اوسپر بالکل نہ پیا جاوے جبتک کہ وہ معدہ مین ہو۔ ہان اگر پانی میوجات سے اول پیا جاوے اور میوجات بعد اوسکے کھائی جاوین تو کچھ مضائقہ نہین بشرطیکہ پانی معدہ سے جگر تک پہونچ گیا ہو ورنہ بدستور ممنوع ہے لان المنعی عنہ ہو اجتماعہما بالتی وجہ کان وقد حصل۔ ولنعم ما قال طبیب بہت میوہ بر آب و آب بر میوہ ٭ عاقلان را نباید این شیوہ ٭ ہفتم یہ کہ وقت خواب کے یا بعد اوسکے فوراً پانی پیا جاوے خواہ بعد پانی پینے کے خواب کرے یا نکرے اور بدستور وقت شب آب سرد پینا منع ہے۔ اور موجب منع اوقات مذکورہ مین یہ ہے کہ اکثر امراض دماغی اس سے پیدا ہوتے ہین مگر یہ منع کلی نہین کیونکہ اگر کوئی شخص محرور المزاج ہو۔ یا ایام گرما ہون۔ یا طعام آخر روز یا رات کو کھایا ہو تو ایسے شخص کو رات کیوقت خواہ قبل خواب خواہ بعد خواب ضرر نہین رکھتا۔

اور یہ زیادہ احوط ہے کہ جب رات کو پانی پیے فوراً نہ سووے بلکہ تھوڑا عرصہ ٹھیر کر بات چیت کرے یا چلتا پھرتا رہے بعد اوسکے سووے کیونکہ بعض جگہ مشاہدہ کیا گیا ہے کہ جب رات کو پانی پیکر فوراً سو گئے دماغ مین فساد ہوا ہے اور بدستور جب خواب سے بیدار ہو جبتک حواس جمع نہون اور طبع بحال نہو پانی نہ پینا چاہیے اگرچہ معدہ طعام سے خالی نہو اور ویسا ہی تا امکان پیاس کاذب کی نہ کرنی چاہیے۔ بعض جہلا جو عقل اور حکمت سے بے بہرہ ہین منہیات مذکورہ پر اسطور سے نقض کرتے ہین کہ ہم اکثر منہیات طبا کو استعمال مین لاتے ہین اور معہذا ضرر نہین پاتے۔ مگر یہ نقض اونکا مردود ہے کیونکہ جسقدر منہیات مذکور ہوئے اور ضرر اونکا مبین ہوا ہے کچھ لازم اور ضرور نہین کہ او نپر ضرر فوراً مرتب ہو اسلیے کہ اکثر اوقات بعد طول ایام کے ضرر اونکا ظاہر ہوتا ہے۔ لہذا شیخ نے مبحث ہذا مین کہا ہے ومن لم یضرہ فی الحال یضرہ علی طول الایام والامعان فی السن۔ باعث اسکا یہ ہے کہ نظر جہلا کی عاجل پر محصور ہے اور نظر حکما کی آجل پر مقصور ہے یہ خیال نہین کرتے کہ کئی ایک چیزین عالم جوانی مین بسبب قوت اور زور کے ضرر نہین دیتی مگر ضعیفی اور پیری مین ثمرہ اونکا معلوم ہوتا ہے پس جسکو محققین نے منع فرمایا ہے اوس سے پرہیز واجب ہے حالانکہ کتب فقہ سے یہ بات پایہ ثبوت کو پہونچ چکی ہے کہ جو شئے طباً مضر اور منہی عنہ ہے اور اوسکی ترک مین شرع کی بھی مخالفت نہین ہوتی اوسکا ارتکاب شرعاً بھی ممنوع ہے مشرب سوم اس بیان مین کہ وہ پانی مختلف کو جمع کرنا ممنوع او ناروا ہے۔ مخفی نرہے کہ اہل تجربہ نے تصریحاً منع فرمایا ہے کہ معدہ مین آب نہر اور آب چاہ جمع نہ کرنا چاہیے۔ ہان اگر ایک پانی معدہ سے گذر چکا ہے تو دوسرا پانی پینا کچھ مضایقہ نہین اور قرشی نے شرح قانون مین لکھا ہے کہ ہمنے کئی بار تجربہ سے معلوم کیا ہے کہ اجتماع دو پانی مختلف کا محدث نفخ اور قراقر ہوتا ہے۔ پھر اوسی جگہ قرشی نے لکھا ہے کہ باعث اسکا یہ ہے کہ وہ دونون لطافت اور غلظت مین مختلف ہین کیونکہ یہ بات پر ظاہر ہے کہ آب چاہ غلیظ اور آب نہر لطیف ہوتا ہے پس جب علت فساد کی معلوم ہوئی تو اس سے حکم اجتماع اور عدم اجتماع کا اور پانیون مختلف کا بھی معلوم ہو سکتا ہے۔ غرض اس تقریر سے یہ ہے کہ کوئی یہ خیال نکرے کہ عدم اجتماع صرف آب چاہ اور آب نہر پر ہی منحصر ہے لا غیر بلکہ آب چاہ اور آب بارش۔ اور ایسا ہی آب نہر اور آب باران مین بھی اجتماع ممنوع ہے۔ نہایت یہ ہے کہ چونکہ آب نہر اور بارش مین فرق کمتر ہے لہذا اونکی اجتماع سے ضرر بھی کمتر ہوگا۔ اور نہین تو عند التحقیق جب پانی ایک چاہ کا دوسرے چاہ سے لطافت اور کثافت مین مختلف ہو تو اونکو بھی باہم جمع کرنا باعث قراقر اور نفخ ہوتا ہے

**مشرب چہارم** پانی گرم اور سرد اور نیمگرم کے بیان مین۔ اور ذکر اسکا ہر مزاج سے امنین سے کونسا مناسب ہے۔ جاننا چاہیے کہ بہت مناسب پانی امزجہ معتدلہ سے وہ ہے کہ شدت سردی مین (خواہ وضعی ہو خواہ طبعی) معتدل ہو۔ اور جس پانی مین برف ڈالی جاوے خواہ برف ردی ہو خواہ جید اوسکو پینا ممنوع ہے۔ اور بدستور آب برف کی اخنہ کا اور کھانا برف کا بھی ناروا ہے کیونکہ سردی برف کی اعصاب اور اعضائے تنفس اور احشا کے لیے مضر ہے کما مر فائدہ قید پانی معتدل برودت کی ساتھہ معتدل مزاجون کی اس لیے کی گئی ہے تاکہ حکم مبرودین اور محروری مزاج کا اس سے خارج ہو کیونکہ محروری آب قوی البرد سے کبھی نفع پاتا ہے لیکن بسبب زیادتی اوس مین کسی حال مین نہ چاہیے لیکن محروری مزاجون سے تحمل آب قوی البرد کی اوس شخص سے مختص ہے کہ دموی مزاج ہو۔ اور اگر یہ کہا جاوے کہ وجہ خصوصیت حکم مذکور کی دموی مزاج سے کیا ہے حالانکہ صفراوی مزاج مین بنسبت دموی کے گرمی زیادہ ہوتی ہے پس چاہیے کہ صفراوی مزاج آب قوی البرد کا زیادہ متحمل ہو۔ جواب اسکا یہ ہے کہ صفراوی اگرچہ حرارت بہت رکھتا ہے لیکن غالبًا نحیف اور قلیل اللحم ہوتا ہے لہذا متحمل سردی قوی کا کما ینبغی نہین ہوتا بخلاف دموی کے کہ اعضاء باطنی اوسکی مستور بلحم کثیر ہوتی ہین اسی باعث سے ضرر نفوذ سردی سے متضرر نہین ہوتا۔ جب یہ بات معلوم ہوئی کہ پانی معتدل البرودۃ معتدل مزاجون سے مناسب ہے اور زیادہ سردی محروری کو بھی ممنوع ہے پس سرد مزاج کو قلیل البرد موافق ہوگا اور مافوق اسکا مضر۔ مگر کسی عارضہ سے کہ وہ ساقط عن الاعتبار ہے۔ اور مراد قلیل البرودۃ سے یہ ہے کہ وسط حقیقی مفروضہ سے جسکو معتدل کہتے ہین کمتر ہو اور جو اوس سے زائد ہو اوسکو شدید البرودۃ کہتے ہین۔ الغرض احتیاج پانی سرد کی ہر فرد بشر صحیح اور تندرست کو ثابت اور متحقق ہے اگرچہ سرد مزاج ہی کیون نہو۔ نہایت یہ ہے کہ کمی اور زیادتی سردی کی حسب مزاج مفوض ہے۔ اور احتیاج آب سرد کی اسلیے ہے کہ تسکین پیاس صادق کی سوا اسکی حاصل نہین ہوتی اور نیز بسبب جمع کرنے اجزای معدہ کے اوسکو قوت دیتا ہے اور دل کو راحت میسر آتی ہے اور ابخرہ کو صعود سے مانع ہوتا ہے اور بدن کو رطوبت وافر بخشتا ہے۔ اسیواسطے حدیث شریف مین سرد پانی پینے پر تحریص اور ترغیب دی گئی ہے اور فرمایا ہے کہ علیکم بالماء البایت یعنی پانی شبینہ کو لازم جانو۔ کیونکہ آب غیر شبینہ سے البتہ سرد ہوتا ہے اگرچہ یہ حکم مطلق ہے لیکن عند التحقیق اون ملکون اور بلاد سے مخصوص ہے کہ مفرط البرودت نہون کیونکہ بلاد کذایۃ (یعنی مفرط البرودۃ) مین موسم سرما مین آب شبینہ مفرط البرودۃ ہوگا پس استعمال اوسکی اوس جگہہ

ط جیسا گدزابو ۱۲
ع زیادہ سردی والی ۱۲
ق لاغر ۱۲
ک تھوڑی گوشت والا ۱۲
ف جیسا بیمار ۱۲
ص بہت گوشت سے دہلا پتلا ہو ۱۲
ر نیند وغیرہ ۱۲
ض عیب ۱۲
ق سے مستثنی ۱۲
ج بیشی
ل ساتہ ۱۲
رات بہر رکہا ہوا
پانی ۱۲

ممنوع

اسلیے ہضم معدی کامل ہوتا ہے لان حرارۃ الکبد تعین غیرہ - اور راس کروٹ پر سونا اسوقت تک ہے
کہ ہضم معدی کامل ہوجاوے - اگرچہ ہضم معدی ہر ایک شخص کا منضبط بالقواعد نہین کیونکہ
بموجب اختلاف مزاج ہر ایک شخص کے ہضم کا حال بھی مختلف ہوتا ہے لیکن تاہم امزجہ
معتدلہ سے جہان تک حکما نے باعتبار اکثر کے تجربہ کیا ہے وہ یہ ہے کہ اوسط مدت اکمال
ہضم معدی کی ساڑھے آٹھ گھنٹہ ہے جسکے قریباً دہائی پہر ہوتے ہین - فی الجملہ بعد ہضم معدی
کے پھر داہنی کروٹ لیٹین تاکہ خلاصہ غذا کا معدہ سے جگر کی طرف بسہولت جاوے لاستیلاء المعدۃ
علے الکبد حینئذ - اور چاہیے کہ شروع خواب مین بعد دفع فضلات طبعیہ وغیرہ حوائج نفسیہ کے ہو
مثلاً اگر حاجت پیشاب یا پاخانہ کی ہو تو اوسکی دفع کرنیکے بعد خواب کرین - اور علی ہذا القیاس
اگر خواہش آب نوشی کی ہو یا اور کوئی حاجت کذائیہ جسمانی یا نفسانی ہو تو اوس سے بھی دل کو
اطمینان دیکر سووین تاکہ خواب مین فترت واقع ہو اور خیالات پراگندہ اوسمین ظاہر نہوون -
اور یہ بھی ملحوظ رکھنا چاہیے کہ خواب خلو معدہ پر ہرگز نہونے پاوے کہ اس سے بدن مین سردی
پیدا ہوتی ہے کیونکہ بیان ہو چکا ہے کہ خواب مین حرارت باطن کو متوجہ ہوتی ہے - پس جب معدہ
طعام سے خالی ہوگا تو حرارت بدن سے متعلق ہوکر اوسکو تحلیل کریگی اور کم ہونا روح کا باعث
سردی بدن کا ہے - اور راسوا اسکے بدن لاغر اور دبلا ہو جاتا ہے اور اوسمین خشکی پیدا ہوتی ہے
- اور قوت گھٹتی ہے - ہان اگر غذا ہی لائق ہضم معدہ مین موجود ہوگی (اور خواب سے حرارت
باطن کو متوجہ ہوتی ہے) تو حرارت غذاے موجودہ سے متعلق ہوکر غذاے معدے کو ہضم کردیگی
اور پیٹ سونا یعنی شکم کو زمین مین رکھکر پشت بآسمان سونا ہاضمہ پر اعانت کرتا ہے لیکن منھہ
زمین پر سجدہ کیطرح رکھکر خواب کرنا اچھا نہین کہ امراض چشم پیدا کرتا ہے لیکن پیٹ سونا اسطور سے
کہ منھہ زمین کیطرف نہو بلکہ داہنی یا بائین طرف مائل ہو جاتا بلکہ مفید ہے - مناسب ہے کہ ایسے
خواب مین سر کو بلند بالین پر کرین اور منھہ اور دونون آنکھین داہنی بائین طرف نکالین - اور
چت سونا یعنی خواب بر پشت رو بہ آسمان سونا سخت زیان رکھتا ہے اور موجب آفات کثیرہ ہے
مثلاً نزلہ اور زکام اور سل اور درد پشت اور فالج اور استرخا اور کابوس اور صرع اور سکتہ
پیدا کرتا ہے ہان ایسے خواب مین مردان مرتاضین ضرر نہین پاتے کیونکہ ابدان اونکی بباعث
ریاضت شبا روزی کے رطوبت سے خالی ہوتے ہین بخلاف ہم لوگون کے کہ بسبب کثرت مواد کے
ایسے خواب ہمارے حق مین مضر ہے - اور دن کو خواب شدید المنع ہے حتی الامکان اوس سے پرہیز

ف۱ کیونکہ حرارت معدہ کی اوسمین جو دکری تی ہے ۱۲
ف۲ بسبب بلندی معدہ اوسوقت کے پر ۱۲
ف۳ ۱۲ (?)
ف۴ ضرر ۱۲
ف۵ خالی ہونا ۱۲
ف۶ [illegible] ۱۲
ف۷ سخت
ف۸ نقصان ۱۲
ف۹ [illegible]
ف۱۰ [illegible] ۱۲

لازم ہے اسلیے کہ اوس سے کئی ایک امراض ظاہر ہوتے ہین مثلاً چہرہ کا رنگ خراب ہوجاتا ہے اور تلی
بڑہجاتی ہے اور منہ مین بدبو پیدا ہوتی ہے اور قوی انفسانی مثل حافظہ اور خیال وغیرہ کے شست
ہوجاتے ہین اور اقسام تپ اور اورام ردیہ اور رعشہ ظاہر ہوتے ہین اور ذہن کند اور امراض رطوبی
زیادہ ہوجاتے ہین اور کمی بھوک کی خواب روز کو لازم ہے اور موجب تبرید بدن اور تہیج روے اور
ضعف اعضاے عصبانی ہے۔ الغرض خواب روز کئی مضار کا باعث ہے بقول شخصے مصرع
گشتہ مرد راآب شب خواب روز ہ پس اس سے پرہیز لازم ہے مگر واضح رہے کہ عوارض مذکورہ
اگرچہ افراط خواب کو علی العموم لازم ہین خواہ دن مین واقع ہو خواہ رات کو ۔ لیکن خواب روز مین بیشتر
اور زیادہ صادر ہوتے ہین ۔ اور جو شخص خواب روز کا معتاد ہوا وسکو چاہیے کہ حتی الامکان
آپ کو اوس سے باز رکہے کیونکہ عادت امر مضر کی اگرچہ فوراً ضرر نہ پہونچاے لیکن اندیشہ عظیم
ہے کہ کوئی آفت عرصہ طویل کے بعد عارض ہو جسکا تدارک مشکل بلکہ محال ہوجاوے ۔ لیکن چاہیے
کہ ایسی عادت کو بالتدریج ترک کیا جاوے کیونکہ امر عادی کو فوراً ترک کرنے سے تکلیف عائد
حال ہوتی ہے لہذا حکما ایسے امور مین امر بالتدریج کرتے ہین تا لوگ تکلیف سے محفوظ رہین
ہان اگر کسیکو رات جاگنے کا اتفاق ہوا ہو تو ایسے شخص کو دن کے سونے سے کچھہ خوف نہین
بلکہ ایسے خواب مفید اور باعث راحت ہے اور ماندگی اور تہکان شب کو منع کرتی ہے ۔ اور ایسا ہی
ایام گرما مین کہ دن دراز ہوتا ہے وسط روز مین بقدر ایک ساعت سونا اور آرام کرنا باعث
رفع ماندگی اور موجب فرحت ہے اوسکو عربی زبان مین قیلولہ بولتے ہین ۔ اسمین نیت اگر سنت
نبوی ع ہو تو ثواب سے خالی نہین اور ترک سے بہی عتاب نہین ہوتا ۔ اطبا کا قول ہے کہ دن کو اگر
سونے کا اتفاق ہو سو تو دو گھنٹہ سے زیادہ نہ سونا چاہیے ۔ اور خواب صبح کا جسکا نام عیلولہ ہے وہ بہی
ممنوع ہے خصوصاً اگر معدہ خالی ہو تو بہت ہی مضر ہے ۔ اور سونا وقت چاشت کا جسکا نام
فیلولہ ہے جو اس مین کدورت اور فتور پیدا کرتا ہے ۔ اور ایسا ہے خواب بعد زوال آفتاب کو جسکا نام
حیلولہ ہے لکونہ حایلاً بین النائم والصلوة محدث نسیان ہے ۔ اور ایسا ہی خواب وقت غروب
جسکا نام غیلولہ ہے باعث آفات کثیرہ او بعضی بہلاکت ہے ۔ اگرچہ کتب فقہ مین اقسام خواب اور کے
اور بہی لکھے گئے ہین لیکن طباً جسمین مضرت ثابت ہے اور اکثر جہال اوسپر رغبت کرتی ہین
اس جگہہ صرف اوسی پر اکتفا کی گئی ہے ۔ غرض بہر صورت مذکورہ صدر دن کو سونا اطبا نے
منع کیا ہے مگر دونون صورتین مذکورہ بالا مستثنی ہین سوا اوسکے اور کوئی صورت نہین جسمین دنکو

یعنی عام
یعنی پژمردہ
خواب کی بیماری
سے دراز
سے نیست
سکت
بیان معنی
اور صلوۃ کو ۱۲
یعنی
فراموشی پیدا کرتی ہے ۱۲
نکالے گئے ہین ۱۲

خواب جائز ہو - اور یہ بھی بات قابل یادداشت ہے کہ خواب معتدل اگرچہ تمام افراد انسانی کو نافع اور سودمند ہے لیکن مشائخ اور ضعیف شخصون کو زیادہ تر مفید ہے کیونکہ حفظ رطوبت اصلیہ کرتی ہے اور رطوبت معدومہ کو واپس لاتی ہے - اور بدن کی حرارت غریزی کو قائم رکھتی ہے - اسلئے حکیم جالینوس ہر رات ساگ کاہو خوشبودار کر کے کھاتے تھے اور فرماتے تھے - انی الان علی النوم حریص ای انی الیوم شیخ فینبغی ترطیب النوم - یعنی مین چونکہ اب پیر مرد ہون اسلئے سونے پر زیادہ حریص ہون اسیواسطے کاہو کا ساگ کہ خواب آور ہے ہر شب تناول کرتا ہون - اور شیخ بوعلی سینا کہ اکابر حکما سے شمار کئے جاتے ہین اپنی کتاب مین لکھتے ہین کہ یہ تدبیر بہت عمدہ اور مفید ہے اونکے لیے جو سونے پر زیادہ حریص اور قاصر النوم ہین - اور اگر بعد تناول کاہو خوشبودار اور استعمال ہضم غذا یا کولہ کے حمام مین غسل کرین اور آب گرم سر پر بہت ڈالین تو یہ عمل خواب پر بہت اعانت کرتا ہے - اور طریق خوشبودار کرنے کاہو کا یہ ہے کہ مصالحات گرم مثل دارچینی اور زیرہ سیاہ اور فلفل گرد وغیرہ سے خوشبودار کرین - تاکہ اوسکی تبرید اور ریح کم ہو جاوے اور خواب میں ضرر اور تکلیف واقع ہو - اگرچہ اشیاے گرم خشک نیند کو مضر ہین مگر چونکہ کاہو شدید التنویم ہے اسلیے وہ مصالحات گرم خشک ملانے سے اپنی خاصیت باز نہین رہ سکتا - علاوہ بران بقدار مصالحات یا بہ کا نسبت بقدر بہت ہی کم ہوتا ہے - اگر کسی آدمی کو بسبب خشکی دماغ کے نیند کم آتی ہو تو سوا ے تدبیر مذکورۂ بالا کے حریرہ خشخاش اور شیرہ مغز بادام اور تخم کاہو اور تخم کدوی شیرین اوسکی حق مین بہتر ہے اور خشخاش پیسکر تمام بدن پر مالش کرنی بھی خواب آور ہے - اور علی ہذا القیاس روغن خشخاش سر پر ملنا خواب کے لیے مفید ہے - اور آواز پانی کی اور آواز چکی کی کہ دور سے ہو بھی خواب کے لیے سودمند ہے اور حکایات اور قصص کو خواب کیوقت سننا اور کتاب کا پڑھنا بھی خواب آور ہے - سوا اسکی اور بھی تدبیرین سونے کی ہین جو مطولات علیہ مین مذکور ہین - اور بعض چیزون کی بعد خواب کرنا ضرر دیتا ہے مثلاً اگر رائی اور دودھ کھاکر خواب کرین تو آنکھون مین تیرگی اور سیاہی ہو جاتی ہے اور حواس مکدر ہوتے ہین - اور بعد غذاے فاسد کے سونا سے اور خیال پریشان لاتا ہے - اور یکبارگی نیند جاگنے سے خفقان اور مرگی وغیرہ بہت امراض پیدا ہوتے ہین اسلئے ایسی حرکت سے عقلا نے منع کیا ہے - اگر کسی خوابیدہ کو جگانا منظور ہو تو اوسکو آہستہ آہستہ بیدار کرین تاکہ آرام سے جاگے کیونکہ دفعتاً بیدار ہونا بھی اچھا نہین - جاننا چاہیئے کہ اطبا نے دھوپ مین سونے سے ممانعت

لہ کامل ہونا ۱۲
عہ یعنی نیند لانے مین سخت اور مفید ہوتا ۱۲
سلہ خشک مصالحے ۱۲
عہ یعنی

لگی ہے اس سے دماغ مین ثقل پیدا ہوتا ہے اور بموجب گرمی آفتاب کے ابخرہ دماغ کیطرف صعود کرتی ہین لہذا اس خواب سے سر مین درد پیدا ہوتا ہے۔ اور چاند کی چاندنی مین خواب کرنا خون زیادہ کرتا ہی اور اکثر اوقات ناکسیر کو روان اور قوت باہ کو تحریک کرتا ہے۔ اسلیئے اگر منی بباعث حرکت خون کے (چونکہ اصل مادہ منی کا ہے) جوش مین آتی ہے اور ظاہر ہے کہ تحرک منی موجب زیادہ شہوت ہے۔ اور تحرک خون خواص نور قمری سے ہے اسی لیے تمام رطوبات وقت غلبہ نور قمر کے حرکت مین آتے ہین۔ اور علی ہذا القیاس میوہ جات تر مثل خربوزہ اور خیارین وغیرہ سبزیات کے ایام غلبہ نور مین زیادہ ہو جاتے ہین۔ اور بعض میوہ جات تو ایسے ہین کہ بسبب زیادتی رطوبات کی پھٹ جاتے ہین کیونکہ پوست اونکا بسبب رطوبت کثیرہ کے گنجایش نہین رکھتا۔ اسی طرح خون بھی بدن مین زیادہ ہو جاتا ہے۔ لہذا ایام غلبہ نور مین اطبا فصد کرانا ممنوع لکھتے ہین۔ اور ایسا ہی آب چاہات اور انہار اور عیون کہ ذوات المد والجزر ہین بسبب نور قمر کے زیادہ ہوجاتی ہین۔ اور دلائل اسکے علم چونکہ ہیئت کے متعلق ہین اور اونکے سمجھنے سے عوام الناس عاری ہین اسلیئے مذکور نہین ہوئے۔ والاصل فی ذلک ان کل ما ذکر فی ہذا الباب بامر خالق الشمس والقمر ولا مدخل فیہ لعقل البشر۔ اور خواب اسطرح کہ بعض اعضا دہوپ مین اور بعض اعضا سایہ مین ہوون اگرچہ شرعا ممنوع ہے لیکن قطع نظر ازان عرفا اور طبا بھی روا نہین بعدم تشابہ حال النایم۔ اور معلوم کرنا چاہیے کہ خوابگاہ ہر ایک فصل مین حرارت اور برودت مین موافق مزاج ہر ایک شخص کے ہو اور خس و خاشاک اور بدبوی وغیرہ سے بھی منزہ اور صاف ہو اور ہواے مکان عطریات و عرقیات سے خوشبودار ہو اور حیوانات گزندہ اور غیر گزندہ سے جیسے سانپ اور بچھو اور مکھی اور مچھر وغیرہ سے پاک ہو تاکہ خواب کیوقت انسان کے دل مین کسی نوع کا خلجان باقی نرہے اور باآرام سووے۔ اور چراغ روشن بھی روبرو آنکھ کے نہو کیونکہ اُجالے مین ایک تو خواب کم آتا ہے اور دوسری بدبوی دھوئین چراغ کی دماغ مین پہونچکر اوسکو خراب کرتی ہے۔ اور سونیکے لیے چارپائی بلند پایہ مناسب ہے۔ اور بدستور جامہ خواب بھی ہر ایک فصل اور مزاج انسان کے موافق ہونا چاہیے۔ چنانچہ موسم سرما مین سرد مزاج کے لیے جامہ خواب روئی اور حریر اور نمد وغیرہ سے تیار کرنی چاہیے اور اوس موسم مین روئی بہت ڈالنی چاہیے تاکہ بدن کو گرمی اچھی پہونچے اور سردی کو مدخل نہو۔ اور موسم گرما مین گرم مزاج کو پارچات سرد السی وغیرہ کے ہونی چاہیے۔ مگر ہر ایک موسم مین فرش ایسا نرم چاہیے کہ صلابت خوابگاہ بدن کو بالکل محسوس نہو اسلیئے کہ

فرش سخت پر سونا بھی اعصاب کو بہت نقصان رکھتا ہے اور کبھی تمدد اور تشنج اور فالج وغیرہ امراض تک منتج ہوتا ہے خصوصاً اگر خواب زمین سرد پر واقع ہو علاوہ برین فرش سخت پر خواب کرنے سے انسان دبلا اور لاغر ہوجاتا ہے یہانتک کہ جسم آدمی کو دبلا کرنے کا یہ علاج ہے اور فرش نرم پر خواب کرنا بہت فائدہ دیتا ہے - اول تو یہ ہے کہ کئی ایک امراض مذکورہ بالا سے آدمی محفوظ رہتا ہے اور بدن کو فربہ کرتا اور طبیعت کو فرحت اور راحت دیتا ہے - اور پھولون کے فرش پر سونا اگرچہ بعض بادشاہون اور امیرون کو نسبت سنا گیا ہے بشرطیکہ درازی زمان خواب مضعف قوت باہ ہے عند الاطبا - ایسے فرش مضر سے احتراز لازم ہے - **فائدہ** اگرچہ خواب مین بنا بر سردی ظاہر بدن کے کہ خواص خواب سے ہے حاجت لحاف وغیرہ اوڑھنی کی ہوتی ہے الا باطن مین حرارت غالب ہوتی ہے بسبب توجہ الحرارۃ الیہ اور بیداری مین برعکس خواب کے حرارت خارج بدن مین ہوتی ہے لہذا بیداری مین باوجود اس سردی محسوس نہین ہوتی تھی باعث ہے کہ موسم سرما مین جبتک انسان بیدار رہتا ہے تبتک چاہے تمام رات ایکی چادر رہے گذر جاوے تو ممکن ہے لیکن جب آدمی سوجاوے تو سوائے لحاف وغیرہ اوڑھنی کے سونا مشکل ہوجاتا ہے - اور خواب مین نسبت بیداری کے عرق زیادہ آنے کا بھی یہی باعث ہے - اور حکیم تمام مستغنی عرق خواب بہ نسبت بیداری کے عمدہ اور محمود ہے لانہ صادر عن فعل الطبیعۃ وقوۃ تواباً - مگر جسکو بدون اسباب ظاہری کے مثل گرمی ہوا اور کثرت پارچات ملبوس کے عرق زیادہ آوے تو دریافت ہوتا ہے کہ بدن اوسکا مواد سے ممتلی ہے **فائدہ** - کبھی خواب اور بیداری سے سوء مزاج طبیعت پر استدلال کرسکتے ہین چنانچہ کثرت بیداری نشان گرمی اور خشکی دماغ ہے اور کثرت خواب نشان سردی اور تری طبیعت ہے اور اعتدال خواب اور بیداری مین علامت اعتدال مزاج کی کیفیات اربعہ مین ہے - اور یہ بھی معلوم کرنا چاہیے کہ کبھی صورت واقعہ جو خواب مین دیکھے جاتے ہین اور اوسکو عوام الناس سپنہ بولتے ہین مزاج کے احوال پر استدلال کرسکتے ہین بشرطیکہ اور دلائل بھی اوسپر گواہی دین اور سبب رویت کا تغیر مزاج روح ہو خواہ ساذج خواہ مادی کیونکہ سپنہ دیکھنے کے لیے سوا اسکے اور کئی اسباب ہین - چنانچہ خوابین کبھی تو اسطرح حاصل ہوتی ہین کہ نفس انسانی کو مبادی عالیہ سے اتصال حاصل ہوتا ہے اسلیے اوسکو امور غائبیہ کلیہ خواب مین دکھائی جاتی ہین - اور کبھا ہے اسطرح دیکھی جاتی ہین کہ حالت بیداری مین کوئی شئے خیال مین مرتسم اور منتقش ہوجاتی ہے پس خواب مین وہی نظر

آتی ہے = اور علی ہذا القیاس - پس ایسے خوابون سے مزاج کے احوال پر استدلال نہین کر سکتے اور
بیان تفصیلی ہر ایک کا عنقریب چند سطور کے بعد آتا ہے - اور تحقیق اوسکی یہ ہے کہ جسپر یہ آیت دلالت
کرتی ہے اللہ یتوفی الانفس حین موتہا والتی لم تمت فی منامہا فیمسک التی قضی علیہ الموت ویرسل
الاخری الی اجل مسمی الآیۃ - وہ یہ ہے کہ انسان کے لیے نفس اور روح ہے پس وقت خواب کے
نفس خارج ہوتا ہے اور روح بدن مین باقی رہتی ہے جس سے آدمی زندہ معلوم دیتا ہے - اور
ابن عباس سے مروی ہے کہ ابن آدم مین نفس اور روح ہی نفس سے تو عقل اور تمیز حاصل ہوتی ہے
اور روح سے تنفس اور حیات ہے - پس موت کیوقت دونون مرجاتے ہین اور نیند کیوقت نفس
مرتا ہے اور روح باقی رہتی ہے - یعنی عقل اور تمیز باقی نہین رہتی لیکن تنفس اور حیات باقی رہتا ہے
اور بعضی کا قول ہے کہ وقت خواب کے روح خارج ہوتی ہے اور شعاع اوسکی جسم مین باقی رہتی ہے
پس جب آدمی خواب سے بیدار ہوتا ہے تب فوراً روح جسم کیطرف عود کرتی ہے - اور کہا گیا ہے کہ
ارواح اموات اور احیاء کے خواب مین ملاقات کرتے ہین پس ایک دوسرے کو خدا کے حکم سے پہچانتے ہین پس جب ارواح احیاء کی واپس ہونا چاہتی ہین تب ارواح اموات کو خدا بند کرتا ہے
اور ارواح احیاء کو فوراً اپنے اجسام کیطرف لوٹاتا ہے - اور حکماء اسلامیہ کا یہ مذہب ہے کہ نفس انسانیہ
جوہر مشرق نورانی ہے جب بدن سے متعلق ہوتا ہے تو اوسکے تمام اعضاء مین ظاہراً و باطناً نور
حاصل ہوجاتا ہے اور وہ حیات اور بیداری ہے لیکن وقت خواب کے نور باطن کو توجہ کرتا ہے اور ظاہر
سے منقطع ہوجاتا ہے پس عکس حیات کا باقی رہتا ہے اور عمل قوی بدنیہ کا باطن مین تنمیہ اور ہضم وغیرہ
سے ثابت رہتا ہے اور جب وہ نور ظاہر اور باطن سے بالکلیہ منقطع ہوجاتا ہے اوسکا نام موت ہے
کذا فی تفسیر النیشاپوری و المعالم والبیضاوی - والعلم عند اللہ سبحانہ - پس معلوم کرنا چاہیے کہ
خواب مین کسی چیز کو دیکھنا کئی اقسام پر ہے پس جو خواب مین تغیر مزاج روح سے ہونگی اوس سے مزاج
کے حال پر استدلال نہین کر سکتے چنانچہ قسم اول اور ثانی ہین اور جو خواب بے تغیر مزاج روح سے ہونگے
اونسے مزاج کے حال پر استدلال کر سکتے ہین جیسا قسم ثالث ہین - اول قسم رویای صادقہ ہین
رویا کے معنی خواب اور صادقہ کے معنی راست - یعنی وہ خواب ہین کہ راست ہین اور نفس ناطقہ کو مبدء
فیاض کی عنایت سے عالم مجردات کی سیر سے حاصل ہوتے ہین - اور اونکے حصول کا سبب یہ لکھا
گیا ہے کہ نفس انسان کو اپنے مبادی سے ایک علاقہ خاص ہے لیکن بباعث تعلقات جسمانی کے
اوس سے محروم اور مہجور رہتا ہے اور ایسی نعمت عظمی اور دولت کبری حاصل نہین کر سکتا - البتہ

عنایت الٰہی سے کہ جامع المتفرقین اوسکی صفات سے ایک صفت ہے کبھی کبھی بذریعہ ریاضت یا بیرونیت آدمی کو ایک نوع کا تجرد عالم اسباب سے حاصل ہوتا ہے اور اپنی مبادی سے کہ عالم ارواح اور مثال اور عالم مجردات ہی ایک نوع کا ارتباط پیدا کرتا ہے خصوصًا حالت نوم مین کیونکہ نفس اوسوقت تمام تصرفات بدنیہ سے فارغ ہوتا ہے پس بسبب مناسبت تجرد کے مبادی عالیہ کیطرف توجہ کرتا ہے اور حالت بیداری مین بباعث مشاغل ظاہری اور تدبیر بدن کی مبادی عالیہ کیطرف متوجہ نہین ہوسکتا۔ ہان اگر نفس قوی ہو مثل انبیا اور اولیا اور اتقیا اور صلحا وغیرہم کے۔ پس ایسے نفوس کو عوائق اور علائق ظاہری اتصال مبادی عالیہ سے مانع نہین ہوسکتے۔ اسلیے اونسے بیداری مین بھی وہ کام ہوسکتے ہین جو کہ حالت خواب مین کرسکتا ہے یعنی ملاقات مبادی عالیہ کی اونسی بیداری مین بھی حاصل ہوسکتی ہے۔ اور اگر نفس نہایت قوی ہو تو اوس سے خوارق عادات یعنی معجزات مثل بارش اور زلزلہ اور شفاء مریض اور طوفان وغیرہ سرزد ہوتے ہین کما نقل عن الانبیاء والاتقیاء والصلحاء علیہم الصلوٰۃ والسلام۔ پس کتنی ایک امور کلیہ غائبہ ماضیہ اور آتیہ کہ عالم ارواح اور لوح محفوظ مین ثابت ہین اور اوس شخص سے کسی وجہ کا تناسب رکھتے ہین خواب مین دکھائی جاتے ہین۔ بعدہ اون اشیاء کو قوت متخیلہ انسانی فی الحال کسی صورت جزئیہ مناسبہ سے مصور کرتی ہے پس وہ صورت حس مشترک مین مشاہدہ ہوتی ہے۔ اور حس مشترک اپنے خزانہ کو کہ خیال ہے پہونچاتی ہے اور خیال حالت بیداری تک اوسکی محافظت کرتا ہے پس حالت بیداری مین یاد دلاتا ہے۔ اب اگر صورت واقعہ اور اوس صورت مین مناسبت اور ملایمت بخوبی ہو چنانچہ صورت متخیلہ اور معنی مدرکہ نفس مین سوای کلیہ اور جزئیہ کے کچھ فرق نہو اوس خواب کو حاجت تعبیر نہین جسطرح خواب مین مشہود ہوا ہے ویسا ہی بعینہ ظہور پاتا ہے۔ چنانچہ آنحضرت نے خواب مین دیکھا کہ خود مع اصحابون رضہ کے سر منڈوا کر یا بال کتروا کر مکہ معظمہ مین داخل ہوے بعدہ ویسا ہی ظہور مین آیا۔ ایسے ہی سیکا اتفاق عالم ارواح مین بیشتر پڑتا ہے۔ اور اگر صورت اور اوس صورت مین پوری مناسبت نہو بلکہ من وجہ ہو تو البتہ محتاج تعبیر وغیرہ کے ہوتی ہے جیسے ایک بات کو اوسکی ضد پر خواب مین دیکھا جاوے چنانچہ آنحضرت صلعم سے حکایت کی ہے کہ آپکو خواب آیا کیا دیکھتے ہین کہ بہشت مین روشندان ہین پس حضرت نے سوال کیا کہ یہ روشندان کسکے لیے ہین حکم ہوا کہ ابی جہل کے لیے۔ آنحضرت نے فرمایا کہ ایسے کبھی نہین ہوسکتا کہ ابی جہل داخل جنت ہو۔ اور بعد اوسکے عکرمہ بیٹا اوسکا داخل اسلام ہوا آنحضرت نے اوس خواب کی اسی تعبیر کے کہ بسبب نسبت توالد اور تناسل کے اسطرح دکھلایا گیا تھا

جمع کرنیوالا پراگندون کا ۱۲
مراد دنیا کیونکہ یہان کر کام اسباب سے وابستہ ہین ۱۲
عوق عوائق
مراد یہی اور عالم المحفوظ اور عالم ملکوت ۱۲

اور جیسے خواب مین سانپ دیکھنے سے مال سے تعبیر کرتے ہین اس لحاظ سے کہ سانپ اور مال ہر دو دشمن
انسان ہین - یا اس جہت سے کہ سانپ کو خزانہ سے محبت دائمی ہے - اور دودہ کی علم سے تعبیر
کرتے ہین اس مناسبت سے کہ ہر دو مفید انسان ہین - مخفی نرہے کہ اکثر صورت اور ذی صورت
مین مناسبت لوازم مین ہوتی ہے ایسی صورت مین صورت خیالیہ مرتبہ سے صورت عقلیہ کیطرف رجوع
لیجاتی ہے اور حاجت تعبیر ہوتی ہے - جیسے آنحضرت نے خواب مین دیکھا کہ کتا ابلق حسین رض کے خون کو چاٹتا ہے
پس شمر جو کہ قاتل حسین تھا مبروص تھا - اور ایسا ہی عائشہ رض نے خواب مین دیکھا کہ تین چاند اوسکے
حجرہ مین گرے ہین پس حضرت ابوبکر نے اوس خواب کی تعبیر کی اور فرمایا کہ مین اور سرور کائنات
اور عمر رض مر جاینگے اور تیرے حجرہ مین مدفون ہونگے پس ایسا ہی ظہور پایا - اور روایت ہے کہ مان امام
شافعی رح کی جب حاملہ تھی خواب مین کیا دیکھتی ہے کہ مشتری اوسکی فرج سے نکلا ہے اور
شہر مین ٹوٹ گیا ہے پس تمام شہرون مین ایک ایک قطعہ اوسکا علحدہ ہوگیا پس تعبیر کی گئی
کہ اوسکے شکم سے ایک عالم پیدا ہوگا اور علم اوسکا تمام بلاد اور امصار مین منتشر ہو جائیگا - اور
علی ہذا القیاس حضرت صلعم نے ابوبکر رض کو فرمایا کہ مین اور تو ایک زینہ پر چڑہ رہے ہین پس مین تیرے آگے
ڈہائی درجہ ہو گیا ہون حضرت ابوبکر رض نے فرمایا کہ یا رسول اللہ مین بعد ڈہائی برس کے مر جاؤنگا آخر ایسا ہی
واقع ہوا پس تمام خوابون مذکورہ مین لوازم مین مناسبت ہے چنانچہ تاویل اور تعبیر اوسکی بھی اسی
لحاظ سے کی گئی ہے - ابن سیرین سے جو کہ تعبیر خوابون مین مشہور اور معروف ہین ایسی ایسی باتین
بہت مشہور ہین اس مختصر مین تمامہ بیان نہین ہوسکتین - اس قسم کے خوابون کو رویا صادقہ بولتے ہین
کیونکہ یہ کاذب اور جھوٹے نہین ہوسکتے - اور اونکے خواص مین سے یہ ہے کہ جب کسی کے پاس تعبیر
کے لیے بیان کرتے ہین تو جیسا وہ شخص تعبیر کرتا ہے ویسا ہی ظہور مین آتا ہے خواہ تعبیر نیک لیجاوے
خواہ بد - اسیواسطے عقلا نے کہا ہے کہ سب سے اول خواب کو کسی نادان شخص کے پاس بامید تعبیر
نکہنے جاوے - ایسا نہو کہ وہ بسبب حماقت کے تعبیر برخلاف واقعہ کرے اور مقدمہ برعکس ہو -
اور حدیث مین بھی سخت ممانعت اس سے وارد ہے اسلیے اصحاب رض اپنی خواب کو ہمیشہ حضرت صلعم کی
خدمت مین عرض کرتے تھے آنحضرت کی زبان سے تعبیر اوسکی سنتے تھے - الغرض رویائے صادقہ کا لوحی
شمار کیے جاتے ہین خصوصاً رویائے صلحا اور اتقیا اور انبیا ع - دوسرا قسم رویائے تخیلی ہے وہ یہ ہے کہ
آدمی کو بیداری کی حالت مین کوئی صورت بذریعہ حس مشترک کے خیال مین آتی ہے پس اوسی صورت
کو حس مشترک حالت خواب مین مشاہدہ کرتی ہے - یا یہ کہ کوئی معنی معانی متوہمہ سے حافظہ مین آتی ہین

پس قوت متخیلہ اوسکو کبھی صورتون مین متصور کرکے حس مشترک پر ظاہر کرتی ہے - ایسے خوابون کا نام
رویائے کاذبہ ہین اور اضغاث احلام انہین کا نام ہے - اونکو کچھ اعتبار نہین ایسے خواب صدہا شب و روز
مین آتے جاتے ہین - لیکن ان پر کوئی ثمرہ مترتب نہین ہوتا اور نہ انکو تعبیر اور تاویل کی حاجت پڑتی ہے - اور
اس قسم مین معانی مدرکہ نفس اور صورت منطبعہ فی الخیال مین بالکل مناسبت نہین ہوتی - اور خواب بین
شاذونادر اشتغال کرکے بیدار ہوجاتے ہین یہ بھی قابل ہے کیونکہ خیالات باطلہ اور انتقالات ردیہ کو
انکو عادت پڑجاتی ہے اسی لیے اونپر اعتماد نہین کیا جاتا - تیسرا قسم وہ خوابین ہین کہ بنا بر تغیر مزاج روح کے
کہ سوء مزاج ساذج یا مادی سے عارض ہوا ہے واقع ہوتی ہین اور ایسے خوابین اقسام امراض سے
شمار کیجاتی ہین اور محتاج علاج ہین اور انہین سے مزاج کے احوال پر استدلال کیا جاتا ہے - پس جو
خوابین کہ سوء مزاج ساذج سے عارض ہوتی ہین دو طرح پر ہوتی ہین - ایک وہ ہین کہ سوء مزاج سے
عارض ہوتی ہین اور سبب اونکے عروض کا یہ ہے کہ جب روح آدمی کا بسبب حرارت خارجی کے مشتعل ہوتا ہے
تو قوت متخیلہ اوسکو مناسبت کی رعایت سے ایسی صورتون گرم سے متصور کرتی ہے کہ انسان بیداری
مین اونکو مشاہدہ کرتا ہے پس خواب مین آگ اور آفتاب اور بجلی اور مانند اسکے وغیرہ دیکھتا ہے - دوسرے
یہ ہے کہ سوء مزاج بارد سے لاحق ہون - اور سبب اونکے عروض کا یہ ہے کہ جب روح بسبب سردی خارجی
کے سرد ہوتا ہے اور برودت اوسمین غالب ہوتی ہے تو فی الحال قوت متخیلہ مناسبت کی رعایت سے
ایسی صورتون سرد سے متصور کرتی ہے کہ بیداری مین ملاحظہ کیجاتی ہین پس عالم خواب مین برف اور
یخ اور باد و باران ملاحظہ کرتا ہے - اور جو خوابین کہ سوء مزاج مادی سے عارض ہون بموجب کیفیات
اربعہ کے اسکی چار قسم ہین - اول یہ کہ غلبہ صفرا سے خوابین نمودار ہون - وجہ اونکی یہ ہے کہ روح
حرارت صفرا سے مشتعل ہوگا اور بخارات زرد اوس سے جدا ہونگے اور قوت متخیلہ اونکو ایسی صورتون
مین متصور کریگی جو اوسکے مناسب ہونگے اور حس مشترک پر ظاہر کرینگے - پس خواب مین اشیاء زرد
رنگ اور چیزین گرم اور جانورونکے مانند آدمی نا ظاہر ہوگا - دوم یہ ہے کہ غلبہ خون سے خوابین ظاہر
ہووین - پس خواب مین آندھی سرخ اور اشیاے گرم اور خونریزی وغیرہ امور مناسبہ ملاحظہ کیے
جاوینگے - سوم یہ کہ مواد بلغمی جسم مین زائد ہو پس اوسکے مناسب جو چیزین ہین وہی خواب مین مشاہدہ
ہونگی مثلاً پانی سرد اور سرما اور سردی اور مینہ اور سفیدی وغیرہ اشیاء مناسبہ مادہ بلغم دیکھی جاوینگی
- چہارم یہ کہ مواد سوداوی سے بدن ممتلی ہو پس وہ چیزین کہ مناسب مادہ سوداوی ہین خواب
مین مرئی ہونگی - مثلاً سیاہی اور تیرگی اور خوف اور وحشت اور ہولناکی اور بلندی سے گرتے ہین

گہرا اور سواد کے اور کئی امور مناسبہ مادہ سوداوی کے خواب مین دیکھی جاوینگی۔ **انتباہ** دلالت خوابونکی نوع مادہ پر دو شرطون سے مشروط ہے۔ اول یہ کہ جو چیزین خواب مین دیکھی جاتی ہین بسبب کثرت مزاولت کے نہ دیکھی جاوین پس اگر ہمیشہ جلانے والی خواب مین شعلہ اور نیز آگ معائنہ کیسے تو یہ امور غلبہ حرارت صفراوی پر دال نہ ہونگے کیونکہ بباعث کثرت مزاولت کے اوسکو ایسی چیزین نظر آتی ہین۔ ایسا ہی ملاح اور دریا کو بادل اور برف وغیرہ ملاحظہ کرے تو غلبہ بلغم کے علامت نہونگے۔ اور دوم یہ کہ جو کچھ خواب مین دیکھا جاتا ہے بسبب فقدان مبادی عالیہ کے نہو جیسا رویای صادقہ مین بیان ہوا ہے پس یہ خوابین بھی غلبہ مواد پر بھی دال ہونگی تمام شد

**فصل سوم** بیداری کے بیان مین۔ اب بیداری کے بابت بھی چند امور ضروری قلمبند کیے جاتے ہین واضح ہو کہ بیداری بھی مانند خواب کے دو قسم پر ہے طبعی اور غیر طبعی اگرچہ ستہ ضروریہ سے صرف بیداری طبعی ہے لہذا اوسکا بیان اور تعریف لکھی جاتی ہے۔ اور بیداری غیر طبعی چونکہ غیر ضروری ہے اور علاوہ برآن ایک قسم کی مرض ہے جسکو عربی زبان مین سہر بولتے ہین چونکہ سبات کی ضد اور محتاج علاج ہے اور نیز بیان اوسکا موجب طوالت مختصر ہے اسلیے بیان نہین کیے گیے۔ اور بیداری طبعی کی یہ تعریف ہے کہ ہی حالة طبعیة فیہ الحیوان آلات الحس والحرکة عند انصباب الروح النفسانیة فیہا مؤثرةً۔ یعنی بیداری طبعی وہ حالت طبعی ہے کہ جب روح نفسانی (بذریعہ اعصاب کے) آلات حس اور حرکت حیوان مین بشرط تاثیر نفوذ کرتا ہے تب حیوان اپنی آلات کو استعمال کرتا ہے۔ اور چونکہ بیداری ضد خواب ہے لہذا بیداری مین وہ امور ظاہر ہونگے جو کہ خواب کے برخلاف ہون۔ چنانچہ بیداری مین ظاہر بدن گرم اور باطن سرد ہوتا ہے۔ اور زیادہ جاگنے سے بدن مین خشکی اور کوفت اور ماندگی ہوجاتی ہے اور زردی عارض اور رنگ بدن خراب ہوجاتا ہے۔ اور فکر اور حواس مین خلل اور دماغ مین نقصان آتا اور امراض وسواس اور جنون پیدا ہوتے ہین اور رطوبت بدن کی خشک ہوتی ہے اور ہضم خراب ہوتا ہے اور آنکھون مین تاریکی ظاہر ہوتی ہے اور بھوک باطل اور بدن دبلا اور پتلا ہوجاتا ہے۔ موجب زیادہ بیداری کا گرمی اور خشکی دماغ ہے اسلیے اوسکی اصلاح کے لیے اشیاء سرد و ترکی استعمال کرین جو کہ مطولات عملیہ مین مذکور ہین اور قدرے فصل دوم مین بیان ہوئی ہین اور بیداری معتدل باعث حفظ صحت ہے۔ بالغرض تمام امور مین کیا خواب اور کیا بیداری اعتدال اور میانہ روی مفید ہے بقول شخصے خیر الامور اوسطہا

**باب چہارم حرکت اور سکون بدنی کے بیان مین** اور اسمین چند فصول ہین **فصل اول** وجہ اضطرار حرکت اور سکون اور اونکے معانی اور اقسام حرکت کے بیان مین۔ مخفی نرہے کہ حرکت اور سکون بدنی بھی ایک قسم ستہ ضروریہ سے ہے اسکے سوا بھی حیات انسانی بھی ممکن نہین۔ ظاہر ہے کہ حرکت کل بدن کی

کل مکان سے ہو - یا حرکت اجزاے بدن کی اجزاے مکان سے ہو - جیسے قریباً بیان کیا جایگا - وجہ ضرورت
حرکت کی یہ ہے کہ حرارت غریزی ہر وقت اور ہمیشہ اپنے کام مین مصروف رہتی ہے - یعنی جو چیز کہ وارد بدن
انسانی ہوتی ہے اوسکو تحلیل کرتی ہے - لیکن بسبب دوام فعل کے اوسکو کلال اور ماندگی لاحق حال
ہوتی ہے - پس اسی باعث سے تھوڑے تھوڑے فضلہ ہر ایک ہضم مین باقی رہتے ہین - اب اگر یہ فضلہ
کچھ عرصہ تک جمع ہوتے رہین تو ضرور حرارت غریزی کو ڈھانپ کر سرد کردینگے اور موجب آفات بلکہ ہلاک
ہونگے اسلیے ہمین ایسی حرارت کی احتیاج ہوئی جو کہ فضول کو تحلیل اور حرارت غریزی کو افروختہ کرے
اور اوسکی قوت اور ضعف اپنے اختیار مین ہووے الحرارۃ الحادثۃ من الحرکۃ فان الحرکۃ من شانہا التسخین
- اسلیے انسان کو حرکت ضرور ہوئی تاکہ اوسکے ذریعہ سے فضلہ زائدہ تحلیل ہوتا رہے اور حرارت غریزی
بھی روشن اور افروختہ رہے اور منطفی ہوکر دب نجاوے - اور حکیم ابن ابی صادق حرکت کی ضروری
ہونے مین یون تحریر فرماتے ہین کہ حیوان بالطبع متحرک مخلوق ہوا ہے جیسا انسان کو بالطبع ناطق پیدا
کیا گیا ہے کیونکہ حیوان کی تعریف مین تحرک بالارادہ لیا گیا ہے - پس جیسا انسان بالطبع اور بالذات
ناطق ہے ویسا ہی حیوان بالطبع اور بالذات متحرک ہے اور جو شخص جس چیز پر مخلوق ہوا ہے
اوسکا خالی رہنا اوس سے محال ہے - پس اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حیوان بالذات محتاج حرکت
کا ہے اسکے متحرک ہونے مین کسی اور دلیل کی حاجت نہین - اور وجہ ضرورت سکون کی یہ ہے کہ
انسان کو بسبب رنج اور تعب اور حرکت دائمی کے عجز اور کلال لاحق حال ہوتا ہے اسلیے راحت
بدن کے لیے محتاج سکون ہوتا ہے کیونکہ اگر ہمیشہ حرکت مین ہی رہے تو رطوبات تمامہا تحلیل ہوجاینگی
بلکہ حرکت دائمی سے رطوبات متکون اور مخلوق بھی نہونگے اور اسی باعث سے حرارت بھی دور ہوجاینگی
کیونکہ رطوبت مادہ حرارت ہے - اور قادر علی الاطلاق نے اپنی قدرت کاملہ سے ہر ایک اسباب ضروری
کے لیے محرک اور باعث مقرر کیا ہے - چنانچہ بھوکھ کھانے پر اور پیاس پینے پر باعث ہوئی ہے اور ماندگی
اور پینک خواب پر اور انسان کا ماکول اور مشروب اور لباس مصنوعی ہونا حرکت پر موجب ہے -
اور علی ہذا القیاس اور بھی ہین - بالفرض اگر ہر ایک اسباب ضروری کے لیے محرک اور باعث طبعی
مقرر نہوتا تو امور ضروری مین بسبب غفلت کے فتور لاحق ہوکر مفضی الی الہلاک ہوتا جیسے مرض
مین اگر علاج مین غفلت کیجاے تو مرض موجب ہلاک ہوتی ہے مثلاً اگر بھوکھ یا پیاس کھانے پینے پر
باعث اور محرک نہ ہوتی تو انسان کو کبھی حاجت کھانے پینے کی محسوس نہوتی اسلیے نہ تو انسان غذا
کھاتا اور نہ پانی پیتیا اور بدن تو اسباب داخلی اور خارجی سے دائم التحلل ہے پس اس صورت مین

ك١ روشن ١٢
ك٢ اور وہ حرکت
کہ حرکت سے
پیدا ہوتی ہے
اسلیے کہ حرکت کی
شان سے گرم
کرنا ہے ١٢ منہ
ك٣ بالذات ١٢
ك٤ ماندگی ١٢
ك٥ بجھکر ١٢
ك٦ ہمیشہ ١٢

بدل ما یتحلل بدن مین کوئی چیز نہ پہونچتی اور آدمی ہلاک ہوجاتا کیونکہ سوا ے پہونچنے بدل ما یتحلل کے زندگانی محال ہے اور یہ بات اونی بادلِ ست ظاہر ہوسکتی ہے۔ اور حرکت کی تعریف مین بہت اختلاف ہے۔ ارسطو نے اس باب مین کچھ کہا ہے اور افلاطون نے کچھ اور ہی لکھا ہے لیکن ہم اسجگہہ فقط وہ تعریف جو بعض قدماسے معتمد علیہ نے لکھی ہے نقل کرتے ہین۔ اور وہ یہ ہے۔ الحرکۃ ہی خروج المادۃ من القوۃ الی الفعل بالتدریج اوسیرا یسیرا او لادفعۃ۔ یعنی حرکت اوس سے عبارت ہے کہ خروج مادہ کا قوت سے طرف فعل کی آہستگی سے ہو یا اندک اندک ہو۔ یا یکبارگی نہو۔ اور فائدہ تمام قیود مذکورہ کا یہ ہے کہ کون اور فساد حرکت کی حد مین داخل نہو اسلیے کہ خروج مادہ کا قوت سے طرف فعل کے اگر دفعۃ ہو کون کہلاتا ہے اور زوال اوسکا اگر دفعۃ ہو فساد بولا جاتا ہے۔ اور یہ بات بر ظاہر ہے کہ حرکت ان دونون کا غیر ہے کیونکہ حرکت چاہے کسی قسم کی ہو اوسمین شرط ہے کہ متحرک اپنی صورت نوعیہ پر بعد تحرک کے رہے بخلاف کون اور فساد کے کہ تغیر صورت نوعیہ متحرک کا اوسکو لازم ہے۔ اور سکون کی یہ تعریف ہے کہ السکون ہو بقاء المادۃ علی القوۃ او علی الفعل۔ یعنی سکون اوس سے عبارت ہے کہ بقاء مادہ کا قوت یا فعل پر ہو۔ اب معلوم کرنا چاہیے کہ حرکت مطلقا قطع نظر مسافت سے کہ وہ ایک قسم علحدہ ہے اور اعیان مین موجود نہین ) آٹھہ قسم پر ہے۔ چار تو اوس سے مقولجات اربعہ سے تعلق رکھتے ہین کیونکہ یہ چارون اقسام اونمین واقع ہوتے ہین اور چار دوسرے باعتبار ذات حرکت کے ہین اونمین کسی مقولہ کا مقولجات عشرہ سے لحاظ نہین کیا گیا پس مجموعہ آٹھہ قسم ہوے چنانچہ اونکو دو نوع پر بیان کیا گیا ہے نوع اول مین وہ اقسام لکھے جاینگے جو کہ مقولجات اربعہ سے تعلق رکھتے ہین اور نوع ثانی مین اون اقسام کا بیان کیا جایگا جو کہ باعتبار ذات حرکت کے ہین نوع اول مخفی نرہے چونکہ بیان مقولجات کا علم حکمت سے تعلق رکھتا ہے اور وہان اونکو بخوبی بیان کیا گیا ہے اور یہ مختصر اوسکی بیان تفصیلی کا متحمل نہین ہوسکتا لہذا اسجگہہ صرف مقولہ کے معنی مع اسامی اقسام اور تعریف ہر ایک کی لکھا جاتا ہے جو لوگ زیادہ تشریح کے طالب ہون وہ کتب متداولہ حکمت سے مثل صدرا اور شمس بازغہ اور حکمۃ العین اور شرح ہدایہ الحکمت وغیرہ کتب علم حکمت سے مطالعہ کرلین۔ واضح ہو کہ موجود دو قسم پر منقسم ہے۔ ایک واجب الوجود دوم ممکن الوجود۔ پس واجب الوجود واجب بالذات ہے کہ وجود اوسکا باعتبار ذات کے ضروری ہو اور وہ حق سبحانہ وتعالی ہے کہ بسیط محض ہے یعنی نہ اوسمین اجزاے ذہنی پائی جاتے ہین مثل جنس اور فصل کے اور نہ اجزاے خارجی مثل ہیولے اور صورت کے اور ممکن الوجود وہ ہے جسکا وجود اور عدم دونون ضروری نہون اور وہ مخلوقات ہے پس ممکن الوجود کے دو قسم ہین۔ ایک ممکن الوجود جوہر ہے اور وہ اوس ممکن سے عبارت ہے کہ قائم بالذات ہو یعنی محتاج بمحل نہو اور عرض اوسکو کہلاتا ہے

یعنی محتاج بمحل ہو اور قائم بالذات نہو۔ جوہر کے افراد پنج ہین۔ ایک جسم ہے اور یہ اوس سے مراد ہے
کہ قابل ابعاد ثلاثہ ہو اور ابعاد ثلاثہ طول عرض عمق ہین۔ دوم ہیولے۔ سوم صورت۔ چہارم
نفس ناطقہ۔ پنجم عقول جسکو لسان شرع مین ملک اور فرشتہ کہتے ہین۔ اور وہ حکماء
مشائین کے نزدیک دس عقول مین منحصر ہین۔ اور نزدیک حکماء اشراقین کے عقول بیحد و بیشمار
ہین۔ قسم دوم ممکن الوجود عرض ہے اور تعداد مین نو ہین جنکی اسامی یہ ہین۔ کیف۔ کم۔ این
متی۔ اضافت۔ وضع۔ فعل۔ انفعال۔ ملک۔ کیف وہ عرض ہے کہ باعتبار اپنی ذات کے قسمت
اور عدم قسمت کا مقتضی نہین ہوتا۔ اگرچہ بمتابعت اپنے محل کے قسمت اور لاقسمت قبول کرتا ہے
چنانچہ سواد اور بیاض اور حرارت اور برودت وغیرہ اگر جسم کو عارض ہوون منقسم ہوتے ہین اور
جب نقطہ کو عارض ہوون تو منقسم نہین ہوتے۔ اور یہ دو قسم پر ہے ایک کیفیت جسمانی جیسا
سواد اور بیاض وغیرہ سے بیان کیا گیا ہے۔ دوم کیف نفسانی کہ نفس ناطقہ کو عارض ہوتی ہین
جیسے علم اور جہل اور جود اور بخل وغیرہ کہ اوصاف نفسیہ۔ اور بیان انکا عنقریب باب پنجم مین آتا ہے
کم وہ عرض ہے کہ فہم اوسکا غیر کے فہم پر موقوف نہو اور باعتبار اپنی ذات کے قابل قسمت ہو اور اوسکی
دو قسم ہین۔ ایک کم منفصل ہے جسمین اجزاے متمائز الوجود بالفعل موجود ہوون جیسے اعداد کہ احاد سے
مرکب ہین اور وہ احاد اوسمین علحدہ علحدہ موجود ہین۔ دوم کم متصل ہے کہ قابل قسمت ہو لیکن
اجزاے متمائز الوجود اوسمین بالفعل موجود نہوون جیسے امتداد کسی چیز کا جو کئی گز دراز ہو۔ پس یہ
مسافت اگرچہ قابل تقسیم ہے لیکن اجزاے متمائز الوجود اوسمین بالفعل موجود نہین بلکہ بالقوہ
موجود ہین ناپنے سے ظاہر ہوجاوینگے۔ اور زمانہ بھی اسی قبیل سے ہے۔ سوم این۔ اور تفصیل اوسکی
ابھی آتی ہے یہ وہ ہیئت ہے کہ جسم کو بسبب حصول مکان کے حاصل ہوتی ہے۔ چہارم متے
یہ وہ ہیئت ہے کہ جسم کو بسبب حصول زمان کے عارض ہوتی ہے۔ پنجم اضافت اس سے وہ نسبت
مراد ہے کہ درمیان دو شئے کے حاصل ہوتی ہے جیسے صفت ابوۃ اور بنوۃ کے کہ درمیان باپ
اور بیٹے کے ثابت ہے۔ ششم وضع۔ یہ وہ ہیئت ہے کہ کسی چیز مین بہ نسبت امور داخلیہ اور
خارجیہ کے حاصل ہو چنانچہ ہیئت قیام اور قعود کی اور اوسکا بیان بھی عنقریب آتا ہے ہفتم
فعل اور وہ ایک ہیئت غیر قار ہے کہ فاعل مین بطور تجدد حاصل ہوتی ہے بسبب اسکی کہ فاعل
منفعل مین تاثیر کرتا ہے جیسے ایک ہیئت اَرّہ کش مین وقت اَرّہ کشی کے حاصل ہوتی ہے
ہشتم انفعال اور یہ بھی ہیئت غیر قار ہے کہ منفعل مین بطریق تجدد حاصل ہوتی ہے بسبب اسکے

کہ فاعل اوسمین بطور مذکورہ اثر کرتا ہے جیسے ایک ہیئت کہ وہی ہین وقت اترہ کشتی کے حاصل ہوتی ہے
سے جسم ملک اور اوسکو جدہ بھی کہتے ہین وہ ایک ہیئت ہے کہ جسم مین بسبب احاطہ کرنے اون امور
خارجیہ کے حاصل ہوتی ہے کہ بباعث انتقال جسم کے منتقل ہوجاتے ہین خواہ امور تمام
اجزای جسم کو احاطہ کرین یا بعض اجزای اوسکے محصور کرین - جیسے ایک ہیئت آدمی کو برقع پہننے
یا جبہ یا تاج اوڑھنے سے یا پگڑی باندھنے سے حاصل ہوتی ہے - اسجگہہ وہ ہیئت کہ ہر ایک جامہ
ایک جوہر اور نوع عرض کا ہے قلم بند کئے جاتے ہین - دانا آدمی انسے بعد تامل ہر ایک مقولہ کو دریافت
کرسکتا ہے **بیت** مردے دراز نیکو در شہر خویش امروز ۔ باخواستہ نشستہ از کردہ خویش فیروز
**شعر** بد ورت بسی عاشق دل شکستہ ۔ سیاہ کردہ جامہ بکنج نشستہ ۔ یہ دس اقسام ممکن الوجود
کے عربی زبان مین اہل حکمت کی اصطلاح مین مقولات عشرہ کے نام سے مشہور ہین - اور انہین
کو اجناس عالیہ کہتے ہین - اور مقولہ کے معنی محمول ہے یقال لہ مقول ہو المحمول - انکے اوپر کوئی جنس نہین
ہر ایک کے نیچے اجناس متوسط اور اجناس سافلہ ہین چنانچہ جنس عالی جوہر کے نیچے جسم مطلق اور جسم نامی
اجناس متوسطہ ہین اور حیوان جنس سافل ہے - اور اجناس سافلہ کے نیچے انواع ہین جیسے جنس سافل
حیوان کے نیچے انسان اور فرس اور حمار وغیرہ انواع ہین اور انواع کے نیچے اصناف جیسے انسان
پنجابی اور انسان کشمیری اور اسپ تازی وغیرہ - اور اصناف کے نیچے اشخاص ہین جیسے زید عمر
بکر وغیرہ - اور علی ہذا القیاس تمام اجناس عرض عالیہ ہین بدستور تمام اقسام مذکورہ صدر بشرط
ادنی تامل بن سکتی ہین - انمین سے نو آخرین مقولہ عالیہ اعراض ہین یعنی اعراض سافلہ پر محمول ہوتے ہین
اور ایک اولین مقولہ عالیہ جوہر ہے یعنی جواہر سافلہ پر محمول ہوتا ہے جیسا بیان ہوا ہے - مقولہ عرض
مین سے صرف چار مقولات ذیل مین حرکت واقعہ ہوتی ہے یعنی آین - وضع - کم - کیف - مین انکے
سوای اور کسی مقولہ مین واقع نہین ہوتے - اسکو حکما نے اپنی جگہہ مین براہین اور دلائل سے
ثابت کیا ہے - اور حرکات اربعہ بھی انہین مقولات کے نام سے منسوب ہین - چنانچہ اینی - وضعی
کمی - کیفی - بولی جاتی ہین - اور مراد وقوع حرکت سے مقولات اربعہ مین یہ ہے کہ موضوع ایک نوع
مقولہ معین سے طرف نوع ثانی مقولہ مذکور کے حرکت کرتا ہے جیسے بیاض سے طرف سواد کی متحرک
ہو - یا ایک صنف سے دوسری صنف کیطرف متحرک ہو جیسے سواد ضعیف سے طرف سواد شدید کے
متحرک ہو یا اسکا عکس واقع ہو - یا ایک فرد سے دوسرے فرد کیطرف انتقال کرتا ہے جیسے ایک سواد
معین سے طرف سواد معین دوسرے کے حرکت کرے - پس جب انتقال فردی متحقق ہوگا تو اوسکی

ضمن مین انتقال صنفی اور نوعی بھی متحقق ہوگا۔ لیکن اسقدر فرق ہے کہ انتقال فردی مقصود بالذات اور انتقال صنفی اور نوعی غیر مقصود بالذات ہے کما لا یخفی۔ اب بیان ہر ایک کو مختصر طور پہ لکھا جاتا ہے۔ پس حرکت اینی وہ حرکت ہے کہ متحرک ایک مکان سے دوسرے مکان مین انتقال کرے خواہ انتقال حقیقی ہو خواہ مجازی۔ اور مثال دونونکی نقل کوزہ پر آب سے ظاہر ہے جب اوسکو ایک مکان سے اوٹھاکر دوسرے مکان مین رکھدین اسمین کوزہ کی ذات کو انتقال حقیقی حاصل ہے اور کوزہ کے پانی کو انتقال مجازی میسر ہے کیونکہ مکان حقیقی اوسکا سطح اندرونی کوزہ کے ہے۔ اور ظاہر ہے کہ اسمین انتقال نہین ہوا لیکن بسبب انتقال کوزہ کے پانی کو بھی انتقال مجازی حاصل ہوا ہے۔ اور یہ بھی عام ہے کہ متحرک کو اپنے مکان سے انتقال تام حاصل ہو یا غیر تام۔ انتقال تام وہ ہے کہ متحرک اپنے موضع اول سے بتمامہ باہر آکر دوسرے موضع مین داخل ہووے اور غیر تام وہ ہے کہ اگرچہ متحرک مکان اول سے تجاوز کرے لیکن تاہم بعض اجزا اوسکے مکان اول مین باقی رہین۔ اور حرکت اینی کو حرکت مکانی بھی کہتے ہین لان الاین ہیئۃ حاصلۃ للشئی بسبب حصولہ فی المکان۔ ای بالنسبۃ الی مکانہ الحقیقی او المجازی۔ اور اوسکو نقلہ بھی کہتے ہین لان المنتقل من محل الی محل آخر لازم لہا حقیقۃ کان او مجازیا **فائدہ** مکان کے معنی عند الحکماء مختلف طور بیان کئے گئے ہین۔ مذہب حکیم ارسطو وغیرہ کا یہ ہے کہ المکان ہو السطح الباطن من الجسم الحاوی المماس للسطح الظاہر من الجسم المحوی۔ یعنی مراد مکان سے سطح اندرونی جسم حاوی کی ہے جو کہ مماس سطح ظاہری جسم محوی کی ہوتی ہے۔ اور بعضون کا یہ قول ہے وہو المشہور بین الناس المکان ما یستقر علیہ الجسم۔ یعنی مکان وہ ہے کہ کسی چیز کو نزول سے منع کرے اسلیے کہ عوام الناس زمین کو حیوان کا مکان بولتے ہین نہ مکان ہوا کا۔ لان الہواء لطیف لا یمنعہا الارض من النزول مگر بموجب قول ارسطو کے زمین کو ہوا کا مکان بھی کہہ سکتے ہین لان مکانہا مؤلف عندہ من سطح ارضی وسطح ناری وسطح مائی۔ لیکن عند المتکلمین مکان ایک فراغ متوہم ہے کہ دخول ابعاد جسم کے قابل ہو۔ الغرض احوال امکنہ کے متفاوت واقع ہوئے ہین بعض مکان تو ایسے ہین کہ صرف ایک ہی سطح ہوتے ہین اور بعض ایسے ہین کہ چند سطوح مختلف سے مرکب ہوتے ہین جیسا ابھی ہوا مین گذرا ہے زیادہ تشریح اسکی علم حکمت مین کی گئی ہے وہان دیکھیے۔ حرکت وضعی وہ ہے حرکت کہ اجزاے متحرک کی بہ نسبت امور خارجیہ حاویہ یا محویہ کی متبدل ہوجاوین اور خود متحرک مکان سے خارج نہون۔ اسکی دو قسم ہین اول یہ کہ تبدل اجزاے متحرک کا بہ نسبت غیر کے ہو

اور مثال اوسکی حرکت جسم مستدیر کی اپنی مرکز پر ہے جیسے حرکت آسیا اور چرخہ اور فلک کی ۔ اور یہ قسم وضعی خالص ہے جسمین شائبہ بینیت کا بالکل نہین ۔ دوم یہ کہ تبدل اجزای شئے بہ نسبت نفس شئے کے ہو مثال اوسکی حرکت قیام کے قاعد کے لیے اور حرکت قعود کی قائم کے لیے ہے ان حرکات مین ظاہر ہے کہ اجزاے متحرک مین اوسکی ذات کی قیاس سے تبدل ہوتا ہے اور اسجگہ فقط یہی مقصود ہے اس سے کچھ بحث نہین کہ تبدل اجزاے متحرک مین بنسبت بخارج ہو یا نہو ۔ البتہ قسم حرکت وضعی کا حرکت اینی سے بھی مقرون ہو سکتا ہے کیونکہ اگر معنی مکان کے سطح اندرونی جسم حاوی کی لیے جاوین تو تبدل اجزای شئے بنسبت بذات خود بدون تجاوز مکان اول کے ہو نہین سکتا کیونکہ انسان کے لیے حالت قعود مین ایک مکان ہو سکتا ہے اور حالت قیام مین دوسرا ۔ اور یہی معنے حرکت اینی کے ہین ۔ ہان اگر مکان کے معنی مایستقر علیہ الجسم جو عوام الناس مین مشہور ہین لیے جاوین تو حرکت اینی قسم ثانی مین بھی نہین پائی جاتی ۔ اور یہ ظاہر ہے کیونکہ حرکت مذکورہ مین جسم اپنے مستقر سے تجاوز نہین کرتا ۔ حرکت کمی وہ ہے کہ ساتھ مقدار کے متعلق ہو کیونکہ کم کے معنی مقدار کے ہین ۔ اور یہ بھی دو قسم پر ہے اول وہ ہے کہ باعتبار ازدیاد حجم کے ہو دوسرے وہ کہ باعتبار انتقاص حجم کے ہو ۔ قسم اول کی پھر دو قسم ہین اول یہ کہ زیادتی حجم کے باعتبار حصول مادہ کے ہو ۔ دوسرے یہ کہ ازدیاد حجم بلحوق کسی کیفیت کے کیفیات اربعہ سے ہو ۔ جو زیادتی حصول مادہ سے ہے اوسکی کئی ایک اقسام ہین ۔ اول یہ کہ اگر مادہ جسم مین حاصل ہو کر بدن سے متشابہ ہو کر وزن مین زیادہ ہو جاوے اوسکو نمو اور سمن کہتے ہین ۔ اور اگر مادہ بعد حصول کے متشابہ جسم کے نہو لیکن وزن مین زیادہ ہو جاوے اوسکو ورم کہتے ہین ۔ اور اگر مادہ حاصلہ مشابہ بدن کے ہو اور وزن زیادہ نہو اوسکی دو قسم ہین ایسی زیادتی کو ذوی حیات مین تہبج کہتے ہین اور غیر ذوی حیات مین جو قابل تداخل عنصر ہوا کے ہون تخلخل بولتے ہین اور مثال اوسکی پھولنا روئی اور اسفنج کا اوسکی گھوٹنے کے بعد ہے ۔ اوسکو تخلخل غیر حقیقی کہتی ہین اور تہبج اور نفخہ مین کئی طرح پر فرق کیا گیا ہے اول یہ کہ ریح اگر جوہر عضو مین داخل ہو اوسکو تہبج کہتے ہین اور نہین تو نفخہ بولتے ہین اگر ریح ساکن ہو ۔ اور دوم یہ کہ تہبج حس لامسہ مین نرم معلوم ہوتا ہے اور نفخہ مین قدرے صلابت محسوس ہوتی ہے ۔ سوم یہ کہ تہبج دبانے سے فرو ہو جاتا ہے اور نفخہ فرو نہین ہوتا ۔ اور جو زیادتی بسبب لحوق کسی کیفیت کی کیفیات اربعہ سے ہو اوسکو تخلخل حقیقی بولتے ہین ۔ اور تخلخل حقیقی وہ ہے جسمین موجب تخلخل کا کوئی

[illegible]
۴۵ مقرون ۱۲
۵۵ تجاوز ۱۲
جسامت پیٹر سے ۱۲
۶۰ نقصان ۱۲
۶۱ مشابہ
۶۲ پھیرنا
۶۴ بچھونا ۱۲
۶۵ سختی ۱۲
۶۶ جا بجا ہونا
[illegible]

جسم غریب ہنو فقط کوئی کیفیت ہی اوسکا موجب ہو اور مثال اوسکی پگھلنا یخ کا ہے کیونکہ جو پانی یخ کے پگھلنے سے حاصل ہوتا ہے بالضرور حجم اوسکا یخ سے زائد ہوگا او وزن اوسکا وزن یخ سے مساوی ہوگا۔ اور ظاہر ہے کہ علت پگھلنے کی سوائے کیفیت حرارت کے امر دوسرا نہین بلکہ باعتبار انبساط اور انقباض انتشار اجزا کے نفس یخ کا ہے متخلخل ہوا ہے کوئی دوسرا جسم غریب مثل عنصر ہوا کے اوسمین داخل نہین ہوا۔ اور جو حرکت کمی باعتبار تناقص حجم یا وصف بقاے تمام اجزاء متحرک کے ہو۔ اور اوسکی بھی دو قسم ہین۔ اول یہ کہ بنابر تماسک اجزای شئے متحرک کے ہو جیسا پانی کوزہ مین رکھا ہوا منجمد ہو۔ یا ہوا کہ بالقسر منبسط اور منتشر ہوئی ہوا اپنی اقوام اصلی کیطرف راجع ہو۔ چنانچہ یہ بات شیشہ مین مشہود کہ جب کوئی شخص منھ اپنا شیشہ کے منھہ پر رکھکر اوسکی ہوا کو چوس لیوے اور بعد چوسنے کی منھہ شیشہ کا انگشت سے بند کرکے پانی پر اولٹا کرے۔ پس بمجرد اوٹھانے انگلی کے پانی اوسمین داخل ہو جائیگا۔ اسکا اور کوئی سبب نہین مگر نقصان حجم ہوا کا کہ بسبب زوال تماسک قوام اصلی کیطرف رجوع ہوکر کثیف ہوئی ہے اور یہ باعث امتناع خلا کے پانی اوسمین داخل ہوا ہے دیکھو عند الامتصاص ہوا کا منبسط ہوا اور بعدہ کثیف ہوکر پانی داخل ہونا اثبات حصول تخلخل اور تکاثف کے لیے ہوا مین عمدہ اور کافی دلیل ہے۔ دوسرا وہ انتقاص ہے کہ بسبب خروج جسم غریب کے (مثل عنصر ہوا کے) جو کہ علت تخلخل جسم ہوا تھا حاصل ہو۔ مثل روئی اور اسفنج کے جبکہ ہاتھہ مین اوسکو گھوٹین تو حجم اوسکا بہ نسبت سابق چھوٹا ہو جائیگا بخروج ہوا اوسمین وعودہ الی الحالۃ الاولے۔ الغرض تناقص جسم باوصف بقاے تمام اجزای بدن کے جسطرح سے ہو تکاثف نام کیا جاتا ہے لیکن جو تناقص بتماسک اجزاء متحرک ہو اوسکو تکاثف حقیقی کہتے ہین اور جو تناقص بخروج جسم غریب ہوا اوسکو تکاثف غیر حقیقی بولتے ہین۔ الحاصل چنانچہ تخلخل دو قسم ہوتا ہے ویسا ہی تکاثف دو قسم پر ہوتا ہے۔ حرکت کیفی وہ حرکت ہے کہ کسی کیفیت بین کیفیات سے واقع ہو جیسے کوئی شئے اول گرم تھی بالتدریج سرد ہوگئی ہے یا اسکا عکس ہوگیا۔ یا ایک شئے مثلاً سفید تھی بعدہ بالتدریج سیاہ ہوگئی اس حرکت کو استحالہ بھی کہتے ہین **فائدہ** جاننا چاہیے کہ حرکت کیفی تمام کیفیات مین واقع نہین ہوتی بلکہ یہ حرکت اون کیفیات سے مخصوص ہے جو کہ شدت اور ضعف کے قابل ہون جیسے کیفیات اربعہ کہ حرارت اور برودت اور رطوبت اور یبوست ہین اور امثال اسکے جو کیفیات متعلق بالوان ہین مثل سیاہی اور سفیدی وغیرہ کے جو کہ شدت اور ضعف کے قابل ہین۔ پس زوجیت اور فردیت اور اولیت اور آخریت اور امثال اوسکے ہین جو کہ شدت اور ضعف کے قابل نہین حرکت کیفی واقع نہوگی نوع دوم مخفی نرہے کہ حرکت باعتبار ذات کے بھی چار قسم پر ہے عرضی۔ قسری۔ ارادی۔ طبعی۔ انمین سے

۱۲ الگ تندہ ۱۲ | علہ باہم ۱۲ | عہ نکلی ۱۲ | سکے وقت ۱۲ | سطر | ضد تخلخل ۱۲ | سبب | ہوا کے | اوس سے اور | [illegible]

تین اخیرہ کو ذاتی اور اول کو عرضی بولتے ہین اور تحقق انکا سوائے حرکت اینی کے اور کسی مین نہین ہوسکتا
چنانچہ احوال ہر ایک کا مختصر طور پر لکھا جاتا ہے ۔ پس حرکت عرضی وہ حرکت ہے کہ حرکت کسی چیز کی دوسرے
جسم کی حرکت کے تابع ہو جیسے حرکت کشتی نشین کی کہ کشتی کی حرکت کے تابع ہوتی ہے اسلیے کہ حرکت کشتی
کی بالذات ہے اور مافیہا کی بالعرض ہے ۔ اور ویساہی حرکت پانی کوزہ کی کہ وہ بھی تابع حرکت کوزہ کی ہے
۔ حرکت قسری یعنی جبری وہ ہے کہ حرکت جسم کی دوسرے جسم کے تابع نہو لیکن کسی اور محرک کی تحریک سے
حرکت کرے اور محرک اوسکا متحرک کے غیر مین موجود ہو ۔ نظیر اوسکی پتھر ہے جو اسمان کیطرف پھینکا جاوے
کیونکہ پتھر مذکور کی حرکت وقت تعوق کے تابع حرکت جسم دوسرے کی نہین اور پھینکنے والا محرک اوسکا
ہے اور وہ پتھر کا غیر ہے ۔ حرکت ارادی وہ حرکت ہے کہ جسم دوسرے کے تابع نہو اور باوجود اوسکے
محرک اوسکا متحرک کی نفس مین موجود ہو ۔ اوسکی شان سے یہ ہے کہ کسی نہ کسی وقت شعور سے مقترن ہوتی
اور مثال اوسکی حرکت حیوان کی ہے یمیناً و شمالاً یعنی داہین اور بائین ۔ حرکت طبعی وہ حرکت ہے
کہ حرکت جسم کی تابع دوسری کے نہو لیکن شعور سے کبھی مقترن نہین ہوتی اور مثال اوسکی حرکت
پتھر کی ہے کہ اوپر سے نیچے کو آتا ہے کیونکہ حرکت اوسکی جسم دوسرے کے تابع نہین اور محرک اوسکا
یعنی طبیعت اوسکے نفس مین موجود ہے اور یہ حرکت مقترن بشعور نہین ہوتی ۔ اور ان
ہرسہ اخیرہ کو ذاتی کہتے ہین کیونکہ حصول حرکت کا متحرک کے ذات مین متحقق ہے ۔ جاننا چاہیے
کہ پھر حرکت تقسیم ثانی سے قطع نظر تقسیم اول سے چھ قسم ہے ۔ شدید ضعیف ۔ کثیر قلیل
سریع ۔ بطی ۔ اسلیے جائز ہے کہ اقسام تقسیم ہذا کے اقسام تقسیم اول سے جمع ہووین مثلاً حرکت
اینی جائز ہے کہ سریع بطی یا شدید ضعیف وغیرہ ہون یعنی اقسام تقسیمین کے باہم متقابل نہین
حرکت شدید حرکت قوی کو کہتے ہین اور حرکت قوی وہ ہے کہ مصادق کو دفع کرے ۔ اور نہ
اوس سے منفعل ہو اور حرکت ضعیف اوسکی ضد ہے ۔ کثیر کے معنی بہت اور قلیل کی معنی تھوڑا
۔ اور یہ دونون باہم اضداد ہین حرکت سریع وہ ہے کہ تھوڑے زمانہ مین قطع مسافت کرے
خواہ بقوت ہو خواہ بضعف ۔ اور بطی اوسکی ضد ہے پس فعل قوی کا مثل ضعیف کے نہوگا اور
فعل کثیر کا مانند قلیل کے نہوگا اور فعل سریع کا مانند فعل بطی کے نہوگا ۔ اسلیے شدید اور ضعیف
جمع نہونگی ۔ اور قلیل اور کثیر بھی یکجا نہین ہوتے ۔ اور سریع اور بطی بھی باہم اکٹھے نہین ہوسکتے
اسکے سوا اور ترکیبین متصور ہوسکتی ہین ۔ اور مابین ہر تینون کے درجہ وسط جسکو معتدل
کہتے ہین لازم ہے ۔ پس یہ تینون مع المعتدلات کے نو قسم ہوی جب ان نو قسمون کو اپسمین ترکیب دیکر

تراکیب ممکن الحصول حاصل کرین۔ تو ستائیس قسم ہوتی ہین جسکی تفصیل جدول ذیل مین مندرج ہے

جدول یہ ہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| شدید کثیر سریع | شدید کثیر بطی | شدید قلیل سریع | شدید قلیل بطی |
| شدید کثیر معتدل در سرعت و بطوء | شدید قلیل معتدل در سرعت و بطوء | شدید بطی معتدل در کثرت و قلت | شدید سریع معتدل در کثرت و قلت |
| شدید معتدل در کثرت و قلت و بطوء و سرعت | ضعیف قلیل بطی | ضعیف قلیل سریع | ضعیف کثیر سریع |
| ضعیف کثیر بطی | ضعیف سریع معتدل در قلت و کثرت | ضعیف کثیر معتدل در سرعت و بطوء | ضعیف قلیل معتدل در سرعت و بطوء |
| ضعیف بطی معتدل در کثرت و قلت | ضعیف معتدل در قلت و کثرت بطوء و سرعت | کثیر سریع معتدل، در شدت و ضعف | کثیر معتدل در شدت و ضعف و سرعت و بطوء |
| قلیل بطی معتدل در شدت و ضعف | قلیل معتدل در شدت و ضعف و سرعت و بطوء | سریع معتدل در شدت و ضعف و کثرت و قلت | سریع قلیل معتدل در شدت و ضعف |
| بطی معتدل در کثرت و قلت و ضعف و شدت | بطی کثیر معتدل در شدت و ضعف | معتدل در ہر ضد یعنی در شدت و ضعف و کثرت و قلت و سرعت و بطوء | |

مخفی نہ رہے کہ حرکت معتدلہ جسم کو بالذات گرم اور فضلات کو تحلیل کرتی ہے اور اسی طرح غذا بھی منھضم ہوتی ہے یعنی طعام کو فم معدہ سے قعر معدہ مین پہونچاتی ہے اور بہت حرکت بخلاف اسکے جسم کو سرد کرتی ہے۔ اس باعث سے کہ اوس سے رطوبت غریزی تحلیل ہوجاتی ہے اور اوسکی تحلیل سے حرارت غریزی بھی تحلیل ہوجاتی ہے لیکن تبرید اوسکی عندالاطبا بالعرض ہے۔ بالذات نہین مگر بعض حرکات سے تسخین بہ نسبت تحلیل کے قوی تر ہے۔ اور بعض حرکات مین تحلیل بہ نسبت تسخین کے زیادہ ہے چنانچہ حرکت سریع قوی قلیل تسخین اوسکی تحلیل سے زیادہ تر ہے اور حرکت بطی ضعیف تحلیل اوسکی بہ نسبت تسخین کے بیشتر ہے۔ اور زیادتی سکون کی مثل زیادتی حرکت کی سردی بدن کو پیدا کرتی ہے۔ باعث اوسکا یہ ہے کہ افراط سکون کا اختباس

رطوبت کو واجب کرتا ہے پس اس سے بندش حرارت غریزی کی لازم آتی ہے اور یہ مستلزم برودت بدن کا ہے۔ اور سکون بھی ہضم طعام پر یاری اور مدد کرتی ہے کیونکہ اسمین کچھ شک نہین کہ قوت ہاضمہ معدہ کے جرم مین ہے پس جب غذا وارد معدہ ہوگی تو سب سے اول اثر قوت ہاضمہ کا اوس غذا مین ہوگا جو ملاصق اور قریب جرم معدہ کے ہے اوسکے بعد اجزاے مجاورہ مین اثر ہضم واصل ہوگا یہان تک بالتدریج اثر ہضم کا تمام غذا مین واصل ہوگا پس وقت ہضم کے اگر سکون ہوگی تو تاثیر ہضم کی بسبیل مساوات اپنے کام کو تمام کریگی اور اگر اسوقت حرکت کا اتفاق ہوگا تو غذا معدہ مین تحلگل شوش ہوگی اور ہضم مین فتور ہوگا۔ کیونکہ اس حالت مین اجزاے غذا مین تغیر اور تبدیل واقع ہوگی اور ملاقات اجزاے غذا معدہ مین پایدار نہ ہیگی اسلیے ہضم مین قصور اور فتور ہوگا۔ لیکن حرکت خفیفہ کہ باعث تحریک غذا ہو عدم افساد ہضم مین مشابہ سکون ہے۔ اور حرکت معتدل تناول غذا سے اول مقوی ہضم ہے کیونکہ ایسی حرکت ہاضمہ کو گرم کرتی ہے اور حرارت غریزی کو برانگیختہ کرتی ہے اور تحلیل فضول کی اوسکو لازم ہے۔ اور سرد مزاج والے کو جسکے بدن مین فضلہ کمتر ہو اور فربہ اندام ہو اوسکو حرکت قوی سریع دیرتک لازم ہے تاکہ تحلیل اور تسخین ہر دو حاصل ہون۔ اور گرم مزاج والے بدن مین کہ مواد بھرا ہوا ہو حرکت آہستہ دیرتک لازم ہے تاکہ گرمی بافراط حاصل نہو۔ اور معتدل مزاج کو حرکت معتدل لازم ہے۔ **فصل دوم جماع کے بیان مین** - پوشیدہ نرہے کہ حرکت جماع بھی منجملہ حرکات بدنیہ سے ہے اور اوسکو حرکت نفسانی بباعث فرح اور لذت کے بھی لازم ہے اور استفراغ رطوبات بسبب خروج منی کے اور تحلیل رطوبات اور استفراغ اور روح کا بھی لازم ہے۔ یہ حرکت بدن کو خشک اور حرارت غریزی کو کم اور اعضاء کو سرد کرتی ہے۔ باعث اوسکا یہ ہے کہ جماع سے اکثر رطوبات قریبۃ العہد بالانعقاد (جنکا ذکر ابھی آتا ہے) مستفرغ ہوتی ہین اور چونکہ ہمراہ منی کی جوہر روح کا بسبب لذت کے نکلتا ہے اسلیے حرارت غریزی مین بھی نقصان ہوتا ہے اسیواسطہ جو شخص لذت جماع کی بیشتر اوٹھاتا ہے کثرت جماع سے اوسکو ضعف زیادہ ہوجاتا ہے چنانچہ بعض آدمی بعد انزال کے بسبب ضعف کی بیہوش ہوجاتے ہین۔ پس جب روح مین نقصان ہوگا بالضرور سردی غالب ہوگی۔ الغرض جماع مضرترین اشیا ہے خصوصاً اگر مقرون بانزال ہو لیکن اگر بحسب تقاضاے طبیعت وقت معتدل مین محبوب مرغوب الطبع سے جماع کیا جاوے اور اوسمین رنج اور تعب نمودار نہو تو موجب تقویت روح اور انتعاش حرارت غریزی کا ہے اور تسخین معتدل بدن مین کرتا ہے اور فرحت بجدید اکرتا ہے اور غم اور وسواس کو دور اور

امراض سوداوی کو دفع کرتا ہے اور باوصف کثرت استفراغ کی ضعف کم لاتا ہے خصوصًا جوانونکو
کہ دموی مزاج ہون اکثر امراض سے امان دیتا ہے۔ ایسا جماع بشرط حصول ضروریات سے ہے
مضرات سے نہین۔ مضر وہی ہے جسمین تعب اور رنج کثیر اور انزال بالذت شدید واقع ہو۔ فائدہ
چونکہ مسئلہ منی حرکت جماع سے متعلق ہے اسلیے اوسکو بھی ذکر کیا جاتا ہے تعمیمًا و تتمیمًا للفائدۃ۔ مگر منی
چونکہ رطوبات بدن سے ایک رطوبت ہے اسلیے اول رطوبات کو بیان کرتا ہون تاکہ یہ مسئلہ بخوبی واضح
ہوجاوے۔ جاننا چاہیے کہ رطوبات [illegible] کی دو قسم ہین ایک رطوبات اولی اور دوسری ثانوی
رطوبات اولی اخلاط محمودہ ہین۔ اور رطوبات ثانوی پھر دو قسم ہین ایک فضول دوسری غیر فضول۔
رطوبات فضولی اخلاط مذمومہ ہین۔ اور غیر فضولی چار قسم پر ہین۔ اول وہ رطوبت ہے کہ اطراف
عروق شعریہ مین رہکر اعضاء اصلیہ سے [illegible] ملاقی ہوتی ہے اور مزاج اوسکا مزاج خلطی کی قریب ہے
اور اعضاء سے ملاقی نہین۔ دوم وہ رطوبت [illegible] اعضاء اصلیہ پر شبنم کے مانند پڑی ہوئی ہے اوسکو
رطوبت طلیہ کہتے ہین۔ اور یہ رطوبت [illegible] غذائیت کو پہنچتے ہین جب بدن غذا کو مفقود کرتا ہے
اور نیز جب بدن کو بسبب حرکت [illegible] التصاق ہوتی ہے تو اوس سے بدن تر ہوتا ہے۔
یہ رطوبت اعضاء کو ملاقی ہوتی ہے [illegible] نہین ہوتی۔ سوم رطوبت قریبۃ العہد بالانعقاد
ہے یعنی وہ رطوبت جو عنقریب [illegible] ہوکر اعضاء سے مشابہ ہونیوالی ہے اور منی مبحوث عنہ بھی
اسی قسم سے حاصل ہوتی ہے اور یہ رطوبت اعضاء مین نافذ ہوتی ہے لیکن اسکے لیے قوام عضوی
حاصل نہین ہوتا اسلیے اوسکو رطوبت بولتے ہین۔ چہارم وہ رطوبت ہے کہ اعضاء اصلیہ مین ابتداء
خلقت سے مداخل ہوتی ہے اور اتصال اعضاء کے حافظ ہے اوسکو رطوبت اصلیہ بولتے ہین۔
اب واضح ہو کہ منی فضلہ ہضم چہارم کا ہے۔ اور عند البعض فضلہ ہضم سوم اور چہارم کا ہے
بہر تقدیر جب غذا عروق سے مترشح ہوکر اعضاء پر بانٹی جاتی ہے تب منی متکون ہوتی ہے اور
یہ منجملہ رطوبات غریزیہ قریبۃ العہد بالانعقاد ہے اور اعضاء اصلیہ اس سے غذا حاصل کرتی ہین
اور اوسکو فضلہ کہنا ان معنون سے نہین کہ وہ صلاحیت غذا کی نہین رکھتی اور مثل اور فضلات
کے واجب الدفع ہے کما توہمہ الفاضل الاقسرائی بلکہ اس لحاظ سے ہے کہ جو کچھ ہضم چہارم سے
ذکر اعضاء مین واقع ہوتا ہے لطیف قابل التغذیہ افزون اور زیادہ رہتا ہے طبیعت
اوسکو بقاء نوع کے لیے صرف کرتی ہے۔ اور طریق حصول منی کا مطابق قول بقراط کی اسطرح ہے
کہ اصل اور خمیرہ اوسکا دماغ سے نازل ہوتا ہے۔ پس اون دو رگون سے کہ خلف الاذنین واقع ہین

اور نخاع تک پہونچ گئی ہین اور نخاع سے کلیتین تک اور کلیتین سے انثیین تک موصول ہوتی ہے خصیتین مین پہونچتا ہے اور ہر عضو رئیس اور غیر رئیس سے ان دونوں رگون مین منشعب ہو کر اصل سے نکلتی ہر ایک عضو سے بذریعہ شاخون کے دو رگون مذکورہ مین واصل ہوتی ہے اور ساتھ خمیرہ منی داخلہ دماغ کے ملجاتی ہے اور مجموع انثیین مین واصل ہوتا ہے [illegible] خصیتین مین داخل ہوتی ہے پس لیاقت اور استعداد [illegible] بعض بقیہ مین خول کرتی ہے وہان نضج پاکر اور رنگ محل سے متاثر ہو [illegible] باقی ہے [illegible] پیچیدہ پیسانون مین داخل ہوکر سفید بحت ہوجاتا ہے - جاننا چاہیے کہ منی [illegible] سرخ رنگ خون کے مانند ہوتی ہے لاکن سفیدی مائل - جب اوس رگ مین آتی ہے جوکہ درمیان گردہ اور انثیین کے واقع ہے بہ نسبت سابق زیادہ سفید ہوجاتی ہے لیکن پھر بھی سرخی غالب ہوتی ہے غرض جبتک خاص خصیتین مین نہ آوے سفید محض نہین ہوتی اسی لیے وقت ضعف خصیتین کی منی سرخ ہوتی ہے - اور دلیل اس امر کی کہ اصل اور خمیرہ منی کا دماغ سے نازل ہوتا ہے یہ ہے کہ اگر ہر دو رگ پس گوش قطع کی جاتین تو مادہ تولید اور تناسل منقطع ہوجاتا ہے کما مر - اور دلیل اس امر کی کہ منی ہر ایک عضو سے مترشح ہوتی ہے یہ ہے کہ یہ بات ثابت ہوچکی ہے کہ منی کے قدر سے استفراغ سے اسقدر ضعف ہوتا ہے کہ خون کے بہت استفراغ سے اوسقدر ضعف حاصل نہین ہوتا ہے - اور نیز جو عضو باپ سے ضعیف ہوتا ہے غالبًا اوسکے فرزند مین وہی عضو ضعیف ہوتا ہے - اور بعض حکماء کا یہ قول ہے کہ منی تمام اعضاء سے مترشح ہوکر بذریعہ عروق کی جگہ مین جمع ہوتی ہے - انکے نزدیک اصل اور خمیرہ منی کا کسی عضو مین معین نہین ہوتا پس بتوسط عروق منشعبہ مجوفہ کے گردون مین جاتی ہے اور اسجگہہ مائیت سے صاف ہوکر قوام حاصل کرتی ہے - بعدہ اوس مجری مین داخل ہوتی ہے جوکہ مابین کلیہ اور خصیہ کے واقع ہے اور اسمین بل اور پیچ بہت ہین اوس جگہہ نضج ناقص پاکر خصیتین مین جاتی ہے اوسجگہہ نضج کامل پاتی ہے - مخفی نرہے کہ اطبا تمامہ متفق ہین کہ منی نر اور مادہ ہر دو مین ہے - اور دلیل وجود منی کے مادہ مین وجود انثیین کا ہے ورنہ خلقت اونکی عبث ہوگی لان فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمۃ - اور حکمت اونکی خلقت مین بجز نضج منی کے ظاہر نہین - غایۃ الامر یہ ہے کہ مادہ کی منی رقیق تر اور خون حیض سے مشابہ تر ہوتی ہے - علاوہ بران مدعی مذکورہ پر قرآن مجید بھی ناطق ہے - کما قال اللہ تعالے فلینظر الانسان مم خلق - خلق من ماء دافق یخرج من بین الصلب والترائب - مفسرین کا اتفاق ہے

وہ منقص عمل دوا ہین پس جسقدر کم داخل کیجائین بہتر ہے۔ سوا اسکی اور ضروریات اور ممنوعات کا بھی لحاظ رکھین۔ اور مسہل مین اخراج مادہ ایک خلط کا نہین ہوتا بلکہ دوسری خلط بھی خارج ہوتی ہے لیکن زیادہ مادہ اوس خلط کا نکلتا ہے جسکے لیے مسہل دیا گیا ہو لیکن اگر دوسری خلط بعد خروج خلط مقصود کے خارج ہو تو نقاہت تام اور عمدگی مسہل پر دال ہے۔ اور ایسا ہی اگر بعد اسہال ورقے کے پیاس اور خواب آوے تو وہ بھی علامت مسہل محمودگی ہے۔ کما قیل واذا سقیت مسهلا للصفراء فانتهی الی البلغم فقد بلغ فكيف الی السوداء و اما الدم فامره خطير لان الطبيعة تضن به والعطش والنعاس عقيب الاسهال اوالقئ يدلان على النقاء۔ جاننا چاہیے کہ بعض صحیح المزاج حفظ صحت کے لیے ہر سال کے بعد اور بعض ہر چھ مہینے کے بعد مسہل لینے کی عادت کرتے ہین عند الاطبا یہ عادت اچھی نہین ہان وقت ضرورت دفع مرض کے لیے مسہل سے ناگزیر ہے اگر ایسی عادت ہو تو لازم ہے کہ رفتہ رفتہ ترک کرین دفعتہً نچھوڑین لان العادة طبيعة ثانية۔ اور ترکیب مسہل مین خلاف ہے بعض اطبا ادویہ منضجہ مین ادویہ مسہلہ ملا کر دیتے ہین۔ اور بعضے بروز مسہل صرف ادویہ مسہلہ پر کفایت کرتے ہین یہ دونون صورتین درست ہین طاقت مریض پر لحاظ کر لین۔ اور اگر چند اخلاط کا نکالنا منظور ہو تو ادویہ منضج اور مسہل بھی مناسب اخلاط کے ملا کر دیوین۔ منضجات اور مسہلات اخلاط مفردہ اور مرکبہ عملیات مین مذکور ہین۔ اور ہلیلہ زرد کو تپ مین قبل دو ہفتہ کے استعمال نکرین بشرط ضرورت روغن بادام سے اصلاح کرکے دیوین۔ واضح ہو کہ دوا ے معتدل مین قوت منضجہ بھی ہے اور دوا ے منضج مین قوت مسہلہ بھی ہے لیکن ظہور آثار کا تفاوت وزن اور تعداد ایام پر منحصر ہے اور دوا ے مسہلہ بالخاصیت اپنی قوت جاذبہ سے اسہال کرتی ہے اسلیے مجاری مین نفوذ دوا کی حاجت نہین۔ اور جاننا چاہیے کہ ادویہ مسہلہ مین سے بعض تلیین سے عمل کرتے ہین مثل آلو بخارا اور بنفشہ اور ترنجبین کے۔ اور بعض ازلاق سے مثل سپستان اور خطمی کے اور بعض بسبب عصر یعنی نچوڑنے کے مثل ہلیلہ اور بلیلہ کے۔ اور بعض قوت مسہلہ سے بالخاصیت موثر ہین مثل شحم حنظل اور سقمونیا کے اور مسہل حقیقی یہی ہے ہکذا ذکرہ الشیخ فی کتاب المائة والفاضل النفیس فی الحاشیة المنهیة علی النفیسی شرح الموجز فائدہ دوم حقنہ کے بیان مین۔ جسکو عمل ظاہر اور عمل اور دستور بھی کہتے ہین اور وہ یہ عمل ہے کہ دبر کے رستہ دوا کو امعا تک پہونچا دین یا فرج کی رستہ رحم تک وصول کرین حکایت ہے کہ ایک طبیب نے دریاے شور کے کنارے پر دیکھا کہ ایک زاغ نہایت ژولیدہ اور پژمردہ آکر بیٹھ گیا ہے دوسرے زاغ نے چند قطرات آب شور کے منقار سے لیکر اوسکی مقعد مین ڈالی زاغ علیل کو

یہ خیال ہوئی صحت پا کر اچھا ہو گیا۔ طبیب نے اس اختراع کو پسند کیا جب مریض کے امعا میں رودہ دیکھتا دیا یا شوربہ
کے پانی سے وہی عمل کرتا اور مفید پاتا جہاں آب شوربہ ہوتا نمک کو ملا دیتا تھا عمل اسکا فائدہ میں یکسان ہوتا
آخر کار دواسے مسہلات اطبا حقنہ کرنے لگے۔ جاننا چاہئے کہ حقنہ سے مواد امعا کا خارج ہوتا ہے اور
جب امعائے اسفل مواد سے خالی ہو جاتے ہیں تب اوپر کے اعضا سے بھی مواد منجذب ہوتے ہیں اور چند حقنہ سے
وہ بھی خارج ہو جائیگا۔ الغرض عمل احتقان واسطے اخراج [illegible] حالات [illegible] اور [illegible] استفراغ
کرتا ہے۔ اور اورام اور اوجاع کلیہ اور مثانہ اور قولنج کو تسکین دیتا ہے اور جذب [illegible] اعضا سے مائیہ
سے کرتا ہے۔ اور جو فضول کہ اوپر استفراغوں سے باقی ماندہ ہوں اونکو [illegible] حقنہ [illegible] الغرض
یہ عمل امراض علوی اور سفلی کو خصوصاً امراض دماغی کے لیے سودمند ہے اور [illegible] نقصان [illegible] ہے۔ اگر دوا کہ
قبل حقنہ سے استعمال منضج کا کیا جاوے اور بعد حقنہ کوئی دوا مسہل کھلائی جاوے تو زیادہ مفید ہوگا۔
اور شرط یہ ہے کہ وقت معتدل میں حقنہ کیا جاوے اور اوس سے اول حمام کیا جاوے بخلاف مسہول کے
کہ اوسکو اول حمام کا کچھ مضائقہ نہیں بلکہ مفید ہے۔ اور جسکا معدہ ضعیف ہو اور [illegible] اوسکو خفقان ہو
ہو اوسکو حقنہ کرنا چاہیے مگر حقنہ حادہ ضعف جگر اور محرقہ حمیات [illegible] ہوسکے
حقنہ حادہ پر دلیری نفرمادین۔ اور چاہیے کہ قبل حقنہ کے شربت مقوی معدہ [illegible] اور [illegible] شوربا
مصالحہ دار پلاوین کیونکہ حقنہ خلو معدہ میں مضر ہے۔ طریق حقنہ کا یہ ہے کہ ادویہ مسہلہ جوش کرکے آب صافی
اوسکا کہ وزن میں نصف رطل سے کم اور دو ثلث رطل سے زیادہ نہو (مگر یہ اندازہ بزرگوں کے لیے ہے
خوردوں کے لیے طبیب کی رائے پر موقوف ہے) مثانہ [illegible] میں جسکو پھونک کر بڑھایا ہو یا [illegible] کی تھیلی میں بھر کر
اور اوسکے منہ پر لکڑی [illegible] سوراخ دار باندھکر مریض کو سیدھا [illegible] اور سر اور سرین
کے نیچے تکیہ رکھکر وہ لکڑی [illegible] مقعد میں دیکر دوا کو آہستہ آہستہ دبا دین کہ دوا [illegible] تک پہونچے اور
زور سے دبانے میں امعا کو صدمہ پہونچتا ہے۔ اور چاہیے کہ دوا نیم گرم ہو کیونکہ بہت گرم غشی اور کرب کا
موجب ہے اور سرد مولد ریاح اور مانع نزول مواد ہوتی ہے لیکن دوا میں کوئی روغن بھی ملانا ضرور ہے
اور اگر ایسا روغن ملاوین جسمین قوت مسہلہ ہو جیسے روغن بید انجیر تو بہتر ہے۔ اور بعد حقنہ کے آلہ کو بتدریج نکالین
اور مقعد کو انگشتوں سے مجتمع رکھیں تا کہ دوا خارج نہو اور متاخرین نے بجائے تھیلی کے جسمین کے ایک آلہ
دبات کا اختراع کیا ہے جسکا طول بقدر آٹھ انگل یا ایک بالشت کے ہوتا ہے۔ اور چند مسہلات
حقنہ میں منع کیے گئے ہیں اور وہ ایلوا اور ہلیلجات ہیں۔ اور حقنہ کے کئی اقسام ہیں چنانچہ امراض گرم میں
ادویہ باردہ سے اور امراض سرد میں ادویہ حارہ سے حقنہ کیا جاتا ہے۔ اور بعض امراض میں مثل

حمیات اور اورام احشا اور بیبوست ثقل مین حقنہ نرم کیا جاتا ہے اور بعض امراض مین مثل قولنج بارد کے
حقنہ سخت کیا جاتا ہے - اور تراکیب مختلفہ حقنیات کے عملیات مین مذکور ہین **فائدہ سوم** - طریق
پچکاری مین جسکو عربی زبان مین زرّوق کہتے ہین - واضح ہو کہ طریق اوسکا مثل دستور حقنہ کے ہے
کہ ادویہ مدرات کو اوسمین بھرکر احلیل مین داخل کرین **فائدہ چہارم** شافہ کے طریق مین - چونکہ
بعض اوقات مین تحریک مسہل کے لیے شافہ کی ضرورت ہوتی ہے لہذا شافہ کی چند تراکیب اسجگہہ
لکھی جاتی ہین - اول یہ کہ شافہ مین بعض اجزا سے مسہلہ کو باریک سفوف کرکے صابون ملاکر لمبی بتی
مستحکم ایک طرف پتلی اور ایک طرف موٹی بناکر اوسپر تیل لگاکر پتلی طرف مقعد مین رکھکر آہستہ آہستہ
داخل کرین اگر بمقدار چھہ انگشت کے داخل ہوتی ہے تو اثر اوسکا معاقولون تک پہونچتا ہے اور مواد
خارج ہوجاتا ہے ورنہ طبیعت کو براز کیطرف مائل کرتی ہے - دوم یہ کہ صابون چھیلکر نوکیلا سیا ف
بناکر سفوف رائی اور نمک کا اوسپر چھڑک کر تیل لگاکر مستعمل کرین - سوم یہ کہ صرف صابون کو نوکیلا
تراش کر روغن گل مین چرب کرکے شافہ کرین - سوا اسکے اور کئی ترکیبین مطولات سے معلوم ہوسکتی ہین

**صنف دوم** براز کی بیان مین - چونکہ بحث براز ہے مسہل کے متعلق تھی اور سوا اسکی استفراغ کا یہ
بھی ایک قسم ہے اور کئی ایک امور مین معرفت اسکی ازبس ضروری ہے کیونکہ اوس سے حال اسہال اور
امراض بطن پر بھی استدلال کیجاتی ہے لہذا اسکو بھی بطور مختصر لکھا جاتا ہے مخفی نرہے کہ یہ فضلہ ہضم
اول کا ہے اور براز محمود طبعی جو کہ سلامتی مزاج اعضا پر دال ہو وہ ہی جسکے اجزا یکسان ہون اور رقت
اور غلظت مین متوسط اور قراقر اور نفالق سے خالی ہو یعنی وقت رفع حاجت کے شکم مین آواز ریح اور وقت
خروج کے بھی آواز نہو - اور خفیف النفاریۃ اور معتدل المقدار اور معتدل الرائحہ اور وقت معتاد پر خارج ہو
اور جسقدر غذا کھائی ہو وزن مین غذا سے نصف قدر سے زائد ہو اور حجم اور کمیت مین ماکول کی قریب
ہو کیونکہ جسقدر اجزاے غذائیہ جگر کیطرف نافذ ہونگے اوسی قدر طبخ اور جوش سے فضلہ پھولکر قریب حجم
ماکول کے ہوجائیگا - اور آسانی سے نکالا جاوے - نکالنے مین زور نہ لگایا جاوے - اور بااختیار نکالا جاوے
خودبخود نہ نکلے - اور خروج کیوقت مقعد مین جلن اور سوزش نہو - اور بارہ گھنٹے بخومی کے بعد خارج ہو
یعنے ایک رات دن مین برآمد دوبار ہو لیکن صحیح المزاج ایک رات دن مین صرف ایکہی بار فراغت کو جاتے ہین
غرضکہ اندازہ اوقات دفعہ فضلہ کا قوت ہاضمہ پر موقوف جانین لیکن زیادہ دو بار سے جانا البتہ ضعف
ہاضمہ کا یا زیادہ کھانے کا موجب ہوگا اس سے پرہیز لازم ہے - مگر حق یہ ہے کہ مقدار وقت مذکورہ کا عادت پر
موقوف ہے کیونکہ احوال تندرستون کے یکسان نہین ہوسکتے کمالایخفی براز سے بھی مزاج پر کئی طرح سے

سلاست یعنی چیزین نارسا کی ۱۲
سو ۱۲

ہ جیسا کہ پیچیدہ ہینن ۱۲

ضعف ہضم اور برودت کی علامت ہے۔ شیخ نے قانون مین لکھا ہے کہ اگر براز مین ناریہ بدرجہ غایت ہو اور ابتدا
مرض مین ایسی علامت ظاہر ہو تو اکثر اوقات مین دلیل نضج کی ہوتی ہے اور اغلب ردائیہ مرض کا بھی نشان ہوتا ہے
ناریت شدید مین تطبیق یہی ہے کہ اگر سبب ناریت کا کثرت صفرا ہے تو اغلب اوقات محمود ہوگا
اسلیے کہ اکثر سبب بحران اور دفع طبیعت کی ہوتا ہے اور اگر سبب اوسکا حدت اور احتراق صفرا ہو تو لامحالہ
ردی ہوگا کیونکہ یہ علامت افراط مرض کی ہے۔ اور اگر براز سفید ہو تو بلغم اور سدہ مجاری مرارہ پر دلیل ہے
اور منذر بہ یرقان اور قولنج ہے۔ اور براز دہنی اور قیحی اسپر دلیل ہے کہ دبیلہ جانب امعا مین ٹوٹ گیا ہے
اور اگر براز سبز ہو تو دلیل کثرت حرارت کی ہے جیسے زنگاری اور کراثی مین ہوتی ہے۔ باقی باریک براز کے
مثل رنگ دال کے ہین۔ چہارم ہیئت خروج۔ اصل یہ ہے کہ خروج براز بستہ ہو یعنی معتدل القوام ہو
اور اگر بہ شتابی اکٹھا ہوکے اور پیلا پن ہو تو دلیل کثرت ریح کی ہے۔ پنجم یہ کہ اگر براز کی خروج کے لیے
وقت مقرر نہ ہوا اور معدہ خروج جلدی کے ساتھ ہو تو دلیل کثرت صفرا کی مع ضعف ماسکہ کی ہے
اور اگر وقت مقررہ سے تاخیر ہو اور معتدل البطی الخروج ہو تو ضعف ہاضمہ یا دافعہ کا باعث ہے یا برودت
مزاج امعا یا تناول اشیاء قابضہ کی علامت ہے۔ ششم بو ہے براز کی۔ اگر زیادہ عہد الاعتدال
یعنی معتاد سے زائد ہو تو دلیل عفونت اخلاط مع ذوبان اعضا کے ہے۔ اور باقی روائح مثل
روائح بول کے ہین۔ ہفتم کف براز ہے۔ اگر براز مین کف ہو تو دلیل کثرت ریاح اور غثیان
کی ہے۔ اور رائحہ منکرہ اور رنگ [illegible] زبون موت پر دلالت کرتی ہین۔ اور بھی کئی امور متعلق بحث براز
مین بخوف تطویل قلم انداز ہوئے ہین۔ **نوع چہارم** فصد اور حجامت اور علق اور تومڑی کی بیان مین
اور اسمین بھی دو صنف ہین **صنف اول** فصد کے بیان مین اور اسمین دو قاعدہ ہین **قاعدہ اول** احکام
متعلقہ فصد کے بیان مین۔ جاننا چاہیے کہ فصد تین قسم پر ہے واجب اور ممنوع اور جائز۔ واجب
جیسے مزاج خون کا فی نفسہ فاسد ہو جاوے اور بمقدار طبعی سے زائد ہو۔ یا خلاف جہت کیطرف
جذب کیا جاوے۔ اور ممنوع جیسے لڑکے اور شیخ اور حائض اور حاملہ کے لیے۔ اور جائز جیسے فساد خون
کا بسبب امتزاج خلط دوسرے کی ہو کیونکہ مسہل سے بھی اوسکا تدارک کر سکتے ہین۔ اب معلوم کرنا چاہیے
کہ مطلق فصد دو قسم پر ہے۔ اختیاری۔ اضطراری۔ اختیاری مین لحاظ وقت اور موسم اور دن
اور رات وغیرہ احکام کذائیہ کا کیا جائیگا لیکن اضطراری مین کسی امر کا لحاظ نہین کیا جاتا جب ضرورت ہو
فصد لیوین الا روز بحران مین فصد نہ چاہیے۔ فصد کو کئی جہت سے بہترین استفراغات مقرر کیا گیا ہے۔
اول یہ ہے کہ فصد استفراغ کلی ہے کیونکہ خون اور اخلاط سے مرکب ہے یعنی جسطرح خون عروق مین رہتا ہے

ردی یعنی ١٢ — قانون ١٢ — نضج ١٢ — ضرر ١٢ — زنگاری ١٢ — سبزی ١٢ — ١٢ — ١٢ — ١٢ — ١٢ — یعنی — بدبو — ١٢ — جماع ١٢ — ١٢ — ١٢ — ١٢ — ١٢ — ١٢ — احکام ١٢

اوسی طرح صفرا و بلغم سودا بھی خون کے ساتھہ شامل رہتے ہین پس حالت فصد مین جب خون خارج
ہوگا تو بالضرور اور اخلاط بھی اوسکے ساتھہ خارج ہونے مین اتفاق کرینگے - ہان خون بہ نسبت اور اخلاط کے
زیادہ خارج ہوتا ہے - دوم یہ کہ فصد استفراغ اختیاری ہے جب چاہین بند کرسکتے ہین بخلاف دیگر
استفراغون کے مثل مسہل کے - سوم یہ کہ فصد مین ضرورت نضج کی نہین ہوتی ہان اگر خون غلیظ ہو
یا دوسرے خلط خون سے ملکر باعث مرض ہو تب بعد نضیج خون اور اوس خلط کے جب خون زیادہ ہو فصد
لیوین لیکن خون کم لیوین ورنہ مادہ حرکت مین آویگا اور تپ لازم ہوگی - اگر ایسا اتفاق ہو تو فصد
فی الفور لیوین - اور بہتر وقت فصد کا حفظ صحت کے لیے یہ ہے کہ کھانا ہضم ہوا ہوا ور ہوا معتدل ہو
ایام ماہ چڑھتے ہون - اندھیری رات ہو - چاند برج بادی مین مریخ کو دیکھہ رہا ہو - بقراط نے لکھا ہے
کہ جب چاند برج جوزا یا میزان مین مریخ کو دیکھہ رہا ہو اور تاریخ سترہ روز شنبہ کو فصد ہو تو ایک سال تک
تندرستی رہتی ہے اور کوئی مرض بدن مین ظاہر نہین ہوسکتے - اور جمعہ کے دن فصد لینا ممنوع ہے ملہ
یہ سب امور فصد اختیاری مین ملحوظ ہوتے ہین اضطراری مین کسی امر کا لحاظ نہین کیا جاتا - اور ایام
پیری مین بسبب ضعف اور غلظت خون کے فصد ممنوع ہے اور اگر طاقت موجود نہو تو بھی - اور چونکہ اس
عمر مین خون کم ہوتا ہے اور برودت غالب ہوتی ہے اسلیے بلا ضرورت بعد ساٹھہ برس کے فصد نہ لیوین -
اور عند البعض بارہ برس اور عند البعض چودہ برس تک فصد نچاہیے کیونکہ یہ عمر نشو و نما کی ہے اور فصد سے
مادہ نمو مین تفاوت واقع ہوگی - اور لاغر اندام کی فصد نچاہیے کیونکہ فصد سے دبلا پن زیادہ ہوجاویگا
اور حالت ضرورت مین خون کم لیوین اور بلا ضرورت تو ہی فصد نکرین کیونکہ خون کے ساتھہ روح بھی خارج
ہوتی ہے - اور بحالت درد قولنج بھی فصد ممنوع ہے کیونکہ درد قولنج تحلل ارواح اور قوی کا ہو فصد سے
روح اور قوی کی تحلیل سے ضعف زیادہ ہوجائیگا درد مین ترقی ہوگی - اور زن حاملہ کی فصد قبل از چار ماہ
اور بعد از سات ماہ ناجائز ہے بالفرض اگر فصد بھی لی گئی تو اسقاط حمل ضرور ہوگا اور اگر نہوا تو زائید کی بعد
خلل ضرور ہی واقع ہوگا اور بچہ کی غذا کم ہوجائیگی - اور زن حائضہ کی بھی فصد نچاہیے کہ اجرائے حیض مین
فرق ہوجائیگا اور کئی ایک امراض اوس سے پیدا ہونگے - اور ایسا ہی بعد حمام کے فصد نچاہیے ہان
جبکا خون غلیظ ہو اوسکی فصد بعد حمام کرین - اور روز بحران مین کہ مرض اور طبیعت مین مقابلہ ہوتا ہے
اگر فصد لیجاوے تو ضعف ضرور ہوگا - اور ایام برسات مین خون صالح ہوتا ہے فصد نکرین اور بعد
جماع کے بھی ممنوع ہے کیونکہ ایک تو طاقت جماع سے کم ہوچکی ہے فصد سے اور بھی کم ہوکر آثار ردی
ظاہر کریگی اور منی اور خون باعث تولید روح ہین جب اخراج ملکر ایک جلسہ مین ہوگا تو ضرور طاقت

بہت کم ہو جاویگی - اور سوء ہاضمی مین اور نیز جبتک غذا ہضم نہو لے فصد نہ لیوین ایسی صورت مین فساد معدہ
کا جانب عروق جگر مائل ہو کر باعث درد جگر ہوتا ہے - اور ایام شدت گرما مین احتمال احتراق خون اور زیادتی
یبوست کا ہے اگر ضرورت ہو حتی المقدور بعد زوال آفتاب کے فصد لیجاوے - اور ایام سرما مین خون منجمد
ہوتا ہے چونکہ مراد فصد سے یہ ہے کہ خون فاسد دفع ہو جاوے سو باعث انجماد کے دفع اوسکا غیر ممکن ہے
اگر دوپہر کے وقت بعد زوال آفتاب فصد لیوین فہو المراد مگر رگ کو فراخ کھولین - اور پندرہوین تاریخ کی
بعد فصد لینا مناسب ہے کیونکہ ایام عروج مین بالخاصیت تولید خون زیادہ ہوتی ہے اگر اون مین فصد لی گئی تو
خون صالح خارج ہوگا اگر سخت ضرورت ہو تو یہ اور بات ہے - اور طاعون یعنی ورم شمشی کہ با ایام وبا ظاہر ہوتا ہے
اور رنگ اوسکا سرخ یا زرد یا سیاہ ہوتا ہے فصد نچاہیے - اور وقت شب کے خون بدن کے اندر رہتا ہے
اگر رات مین فصد لی گئی تو خون فاسد کا اخراج نہوگا مادہ فاسد بدن مین باقی رہیگا - اور جب زہر کھایا ہو یا کسی
جانور زہر دار نے کاٹا ہو فصد نچاہیے مگر جب عقرب جرارہ کاٹے اور اثر سمیت کا اعضا و تریہ تک پہونچ جاوے
تو فی الفور فصد لیوین - اور اوسکے کاٹنے کی شناخت یہ ہے کہ اوسکے زہر کے باعث ہر بن مو سے خون جاری
ہوگا - یہ عقرب وقت رفتار کے دم اپنی کو زمین پہ کھینچکر چلتا ہے اسی لیے اوسکو جرارہ کہتے ہین - ایام سرما
مین اور فربہ آدمی اور بلغمی اور سوداوی مزاج کی رگ فراخ کھولین - اور بایام گرما اور صفراوی مزاج کی رگ باریک
کھولین - اور جس مریض کو کسی ایک جانب عضو مین مرض ہو تو تین روز تک ابتداے مرض سے طرف مخالف
کی رگ کھولین - مثلاً اگر جانب راست مین مرض ہو تو طرف مخالف مین جانب کے فصد لیوین - اور
اگر جانب چپ مین مرض ہو تو جانب راست کی فصد کھولین - اسکو اطبا کی اصطلاح مین امالہ کہتے ہین
یعنی مواد کو ایک طرف سے دوسری طرف مائل کرنا اور جب عرصہ تین روز کا مرض مین منقضی ہو جاوے
تو جانب موافق مرض سے فصد لیوین - اور جب کوئی خاص طرف مقصود نہو اور فصد ہاتھ سے کھولین
تو داہنے ہاتھ کی فصد لیوین کیونکہ متصل چپ کی دل ہے - اور جس روز فصد لیجاوے غذاے غلیظ مناسب
نہین اکثر عوام الناس خمیرہ اور برگ پان ہر ایک شخص کو دیتے ہین ایسا نچاہیے اور ایسا ہی جاہل
اطبا بعد فصد کے ہر ایک شخص کو تبرید دیتے ہین یہ بھی خوب نہین بلکہ حسب مزاج ہر ایک شخص کے غذا
دیوین مثلاً اگر سرد مزاج ہے تو غذا سے گرم چاہیے تاکہ قوت کو مدد دے اور اگر گرم مزاج ہے تو غذاے
سرد مناسب ہے کیونکہ حالت فصد مین محروری مزاج مین صفرا زیادہ ہو جاتا ہے - اور غذاے سرد سے
صفرا فرو ہو جائیگا اور بلا ضرورت کچھ نہ پیوے - اور بعد فصد کے اوس روز شکم سیری سے نہ کھاوین
بلکہ دو تین روز کے بعد بالتدریج شکم سیری تک نوبت پہونچاوین اور قاعدہ کلیہ ہے کہ اخراج خون سے

سبب اوسکا یہ ہو کہ دل مبدء روح ہے اور شریان مین روح زیادہ ہوتی ہے اور خون کم ہوتا ہے۔ دوسری قسم
وہ ہے جو جگر سے نکلی ہین اونکو اوردہ بولتے ہین اونمین خون زیادہ اور روح کم ہوتی ہے اور فصد اوردہ کی
مروج ہے اور فصد شرائین کا رواج کمتر ہے الا بضرورت۔ باعث یہ ہے کہ فصد شرائین مین روح بکثرت
خارج ہوتی ہے اور عوارضات متعلقہ اونکے کمتر ہین۔ اور علاوہ بران فصد شرائین سے ضعف قلب عارض
ہوتا ہے لہذا جو عروق اوردہ فصد کے لیے مستعمل ہین اور مشہور مختصر طور پر تحریر کیجاتی ہین۔ اسامی
اونکے یہ ہین۔ قیفال۔ اکحل۔ باسلیق۔ حبل الذراع۔ اسیلم۔ ابطی۔ صافن۔ عرق النسا۔ مابض۔
عرق بے نام۔ چہاررگ۔ عرق پیشانی۔ عرق تحت زبان۔ عرق زیر نفس زبان۔ المنین چھ اول
ہاتھ مین کھولی جاتی ہین۔ اور چار متوسط پاؤن مین فصد کیجاتی ہین۔ اور چار آخرین سر اور منھ سے
تعلق رکھتی ہین [illegible] یہ ہے کہ عروق سر کی بیٹھکر اور عروق ہاتھ کی لیٹکر اور پاؤن کی کھڑے ہوکر
کھولی جاوین [illegible] ہو المتعارف۔ پس تفصیل اونکے خواص کی یہ ہے کہ قیفال اس رگ کو سرارو بھی
کہتے ہین [illegible] بالاتفاق یہ شاخ کتفی کی ہے اور برابر بنصر انگشت کی واقع ہے اور عوارضات سر اور منھ کو
مثل عارضہ جذام اور باشرا وغیرہ کے نافع ہے اور تنقیہ خون کا مافوق گردن سے کرتی ہے اور اعضاء
دماغ کو مفید ہے۔ اکحل اسکو ہفت اندام اور نہرالبدن اور رگ بدن نام کرتے ہین یہ رگ قیفال
اور باسلیق سے مرکب ہے اور برابر [illegible] کے واقع ہے جملہ عوارضات بدن کو مفید ہے اسمین تمام
بدن کا خون خارج ہوتا ہے اسکو دراز کہ لین اور اسکے نیچے عصب ہے نشتر وہان تک نہ پہونچنے دیوین
ہرچند نیچے قیفال اور اکحل کے اکثر اشخاص مین شریان نہین ہوتی لیکن گاہے ہوتی ہے۔ چنانچہ
ذخیرہ [illegible] ابوالحسن [illegible] سے اس باب مین ایک حکایت منقول ہے پس مناسب یہ ہے کہ ہر رگ
کی فصد مین احتیاط کرین۔ باسلیق یہ رگ برابر انگشت وسطی کے ہے اوسکو تنورالبدن کہتے ہین عوارض
فروتر گردن کے لیے پاؤن تک مفید ہے۔ اور یہ رگ ابطی سے نکلی ہے اور فصد اسکی بیشتر تنقیہ دم کبد
اور طحال اور پھیپھڑا اور ریہ اور سینہ اور ورکین اور گھٹنون اور ساق اور قدم اور کلیہ اور جو کہ اعضائے
ماتحت گردن ہے کرتی ہے نیچے اوسکی شریان ہے احتیاط سے فصد کھولین۔ اور نشان پہونچنے نشتر کا
شریان تک یہ ہے کہ خون سرخ رقیق اور خالص اور کودتا ہوا برآمد ہوگا علاوہ بران ضعف فی الفور طاری
ہوگا اگر ایسا اتفاق ہووے تو فوراً فصد بند کردین اور پٹی اوسپر باندھ دین اور ہاتھ تکیہ پر سیدھا کرکے
رکھدین اور اصلا حرکت نہ دین [illegible] روز تک بندھا رکھین بعد اوسکے آہستگی سے کھولین اور پھر باندھین
اور محافظت طبع کی لازم جانین تاکہ قبض اور اسہال نہونے پاوے اور جملہ امور اعتدال پر ہووین۔ اور

جو جہت یہ دواے لازق رکہین - یعنی دم الاخوین - انزروت - شب یمانی - قاقطار - اقاقیا - گلنار -
صبر - کندر - ہر واحد ایک درم - صمغ عربی دو درم - سبکو سفوف کرکے ایکجا وین اور سفیدہ بیضہ مرغ پشم
خرگوش اور خانہ عنکبوت مین ملاکر زخم پر رکہین - اور اگر ممکن ہو تو ایسا تار ریشم جو سی زخم کے اندر پہونچا وین
اور پٹی سے دبا اپنا ہاتھہ اوپر او ان خوب مضبوط باندہین تاکہ خون بند رہے اور جراحت مائل ہو جاوے اور پھر نہ آنے
پاوے - ایسے موقعہ پر اکثر فصاد رگ شریان کو پوشیدہ کر دیتے ہین تاکہ التیام ہو کر گوشت اوسپر منطبق ہو جاوے
اور خون بند ہو جاوے کما یشاہد فی جراحات السیوف - اور اگر جلد کے نیچے خون جمع ہو جاوے تو رنگ جلد کا
اول سرخ بعدہ سیاہ ہوگا اور اوس عضو سے کام طاقت کا نہو سکیگا - وہان پر گیرو سیاہ صندل سرخ
اور برگ مکو سے ضماد کرین تاکہ خون منجمد تحلیل ہو وے - اور اگر ضرورت ہو بشرط طاقت مریض کے دوسری
طرف کی فصد کھولین - حبل الذراع یہ رگ بعض ہاتھون مین نایاب ہے اسی لیے ذخیرہ مین لکھا ہے کہ
حبل الذراع اکثر آدمیون مین باسلیق ہے اور بعضون مین اکحل سے ملی ہوتی ہے - نفع اسکا عند الاطبا
اور شیخ بو علی رح مثل رگ قیفال کے ہے اور نزدیک صاحب ذخیرہ اور بعض متاخرین کے نفع اسکا
باسلیق کے قریب ہے - اور چونکہ نفع اسکا قیفال یا باسلیق سے علی اختلاف القولین حاصل ہوتا ہے
وجود اور عدم اوسکا مساوی ہے پس اوسکی فصد چندان ضروری نہین - اسیلم وہ رگ ہے کہ مابین
خنصر اور بنصر ہاتھہ کے واقع ہے اور موضع اوسکی فصد کا بھی وہی ہے اور شاخ الابطی کا ہے جسکا ذکر قریب
آتا ہے - چونکہ خون اسکا غلیظ ہے اسلیے مناسب ہے کہ بعد فصد کے ہاتھہ کو گرم پانی مین رکہین تاکہ خون
جسقدر ضروری ہو آسانی سے نکلے اور خون اوسکا خود بخود بند ہو جاتا ہے - فصد اسیلم راست کا اوجاع کبد کو
اور اسیلم چپ کا اوجاع طحال اور قلب کو سودمند ہے اور علامہ نے شرح قانون مین لکھا ہے -
والاسیلم ایضا ینفع الیواسیر و اوجاع الظہر المزمن و الرقبۃ اور شش کے لیے ہر جانب سے مفید ہے
اور خون اس رگ مین چونکہ جگر اور دل سے آتا ہے اسلیے مناسب ہے کہ خون کم لیوین - ابطی بغل سے
نکلتی ہے اور شعبہ باسلیق ہے چنانچہ اسکو باسلیق ابطی کہتے ہین اور اسکو اسیلم بھی نام رکہتے ہین کیونکہ اوسکے
نیچے کوئی شریان نہین - طریق اوسکے فصد کا یہ ہے کہ اول اوسکی خوب مالش کرین اور پانی گرم اوسپر
ڈالین بعدہ بند دراز سے اوسکو خوب باندہین اور ہاتھہ مقصود کو سیدھا رکہین اور رگ کو انگشت
سے خوب دباوین پس اوسکو کھولین - فصد اوسکی امراض احشا اور امراض سفلی کے لیے مفید ہے
صافن یہ رگ شتالنگ کو اوپر برابر انگشت کے واقع ہے اور اجرای حیض اور جراحت اور اورام
اور خارش ران اور خصیہ اور قضیب کے لیے سودمند ہے اور مادہ سر کا بھی خارج ہوتا ہے اسی لیے

امراض دماغیہ جو سویہ مین اول اوسکا فصد کرنا اولی ہے چنانچہ قرشی او شارح اسباب سے منقول ہے
و فصد الصافن اولی من القیفال - اور یہ اسپر کے لیے بدستور نافع اور درد عرق النسا مین قائم مقام عرق النسا
کی ہے - عرق النسا یہ رگ گرہ دار ہے پاون باندہنے سے معلوم ہوتی ہے اگر پاؤن باندھنے سے ملجاوے تو بہتر ورنہ
درمیان خنصر اور بنصر پشت پاؤن کے اوسکی شاخ کو کھولتے ہین - اور عرق النسا خاص ایک مرض ہے اوسکی بیچ
فصد اسکا نہایت ہی سودمند دیکھا گیا ہے - اور منفعت اسکی قریب وجع عرق النسا مین صافن سے قوی تر
ہے اور دیگر امراض مین قریب بمنافع صافن ہے اور دوالی اور نقرس کے لیے نافع ہے - اور طریق اوسکی فصد کا
یہ ہے کہ دستار یا تو ار کو لیکر ایک سرا اوسکا محل مقصود پر جو کہ قریب شتالنگ کے ہے باندہین اور باقی کو تمام ساق
اور ران پر خوب مضبوط باندہین اور مریض کو نشست و برخاست کا کئی بار حکم دیوین - اور اگر اول فصد سے
مریض کو حمام کرادین تو رگ کے ظہور پر بہت اعانت کرتا ہے اسلیے کہ یہ رگ اکثر آدمیون مین مخفی ہوتی ہے
پس یہ رگ جب ظاہر ہوجاوے تو پاؤن مریض کا کسی اینٹ پر رکھکر اوسے پیچھے سے دراز کھولین کیونکہ
اوسکی دونون جانب مین عصب ہے اوسکا لحاظ کرین - مابض یہ رگ بیچ گڑھے زانو کی ہے اور منفعت
اوسکی زیادہ تر صافن سے ہے اور درد احشا اور پشت اور درد مقعد اور بواسیر اور اورام مقعد اور رحم
کے لیے سودمند ہے - اور اسکی فصد کا وہی طریق ہے جو عرق النسا مین مذکور ہوا ہے - عرق بی نام
عرقوب کے نیچے واقع ہے گویا وہ ایک شعبہ صافن کا ہے اور حکم اسکا بھی حکم صافن کا ہے اور عرقوب وہ
عصب غلیظ ہے کہ ایڑی پر کھنچا ہوا معلوم ہوتا ہے - چہار رگ یہ رگین دو اوپر کے لب مین اور دو لب زیرین
مین ہین انکو لبون کے اندر نشتر سے کھولتے ہین امراض سر اور دہان اور لثہ اور دانتونکو فصد انکی مفید ہے
رگ پیشانی جو کہ مابین حاجبین کے منتصب ہے اوسکو صداع مزمنہ اور گرانی سر اور چشم کے لیے کھولتے ہین اسکو
احتیاط سے کھولین ایسا نہو کہ اسکے نیچے سے وتر جو کہ مثل پلک کے ہے کٹ جاوے کما وقع لاندروماخس حین فصد
بنت الملک وقطع طرف الوتر فبقیت جفناہ منطبقۃ کذا قال شارح الاسباب فی بحث استرخاء الجفن - اور طریق
اسکی کھولنے کا یہ ہے کہ رومال گلے مین ڈالکر مروڑین تو رگ اوچھل آویگی - اسکے لیے ایک قسم کا نشتر
علیحدہ ہوتا ہے اوسکو ہندی مین ٹھوکا بولتے ہین - عرق تحت اللسان وہ ہے کہ زبان کے نیچے
اور باطن ٹھوڈی پر واقع ہے فصد اوسکی خوانیق اور اورام لوزتین کے لیے مفید ہے - عرق زیر نفس زبان
وہ ہے کہ فصد اوسکی ثقل زبان کے لیے جو کہ خون سے عارض ہو نافع ہے چاہیے کہ اس رگ کو طویل کھولین
تاکہ خون بسہولت جاری ہو **فائدہ** داہنی ہاتھہ مین مرض ہو تو بائین پاؤن کی فصد کرین کہ عرض و طول
مین بعد ہوتا ہے بلکہ بائین ہاتھہ اور داہنی پاؤن کی فصد کرنی چاہیے جیسا تمہید مین بیان ہوا ہے - سوا عروق

مذکورہ کے اور کئی ایک رگین ہین جو کہ بعض شاخین اور اکثر اوردہ ہاے ہر ایک کے لیے نام مخصوص ہے
اور فوائد اونکی بھی علٰحدہ علٰحدہ ہین چونکہ وے کمتر کھولی جاتی ہین اسلیے اس جگہہ مذکور نہین ہوئین مطولات
سے دیکھ لین صنف دوم حجامت اور تعلیق اونتو مڑی کے بیان مین اور اسمین تین فوائد ہین -
**فائدہ اول** حجامت کے بیان مین مخفی نرہے کہ حجامت مراد سینگی سے ہے خواہ باشرط ہو خواہ بلاشرط
اور شرط پچھنے کو کہتے ہین - چونکہ حجامت کی دو قسم ہین اسلیے اسکو دو بیان مین لکھا جاتا ہے بیان اول
احکام اور فوائد حجامت مع الشرط کے بیان مین - جاننا چاہیے کہ حجامت مع الشرط اطفال کے لیے
بجاے فصد ہے مگر بلا ضرورت نچاہیے اور چودھوین اور پندرھوین تاریخ چاند کے حجامت نکرین - اور
ایساہی اول ماہ اور آخر ماہ کے حجامت ممنوع ہے عدد ایام اسکے لیے سولھوین اور سترھوین تاریخ
مقرر ہے - اور دو برس کے اول اور ساٹھہ برس کے بعد حجامت بلا ضرورت منع ہے اور اس عرصہ
کے درمیان مجوز ہے - اور موسم گرما مین چار گھڑی دن چڑھے اور موسم سرما مین پہر دن چڑھے
حجامت واجب ہے - اور جب مادہ کثیرہ عضو مین موجود ہو تو جبتک تنقیہ تمام فصد سے بلکہ تنقیہ
خاص پر متوجہ نہووین اور حجامت پس سر اور وسط سر امراض چشم کے لیے سود مند ہے مثل جرب
اور بثور اور موسرج وغیرہ کے لیکن ذہن کے لیے مضر ہے اور نسیان اور رداءت فکر لاتی ہے
اور صاحب نزول الماء کو کہ اسے مضر اور کہا ہے مفید پڑتی ہے اور نیز اختلاط العقل کے لیے نافع ہے
اور یہ دستور معطی الشیب ہے لیکن شیخ نے کہا ہے فیہ نظر لانہا قد تفعل ذالک فی ابدان دون
ابدان و فی اکثر الامراض تسرع الشیب - اور حجامت نقرات گردن پر خلیفہ اکحل ہے - اور حجامت
گردن پر حجامت کرنا موجب نسیان ہے چاہیے کہ اوس سے ذرہ نیچے حجامت کرین - اور حجامت
مقدم سر پر درد سر کے لیے مفید ہے لیکن حس اور ذہن کو ضرر دیتی ہے - اور حجامت نقرہ پر
رمد اور بخر اور قلاع دہان اور گرانی اجفان کے لیے سود مند ہے - اور حجامت شانہ کی خلیفہ
باسلیق ہے لیکن معدہ کو مضر ہے چاہیے کہ درمیان شانہ اور نقرات گردن کے حجامت کرین -
اور حجامت ٹھڈی کی دانت اور گردن اور منھہ اور حلقوم اور فکین اور سر کو مفید ہے - اور مقدم
ران پر اورام خصیہ اور خراجات ساقین اور فخذین کے لیے نافع ہے - اور خلف ران پر حجامت
کرنا اورام اور خراجات سرین کے لیے سود مند ہے - اور پنڈلی اور ٹخنے پر آوراحتباس حیض و عرق النسا
اور نقرس کے لیے سود مند ہے اور خون کو فضول غلیظ سے صاف کرتی ہے اور منافع اوسکے
قریب بمنافع فصد صافن ہین خصوصاً جو عورت سفید پوست اور متخلخل البدن رقیق الدم ہو اونکے لیے

حجامت

توحجامت ساقین کی فصد صافن سے زیادہ مفید ہے - اور حجامت تلطن پرینی درمیان دونون سرین کے پھوڑے اور خارش ران کو اور نقرس اور بواسیر اور داء الفیل اور ریاح مثانہ اور رحم اور خارش پشت کو سود مند ہے - اور حجامت گھٹنے کے نیچے ضربان گھٹنہ اور خراجات ردیہ اور قروح کہنہ کو کہ ساق اور پانون مین ہون فائدہ دیتی ہے - اور مقعد پر حجامت کرنے سے بواسیر دفع ہوجاتی ہے - اور حجامت باشرط کی تین فائدہ ہین ایک یہ کہ استفراغ خون کا نفس عضو سے کرتی ہے - دوم یہ کہ ضرر اوسکا اعضاے رئیسہ تک نہین پہونچتا - سوم یہ کہ جوہر روح کو غیر عضو محجوم سے کم استفراغ کرتی ہے - علاوہ بران اجسام فربہ کے لیے مفید ہے - اور بعد حجامت مع الشرط کے زخم کو صاف کرکے اور زرد چوب کا سفوف کرکے ملنا چاہیے تاکہ زخم خشک ہوجاوے - اور اگر مواد کا بہانا منظور ہو تو زخم پر پھٹکری خام اور نوشادر پیسکر لگاوین - اور طریق حجامت مع الشرط کا گو عوام الناس مین مشہور ہے مگر یہان بھی لکھا جاتا ہے - وہ یہ ہے کہ اول محل مقصود پر روغن کی مالش کرین پس تھوڑی سینگی بلاشرط اوسپر لگاوین - تھوڑی مدت سینگی وہان لگی رہنے دین بعدہ جدا کرین اور شرط عمیق کرین اور پھر سینگی وہان لگاوین اور کچھ مدت وہان رکھکر اوسکو بھی جدا کرین اور سینگی اور عضو کو خون سے صفا کرین اور پھر سینگی کو دوسری دفعہ اوسی جگہ لگاوین - اور ایسا ہی تین چار دفعہ تکرار کرین تاکہ خون اندازہ مطلوب پر برآمد ہو - اور اگر خون بآسانی نہ نکلے تو دوسری دفعہ شرط لگاوین - اور چاہیے کہ مرتبہ اول مین سینگی کو کم چوسین اور جلدی جدا کرین اور بعدہ بالتدریج چوسنے مین قوت زیادہ کرتے جاوین اور جدا کرنے مین دیر لگاوین - اور بعد فراغت کی جب ایک ساعت گذر جاوے تو غذا کم کھاوین - اور صفراوی مزاج کو بعد حجامت کے حب الرمان اور ماء الرمان اور آب کاسنی ہمراہ شکر کے دیوین - بیان دوم حجامت بلاشرط کے فوائد مین - واضح ہو کہ حجامت بلاشرط بھی کئی فوائد پر مشتمل ہے - اول یہ کہ مواد اور ابخرہ کو ایک عضو سے دوسرے عضو کیطرف کشش کرتی ہے جیسے احتباس حیض کے لیے پستانون پر سینگیین لگاتے ہین - دوم یہ کہ ورم عمیق کو ظاہر کرنیکے لیے عضو متورم پر استعمال کیجاتی ہے - سوم یہ کہ نقل ورم کی عضو شریف سے طرف عضو خسیس کے اس سے کیجاتی ہے - چہارم یہ کہ تسخین عضو اور جذب خون اور تحلیل ریاح کے لیے اوسکو استعمال کرتے ہین - پنجم یہ کہ عضو مخلوعہ کو اپنی موضع طبعی پر اس سے رد کرتے ہین - ششم یہ کہ تسکین درد کے لیے کار آمد ہوتے ہین جیسا قولنج مین - اور طریق اسکا بھی معروف ہے کہ محل مقصود پر سینگی لگاکر اوسکو چوستے ہین تھوڑی دیر کے بعد جدا کرکے بلاشرط اوسی جگہ پر یا متجاوز کرکے پھر سینگی لگاتے ہین اور ایسا ہی کئی دفعہ تکرار کرتے ہین - فائدہ موہم چونکہ کہ بیان مین واضح ہو کہ حکماے ہند

انکے بیان مین مبسوط تمام کیا ہے کیونکہ ہندمین استعمال اونکی بکثرت مروج ہے۔ اور اطباے یونان نے
اونکے بیان مین اطناب نہین کیا بلکہ اکثر قدما نے اونکے استعمال سے منع فرمایا ہے۔ لیکن متاخرین نے بعض جگہہ
جونک لگانا اوسوقت مناسب جانا ہے جبکہ فصد اور حجامت کی استعمال نہوسکی چنانچہ اکثر طبائع مین
جوکہ در د حجامت مع الشرط کے متحمل نہوسکین مثل عورتون اور بچون اور ضعیفون کے جونک لگانا
مفید سمجھا گیا ہے۔ اور بہترین جونک جو اس کام کے لیے مقرر ہین وہ ہین کہ سر اونکا باریک مثل دنبالہ
موش کے ہون اور پیٹ سرخ پیٹھہ سبز و لکیر زرد پشت پر ہون دریا یا تالاب صاف اور شیرین اور
عمیق سے ہاتھہ آئی ہون اور اسمین مینڈک رہتے ہون۔ اور احوط یہ ہے کہ بعد نکالنے کے تالاب سے
ایکدن اولٹا لٹکاوین تاکہ جسقدر رطوبت اونکے شکم مین ہو خارج ہوجاوے۔ اور لگانے سے
اول قدرے خون بکری وغیرہ کا اونکو چٹاوین پھر اونکو لزوجات وغیرہ سے صاف کرین بعدہ
شیرین پانی مین ڈالکر دیکھین جسکی حرکت جلد ہو اوسکو لیوین پھر جسجگہہ جونک لگانا منظور ہو اول
اوسکو نمکین پانی سے دھوین اور خوب مالش کرین تاکہ سرخ ہو پس جونک وہان لگاوین۔
اور اگر جونک نہ لگے اوس جگہہ قدرے گل چینی مٹی یا خون ملین کہ خوشی سے لگ جائیگی۔ اور جب
خون سے پر شکم ہوجاوین اول تو خود بخود گر جائینگی نہین تو نمک یا خاکستر یا قنبج یا پشم جلاکر
اوسپر چھڑکین فوراً گر جائینگی۔ پھر اوسی جگہہ سنگی ناری یا غیرناری لگاوین تاکہ جسقدر خون باقی
رہا ہو نکل جاوے اسی لیے لکھا گیا ہے کہ جونکین اوس جگہہ لگاوین جہان سنگی لگانا ممکن ہو۔ اور
زخم سے جبتک خون آوے ہرگز بند نکرین۔ اور ضرور ہے کہ جونک لگانے سے اول اشیاے حابس الدم
تیار رکھین تاکہ اگر خون خود بخود بند نہو تو اوسکا فوراً تدارک کرسکین۔ اور وہ یہ ہے کہ ہلدی اور
چولہ کی مٹی (جسکو بھٹ کہتے ہین) یا اوپلے کی راکھہ یا کپڑا یا روئی جلاکر اوسپر چھڑکین یا دم الاخوین
اور سفیدہ اور مردہ سنگ وغیرہ ادویہ کذائیہ زخم پر دھوڑین اور زخم کو کشادہ نرکھین کہ ہوا
لگنے سے ریم نہ لاوے۔ اور اگر ریم لاوے تو بھی خود بخود خشک ہوجائیگا وسواس نکرین اور بعض جونکین
زہردار ہوتی ہین وہ بڑی اور اونپر سیاہ سبز خطوط ہوتے ہین اونسے احتراز کرین کیونکہ اونمین سمیت
ہوتی ہے اور اونکو لگانا موجب اورام اور غشی اور نزف الدم اور تپ اور استرخا اور قروح ردیہ کا
ہوتا ہے۔ اور جو پشم دار اور بزرگ سر ہون یا مار ماہی سے مشابہ ہون یا خراب پانیون سے شکار
کیجاوین اور اونپر خطوط لاجوردی یا طاوسی ہون بدستور ممنوع ہین۔ یاد رکھو کہ جو شرائط حجامت
مین مذکور ہوئے ہین وہ بدستور اسجگہہ بھی ملحوظ ہین لاتحاد السبب فیہما چنانچہ اسجگہہ بھی اول وزن

آخر ماہ کے جونک لگوانی ممنوع ہین۔ اور جسطرح حجامت ماقبل دو سال کے اور بعد ساٹھہ سال کے منہی عنہ ہو
ویساہی جونک لگانا بھی مخطور ہے۔ لیکن حکیم ارزانی نے کہا ہے کہ مینے اطفال حجیجہ ماہہ بلکہ چہل روزہ کو اجازت
جونک لگانیکی دی ہے تو اوسمین نفع بلا مضرت ظاہر ہوا۔ علاوہ برآن ہمارے ملک مین بھی حفظ
صحت اطفال کے لیے اکثر بہت رواج ہے۔ بعض اطبا ہند کا قول ہے کہ جونک ماسوای خون فاسد کے
خون صالح کو نہین چوستی اسی لیے خون جو اوسے خارج ہوتا ہے سیاہ ہوتا ہے لان الطبیعۃ
من شانہا حفظ الجید و دفع الردی ان لم یعاوقہا العاسر۔ اور جونک مثل حجامت کی خاص
عضو سے خون کو جذب کرتی ہے مگر بہ نسبت حجامت کے اسکے عمق عضو سے خون زائد آتا ہے۔ اسلیے
اکثر اوقات جونک اوتارنے کے بعد خون جاری رہتا ہے اور زور یہ حابسات سے بند کیا جاتا ہے بخلاف
حجامت کے کہ اوسمین کبھی خون شاذ و نادر جاری ہوتا ہے۔ اور جونک لگانا سعفہ اور قوبا وغیرہ امراض
جلدیہ مین مفید ہوتا ہے۔ چونکہ ایک روز جونک لگانے سے تنقیہ کلی نہین ہوتا بلکہ اوسطرف اور مواد بھی
رجوع کرتا ہے اسلیے دوسرے روز بھی جونکون کا لگانا مناسب ہے کہ بقیہ مواد کو خارج کرتا ہے
کما ہو المتعارف فائدہ سوم محجمہ ناری کے بیان مین اوسکو ہندی مین تومڑی اور بارطیہ بولتی ہین۔
استعمال اوسکی تحلیل مواد اور ریاح بلغمی کے لیے بہت مفید ہے لیکن اوسی عضو سے جسپر لگایا جاوے
یا اوسکی اعضای قریبہ سے سود مند ہے۔ طریق اوسکا یہ ہے کہ جس جگہہ تومڑی لگانا منظور ہو اوسجگہہ
کی جلد کو اول تیل وغیرہ سے چکنا کرین اور آرد کی خام ٹکیہ اوسپر رکھین۔ اور اوسپر وہ ظرف جو خاص واسطے
اسی استعمال کے ہے اندر اوسکی سونیچہ یا گھاس یا کوئی اور شئے جلاکر رکھین جب مشتعل ہو تب اوسکو ٹکیہ خام پر
لگاوین جب وہ ہوا ان اوسمین کشش کریگا تو عضو کو پکڑے گا۔ بعد ایک ساعت کی اوسکو جدا کرین اور
بدفعات اسی تدبیر سے اوس مقام پر خواہ متعدد کرکے لگاوین۔ اور یہ ظروف اکثر تومڑی کی ہوتی ہین اور
آبخورہ کو جسکے لب باریک ہون بھی استعمال کرتے ہین۔ اور ترکیب اوسکی عوام الناس مین مشہور ہے
نوع پنجم قے کے بیان مین۔ جاننا چاہیے کہ قے بھی مثل فصد کے دو قسم پر ہے۔ اختیاری۔ اور
اضطراری۔ اختیاری کی دو قسم ہین ایک حفظ صحت کے لیے ہوتی ہے۔ دوسری دفع مرض کی لیے
جو کہ حالت صحت مین ہو اوسے حفظ صحت مقصود ہوتا ہے عند الاطبا ایسی قے ضروریات سے ہے
اسلیے کہ تناول اغذیہ سے ہر روز قدر سے غلیظ ترخمل معدہ اور اوسکے نواحی مین باقی رہتا ہی خصوصاً
اگر ریاضت نہ کیجاوے یا معدہ سرد تر ہو اور ظاہر ہے کہ مواد غلیظہ تھوڑا تھوڑا جمع ہوکر موجب
فساد عظیم ہو جاتا ہے پس مناسب ہے کہ [illegible] مین کثرت مواد کی ہونے دیوین۔ اسی لیے بقراط نے

کہا ہے کہ ہر ایک ماہ مین دو روز متواتر قے کرنی ضرور ہے تاکہ تنقیہ معدہ کا ہوتا رہے - اور اوسنے دعوی کیا ہے کہ مین اوس شخص کو حفظ صحت کا ضامن ہون بشرطیکہ باقی تدابیر حفظ صحت کو مثل اغذیہ اور اطعمہ وغیرہ کی ملحوظ رکہا جاوے - اور چاہیئے کرنے قے کے لیے کوئی خاص تاریخ مقرر نکرین بلکہ ہر ایک ماہ مین بلا لحاظ دورہ دو مرتبہ قے فرماوین تاکہ طبیعت تاریخ مقررہ کی معتاد نہو جاوے - اور جو قے حالت مرض مین کیجاتی ہے اوسکی دو قسم ہین - اول یہ کہ قے سے صرف تنقیہ معدہ اور اوسکے حوالی کا کیا جاوے - دوم یہ کہ جذب مواد کا اماکن بعیدہ سے بھی منظور ہو - قسم اول مین ادویہ قویہ ہرگز نہ دیوین اور قے کرنے مین زور نہ لگاوین - لان الدواء القوی والالحاح فی القے یجذبان المواد الی المعدۃ وذالک لیس مطلوبیہ ہہنا - بلکہ بلغمی مزاج کو آب ترب یا آب شبت سکنجبین عسلی یا صرف شہد ملاکر پلاوین اور قے کراوین اور صفراوی مزاج کو سکنجبین اور گلاب اور آب گرم سے قے کراوین - اور قسم دوم مین ادویہ قویہ اور قے مین زور لگانا کچھ مضائقہ نہین لیکن جبتک کام آسانی سے نکلے ادویہ قویہ کیطرف توجہ نکرین مثل خربق اور جوز القی کے - اور وقت قے اختیاری کا موسم صیف اور ربیع ہے خریف اور شتا نہین اور قے اضطراری کے لیے مثل فصد اضطراری کے کوئی وقت مقرر نہین جب چاہین آب نیمگرم اور نمک و دیگر ادویہ مناسبہ مزاج سے حسب حاجت قے کرین اس جگہہ کوئی شرط شروط مذکورہ سے نہین - یاد رکہنا چاہیئے کہ جب قے کرنا منظور ہو تو لازم ہے کہ ایک روز پیشتر غذائے نرم کھاوین - اور اگر حرارت یا کوئی اور سبب مانع نہو تو روغن خوشبودار بھی بدن پر ملین اور بروز قے مونگ چاول ردیرہ کرکے پلاوین تھوڑی دیر کے بعد ادویہ مقی حسب حاجت مادہ کے دیکر قے کراوین لیکن اشخاص مرطوب المزاج کو ضرورت غذای نرم اور روغن ملنے کی نہین صرف ادویہ مقیہ پر کفایت کرین - اور جس شخص کو قے باسانی نہ آوے تو اول تین روز تک حمام متواتر کراوین اور روغن ملین اور شوربا ہی حریب غذا کرین اور اغذیہ مختلفہ خوب چبا کر نہ کھاوین اور بعد حمام کے خانہ گرم مین جاکر قے کرین - اور شرط خانہ گرم کی اوسوقت ہے جب ہوائے سرد ہو - اور بحالت قے کے رومال شکم اور آنکھون پر باندھ لین اور استادہ ہوکر سر فرو کرکے قے کرنا مناسب ہے کیونکہ یہ ہیئت اخلاط کو قعر معدہ سے برلاتی ہے اور قے بھی باسانی ہو جاتی ہے - اور بعد قے کے اگر موسم گرما ہو اور قے کرنیوالیکا مزاج بھی گرم ہو تو سرد پانی سے منھہ اور آنکھہ دہوین اور آب گرم اور سکنجبین قندی یا آب کاسنی سے غرغرہ کرین تا مواد متصاعدہ سے حلق کو پاک کرے اور شربت سیب عرق گلاب ملاکر نوش کرین - اور اگر

دقت اور مزاج سرد ہو تو گرم پانی سے دہووین اور سکنجبین عسلی سے غرغرہ کرین - اور بعد غرغرہ کے
عود ایک مثقال اور مصطگی ایک درم آب سیب مین حل کرکے شکر ملا کر دیوین یا گلقند اور سکنجبین تھوڑی مصطگی
ملا کر دیوین - اور اگر بجائے مصطگی کے گلقند اور اطریفل صغیر دیوین تو بھی روا ہے - اور اگر قے سے معدہ
مین سوزش ہو تو شوربا مرغ فربہ پلاوین - اور اگر استعمال مقیات سے اعراض ردیہ عارض ہون
مثل کرب اور قلق اور عرق اور انقطاع صوت وغیرہ کے تو ابزن گرم بٹھاوین یا ادویہ مناسبہ
سے حقنہ کرین - اور جبتک بھوکھ صادق نہو ہرگز غذا نہ دیوین - اور وقت بھوکھ کے غذا سریع الہضم
مثل آب یخنی کے پلاوین - اور اگر قے سے ہچکی شروع ہو تو گرم پانی جرعہ جرعہ پلاوین - اور ایسے وقت مین
چھینک دلانا بھی مفید ہے - اگر سینہ اور پہلو مین درد شروع ہو تو روغن گل یا روغن بابونہ اور مانند اسکے
ملین اور پانی گرم سے تکمید کرین - اور جن صاحبون کو ضعف دماغ یا کوئی مرض گرم ماوی آنکھہ اور کان
مین ہو یا سینہ اور حجب مین ورم ہو تو بھی قے نہ کرین - اور بدستور اشخاص مذکورہ ذیل کو قے کرانا ممنوع
ہے - ضیق الصدر - ردی النفس - دقیق الرقبہ - صاحب ورم حلق - ضعیف المعدہ - جسیم مفرط
- غیر معتاد بقی - متعسر القے - کیونکہ انکو قے سے بہت تکلیف ہوگی - خصوصاً اگر ادویہ قویہ سے قے
کرائی جاوے - ہان اگر ضرورت ہو اور تدبیر سہل اور آسان سے قے ہوسکے تو کچھہ مضائقہ نہین
اور نیز حاملہ عورت کو قے کرانا مضر ہے لیکن جو قے حاملہ عورت کو خود بخود آتی ہو اوسکو سوای ضرورت
کے بند نہ کرین - اور اگر بنسبت زہر خوری کے قے کرانا منظور ہو تو دودہ مین روغن زرد ملا کر قے
کراوین - اور جو لوگ غذا کھا کر قے کرین تو اونکے لیے باعتبار ساعات یومیہ کے وقت دوپہر بہتر ہے
اور جو لوگ نہار قے کرتے ہین اونکے لیے پہر دن کے بعد مناسب ہے - اور غلبہ گرسنگی مین قے نہ کرین -
اور جب کثرت قے کی خون کے ساتھہ ہو تو اطراف کو مضبوط باندہین اور ضماد مقوی معدہ اور قابض معدہ
پر رکھین اور شیرہ خرفہ گل ارمنی شامل کرکے پلاوین اور طبع کو نرم کرین تاکہ جو خون معدہ اور اوسکے
نواحی مین ہو خارج ہوجاوے - اگر خوف ہو کہ خون بیچ نواحی سینہ اور معدہ کے منعقد ہو تو سکنجبین
برف مین سرد کرکے جرعہ جرعہ دیوین - اور قے حفظ صحت کے لیے کئی جہت سے مفید ہے - اول گرانی
سر کی اوس سے دفع ہوتی ہے - دوم روشنی آنکھہ کے لیے مفید ہے - سوم تخمہ کے واسطے سودمند
ہے - چہارم جو مادہ معدہ پر گرتا ہے اوسکا انسداد کرتی ہے - پنجم جو رطوبات ردیہ معدہ مین ہونگے
بسبب اونکی خروج کے اشتہاے طعام زیادہ ہوتی ہے - ششم بدن کو مستحکم کرتی ہے اور بباعث خروج
مادہ ردیہ کے سستی اور کاہلی دفع ہوتی ہے - اور قے امراض متذکرہ ذیل کے لیے بہت مفید ہے - استسقا -

١ آواز بیٹھ جانا ۱۲
٢ گرم پانی
٣ [illegible] ۱۲
٤ جلد ہضم
[illegible] ۱۲
[illegible] ۱۲
[illegible] ۱۲
٥ [illegible] بہت تنگ ہو
٦ جسکی گردن [illegible]
پتلی ہو ۱۲
٧ جسکو قے کی عادت نہو ۱۲
٨ جسکو قے مشکل [illegible] ۱۲

صرع مادی - مالیخولیا - جذام - نقرس - عرق النساء - رعشہ - فالج - قروح کلیہ اور مثانہ
تغیر لون - یرقان - انتصاب النفس - قوبا - اور جملہ اعلال سفلی اور ماوی - اور اکثر امراض
علوی - اور کثرت قے کی مضر معدہ اور سینہ اور کانن اور دانت اور درد سر مزمن اور صرع
دماغی (جو بشرکت معدہ نہو) اور جگر اور ریہ اور عروق ہے - اور کبھی قے بحرانی ہوتی ہی بشرطیکہ
ایام بحران مین واقع ہو - اور علامات قے بحرانی کے یہ ہین کہ آنکھون کے آگے تاریکی ہوجاتی ہے
اور منھہ مین کڑواہٹ اور فم معدہ مین درد ہوتی ہے - اور متلی کا ہونا اور منھہ مین سے لعاب کا بہنا
اور نبض مین انضغاط ہوجانا اور ہونٹھہ زیرین کا پھڑکنا اور خفقان سا ہونا اور رنگ چہرہ کا زرد ہونا اور
دل کا تڑپنا وغیرہ علامات قے بحرانی ہین - اور بیان تفصیلی ادویہ مقیہ اخلاط مفردہ اور مرکبہ کا اس
رسالہ کے منصب سے بعید تھا لہذا متروک ہوا ہے - او علی ہذا القیاس ادویہ مانعہ قے صفراوی اور
بلغمی وغیرہ بیان نہین ہوئین - نوع ششم عرق کے بیان مین - یاد رکھو کہ عرق بھی ایک قسم کا استفراغ
ہے اور یہ فضلہ ہضم چہارم کا ہے - موجب اسکی تولید کا یہ ہے کہ غذا بجز آمیزش قدرے پانی اور
صفرا کے عروق مین نفوذ نہین کرسکتی - کیونکہ پانی سیلان غذا مین بدرقہ ہوتا ہے (چنانچہ باب دوم
مین مذکور ہوا ہے) اور صفرا قوت گرمی اور تیزی سے تنفیذ غذا کے عروق ضیقہ مین کرتا ہے
پس جب غذا سے اعضا تک پہونچ جاتی ہے پانی اوس سے علحدہ ہوکر اکثر تو مجاری بول کی
طرف میل کرتا ہے اور قدرے باقی ماندہ جلد کیطرف متوجہ ہوتا ہے - پس اگر صرف پانی ہی ہے
تو بخار ہوکر تحلیل ہوجاتا ہے اور اسکو ہم دیکھہ نہین سکتے اور اگر پانی فضلہ سے آمیختہ ہوا ہے
مگر زیادہ غلیظ نہین ہوا تو اوس سے عرق پیدا ہوتا ہے - اور اگر فضلات سے ملکر غلیظ ہوا ہے
تو اوس سے میل بدن کی پیدا ہوتی ہے - اور اس سے چھہ طرحپر استدلال کرسکتے ہین قسم اول
قلت اور کثرت کے بیان مین - مخفی نرہے کہ اسباب کثرت عرق کے علی الاطلاق چھہ ہین - بعض طبعی
اور بعض غیر طبعی - اول یہ ہے کہ رطوبت بدن مین زیادہ ہوجاوے - پس بنابر زیادتی رطوبت کے
عرق پیدا ہو - دوم یہ کہ رطوبت رقیق ہوکر سیلان کرے - سوم یہ کہ اعضا پگھلین اور رقیق ہوکر
مسام کے رستہ باہر آوین - چہارم یہ کہ مسام اپنے مقدار طبعی سے وسیع تر ہوجاوین اسلیے رطوبت
زیادہ خارج ہون - پنجم یہ کہ قوت دافعہ قوی ہو اور رطوبت زیادہ کو دفع کرے - ششم یہ کہ ماسکہ
ضعیف ہوجاوے اسلیے رطوبت افزون تر ہو - الغرض جو عرق دفعہ قوت دافعہ یا ریاضت
معتدلہ یا حرارت ہوای گرم سے (کہ مفرط الحرارۃ نہو) یا معتدل سے ہوگا وہ طبعی ہے یعنی الطبیعی

۱ امراض پیٹ ۱۲ بدن کی ۱۲ ۲ ضعیف ۳ بحران ۴ گرمی کے دن ۱۲ ۵ پھول جانا ۶ نیچے ۷ پیدا ۸ پسینہ ۹ حرارت

مفید بدن ہے اور اوسکے اسباب کو اسباب عرق طبعی کہا جاتا ہے اور جو عرق اسکے برخلاف ہو وہ غیر طبعی ہے
اور اوسکے اسباب کو اسباب عرق غیر طبعی کہتے ہین - اور اسباب قلت عرق کے علی الاطلاق چار ہین
اول قلت رطوبت دوم غلظت یا خامی مادہ کی سوم قبض مسام - چہارم ضعف دافعہ کا - اور کمی
عرق کی باوصف امتلا کے علامت بد ہے خصوصاً جسکا سبب ضعف دافعہ یا غلظت یا خامی مادہ کی ہو
قسم دوم لون عرق کے بیان مین - زردی عرق کی نشان غلبہ صفرا کا ہے اور سفیدی دلیل غلبہ بلغم کی
اور عرق چرکین اور غلیظ علامت سودا کی - اور عرق خون نابہ یا بسبب ضعف کے عروق یا بسبب فساد
خون کے ہوگا قسم سوم رائحہ عرق کے بیان مین - چنانچہ حموضت رائحہ کی نشان بلغم حامض کا ہے اور تلخی
اور تیزی اوسکی علامت اخلاط صفراوی کی اور بدبوی رائحہ کی دلیل عفونت اخلاط کی ہے قسم چہارم
طعم عرق کے بیان مین - حکم طعم کا مطابق حکم رائحہ کے ہے - قسم پنجم گرمی اور سردی عرق کی بیان مین
- عرق سرد تپ مین علامت کثرت رطوبت خام کی ہے پس اگر مرض حاد ہو تو عرق مذکور بہ نسبت
مرض مزمن کے ردی تر ہوگا - اور عرق گرم تپ وغیرہ امراض مین بہ نسبت عرق سرد کے اسلم ہے
قسم ششم قوام عرق کے بیان مین - عرق رقیق نشان رقت مادہ کا ہے اور غلیظ اور لزج نشان
لزوجت اور غلظت مادہ کا ہے ایسا عرق نشان طول مرض ہے کیونکہ ایسے مادہ کے نضج کے لیے عرصہ
دراز درکار ہے - اور کبھی عرق بحرانی بھی ہوتا ہے بشرطیکہ ایام بحران مین واقع ہو اور مادہ بہت تیز نہو
- اور علامات عرق بحرانی یہ ہین کہ نبض موجی بشدت ہوتی ہے - اور بدن پر ہاتھ رکھنے سے پسینا آتا ہے اور
جلد سرخ ہوجاتی ہے اور زیادہ دبانے سے گرمی محسوس ہوتی ہے اور انتفاخ جلد اور بول رنگین غلیظ اور
کمی بول اور براز کی اور خواب مین حمام کرنا یا نہانا یا دریا مین پیرنا وغیرہ علامات عرق بحرانی ہین نوع ہفتم
- رعاف کے بیان مین - واضح ہو کہ رعاف کو ہندی مین نکسیر بولتے ہین یہ بھی استفراغ کا ایک قسم ہے
- گاہے خود بخود روان ہوتی ہے اور گاہے بوقت ضرورت قصداً لائی جاتی ہے - چنانکہ امراض دماغی مین -
تدبیر اوسکی یہ ہے کہ اوس آلہ سے جو کہ اوسکے لیے مقرر ہے بیخ بینی کو خراش کرین - اور اگر کندش اور میویزج
اور فرفیون کوٹ کر زہرہ گاو سے گوندھکر فتیلہ بناوین اور ناک مین گھساوین تو خون فوراً روان ہوتا ہے
- سوا اسکے کئی ایک تدبیرین مطولات مین مذکور ہین وہان دیکھ لین - اور جو نکسیر امراض سر اور تپ
مین ظاہر ہو تحقیق کرین کہ بحرانی ہے یا غیر بحرانی اگر بحرانی ہو بالکل بند نکرین مگر اگر خوف غشی کا ہو تو مضائقہ
نہین - علامت رعاف بحرانی کی یہ ہے کہ آنکھون کے آگے خط سرخ روشن ظاہر ہون اور جگر یا
طحال کے جانب مین تمدد ظاہر ہو اور منہ اور آنکھ اور ناک سرخ ہوجاوین اور دفعتہً آنکھ سے آنسو

کہ امراض ذی رطوبت مین مثل استسقا وغیرہ آب شور سے غسل کرنا اور آب شیرین سے پرہیز واجب ہے
اور اندازہ حرارت حمام کا مطابق مزاج ہر شخص کے مختلف ہوتا ہے اوسکی رعایت پر ضرور ہے کیونکہ
اشخاص بلغمی مزاج کو پانی بہت گرم چاہیے اور صفراوی مزاج کو تھوڑا گرم - اور یہ بھی لائق ہے
کہ حمام زیادہ گرم بھی ہو اور نہ نیم گرم کیونکہ زیادہ گرم پانی محلل رطوبات اور مرخی بدن ہے - اور نیم گرم عرق کو
جاذب نہین کرتا ہے حالانکہ غرض اصلی حمام سے یہی ہے بلکہ واجب ہی کہ حمام حرارت اور برودت مین
معتدل ہو تب ہی زمان شائستہ مین بدن ترشح عرق کرے اور حرارت لطیفہ حمام سے حاصل کرے - اور مزاج
حمام کا گرم تر ہے کیونکہ ہوا اوسکی گرم اور پانی تر ہے پس حمام دو فائدہ مذکورہ سے مرکب ہے وارد
حمام کو جو فائدہ انمین سے زیادہ تر مطلوب ہو اسیکو بہ نسبت دوسرے کے زیادہ تر ملحوظ رکھے مثلاً
جس شخص کو تسخین بدن ترطیب بدن سے زیادہ مطلوب ہو وہ شخص حمام مین بہ نسبت غسل کی زیادہ
بیٹھے جیسا صاحب استسقا اور ترہل اور تمام امراض باردہ مین کیا جاتا ہے کہ افراط عرق سے
رطوبات تحلیل ہو جاوین اور جسکو اسکا عکس مرغوب ہو وہ استعمال پانی کا زیادہ کرے جیسا اصحاب دق
مین کیا جاتا ہے تاکہ ترطیب بدن کی زیادہ ہو کذا قال القرشی فی کتابه المسمی بالموجز نیز مؤید ہے
ما قال الشیخ فی القانون والآملی فی شرحه من شاء فلیطالع ثمہ - چونکہ حمام اکثر تین خانون پر
مشتمل ہوتا ہے اور مزاج ہر خانہ کا بہ نسبت مزاج دوسرے خانہ کے مختلف ہوتا ہے -
لهذا احکام ہر ایک خانہ کے علیحدہ علیحدہ بیان کیے جاتے ہین - یاد رکھنا چاہیے کہ مزاج خانہ اول کا
سرد تر ہے - اور دوم کا گرم تر ہے - اور سوم کا گرم خشک - مگر تینون خانہ سوا مسلخ کے
ہونی چاہیے (مسلخ کہ کپڑے اوتارنے کی جگہ ہوتی ہے) اور کوئی تینون خانہ سے سرد محض نہین ہوتا
بلحاظ نسبت کے نہ اثر حرارت حمام سے خالی ہوتا ہے - اور خانہ اول کہ مسلخ کے متصل ہے چونکہ حرارت
اوسمین بہ نسبت اور خانون کے کمتر ہوتی ہے لهذا اوسپر سردی کا اطلاق کرتے ہین ورنہ شک نہین
کہ مسلخ کی نسبت وہ بھی گرم ہے - اور مناسب ہے کہ ہر ایک خانہ مین ایسے پانی کا استعمال کیا جاوے
جو کہ اوسکے ہوا کے مشاکل اور مناسب ہو یعنی خانہ گرم مین سرد پانی کا استعمال نہ کیا جاوے اور نہ
اسکا برخلاف کیا جاوے کیونکہ موجب ادراک منافی کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہین اسی لیے
اطبا نے اسباب مین تاکید شدید کی ہے کہ دخول حمام مین مسلخ سے بالتدریج ہونا چاہیے —
اور طریق اوسکا یہ ہے کہ جب خانہ اول مین داخل ہو تو مناسب ہے کہ زمان شائستہ اوسمین توقف
کرے تاکہ بدن مین یہ حرارت حاصل ہو - اوسکے بعد خانہ دوسرے مین وارد ہو اور جگہ بھی زمان معتد بہ دیر کرے

قانون مین
اور انکی
جو شخص

معدہ تیسری خانہ و اصل ہوا کہ وہان بہین زیادہ نہ ٹھہرے کہ باعث غشی اور کرب اور خفقان ہے - اور جس شخص کو کسی عضو مین ورم یا تفرق اتصال ہو یا تپ غشی سے (جسکا مادہ غیر نضیج ہے) مریض ہو اوسکو حمام مین داخل ہونا نچاہیے - اور چونکہ وقت دخول کے بمایت تدریج ضروریات سے ہے وقت خروج کے زیادہ اس سے تاکید کرتی ہین کیونکہ وقت خروج کے مسام کشادہ اور بدن نرم اور قوی ضعیف ہوتے ہین - پس اس حالت مین اگر رعایت تدریج نکیجاوے اور دفعتہ آدمی باہر نکل آوے تو آفت عظیم سرزد ہوگی - اگر یہ کہو کہ لاکھ حمام کے دخول اور خروج مین بالکل رعایت تدریج نہین کرتے اور ہمیشہ آفات سے بھی مامون رہتے ہین - تو جواب اسکا یہ ہے کہ وہ لوگ اس امر کے معتاد ہو رہے ہین اسلیے اونکو ضرر نہین ہوتا پس ایسے لوگ بحث سے خارج ہین - اور حمام حالت خلو معدہ مین ممنوع ہے کیونکہ بسبب تحلیل رطوبات کے بدن کو خشک کرتا ہے - اور حالت سیری مین حمام کرنا بدن کو فربہ کرتا ہے کیونکہ اعضا بباعث گرمی حمام کے غذا کو بہت جذب کرتے ہین مگر اس حالت مین حمام کرنا باعث احداث سدہ ہوتا ہے اسلیے کہ غذا غیر منہضم منجذب ہوتی ہے - پس اولی یہ ہے کہ حمام حالت اعتدال مین کیا جاوے یعنی نہ خلو معدہ ہو نہ حالت سیری تاکہ آفت خلو اور امتلا سے محفوظ رہین - اور اگر حالت سیری مین حمام کیا جاوے تو قبل از استحمام سکنجبین سادہ یا بزوری جیسا مناسب وقت ہو پلاوین - اور واجب ہے کہ حمام مین کھانے سے پرہیز کرین کیونکہ بباعث فراخی مجاری کے غذا غیر منہضم اقاصی اعضا تک جلدی نفوذ کر جائیگی لیکن اگر بعد استحمام قبل زوال حرارت ہوا حمام کے غذا معتدل الحرارت والبرودت کھائی جاوے تو بدنکو فربہ کرتی ہے اور سدہ کا بھی خوف نہین ہوتا - اور ایسا ہی اگر حمام بعد تمام ہضم اول کے کیا جاوے وہ بھی مسمن بدن ہے - اور حد استحمام کی یہ ہے کہ جبتک حمام مین جلد موٹی ہوتی جاوے تب تک استحمام مین افراط نہین اور جب بدن لاغر اور کرب اور اضطراب زیادہ ہونے لگے پس نشان افراط ہی جلدی وہان سے نکلے - لیکن لازم ہے کہ جب حمام سے باہر آوین تو گرم کپڑون سے بدن کو ڈھانپین - خصوصاً موسم سرما مین تو یہ امر نہایت ضروری ہے اسلیے کہ آدمی ہوا حمام سے جو کہ گرم ہے ہوا سرد کیطرف انتقال کرتا ہے اور مسام اور مجاری حرارت حمام سے وسیع ہوتی ہین - اور حمام مین زیادہ بیٹھنا کئی ایک مضار کا موجب ہے از انجملہ چند یہان بھی لکھے جاتے ہین - چنانچہ کثرت جلوس سے انصباب فضول کا اعضای ضعیفہ کیطرف ہوتا ہے اور بدن ضعیف ہو جاتا ہے - اور اعصاب کے لیے مضر ہے اور حرارت غریزی کو تحلیل کرتا ہے اور شہوت طعام اور باہ کو زائل کرتا ہے الا صورت اعتیاد مین کہ وہ خارج از بحث ہے بلکہ قطع نظر کثرت جلوس سے نفس حمام بھی مضار مذکورہ کا موجب ہے اسی لیے یہ قول مشہور ہے لا خیر فی الحمام لیکن حق وہ ہے جو شیخ نے قانون مین لکھا ہے جسکا خلاصہ یہان بھی تحریر کیا جاتا ہے کہ حمام آثار متضادہ سے مرکب ہے - اگر بسبیل مناسب و مطابق حاجت کے

واقع ہو تو لا محالہ مفید اور سود مند ہوگا لہذا اوسکو جملہ محافظات صحت اور مزیلات مرض سے شمار کیا گیا ہے۔ اور اگر ایسا نہو تو حمام بلا شک مضر ہے اور چونکہ حق مراعات کمتر کیا جاتا ہے لہذا بعض اطبانے علی الاطلاق قول مذکور حمام کی مذمت کی ہے اور اوسکی مباشرت سے عموماً منع کیا ہے والاصل ما قلناہ۔ الغرض شیخ نے لکھا ہے کہ حمام گرم بھی ہے اور سرد بھی۔ اور تر بھی ہے اور خشک بھی اور نافع بھی ہے اور ضار بھی۔ منافع اوسکے یہ ہین کہ تنویم اور تفتیح اور جلا اور تحلیل اور جذب غذا بظاہر تن اور ازالہ اعیا اور حبس اسہال وغیرہ کرتا ہے۔ اور مضار اوسکی یہ ہے کہ بشرط افراط مضعف قلب ہے اور غشی اور غثیان اور مواد ساکنہ کو متحرک اور متعفن کرتا ہے۔ اور مواد کو افضیہ اور اعضا ضعیفہ کیطرف مائل کرتا ہے فائدہ اول اون امور کے بیان مین جوکہ استحمام کے متعلق ہین اور محل اونپر لازم ہے۔ اور یہ فائدہ کئی ایک قواعد پر مشتمل ہے قاعدہ اول وقت استحمام مین جو شخص اپنی حفظ صحت کا خواہان ہو اوسپر لازم ہے کہ بعد تمام ہضم معدی اور کبدی کے حمام مین نہاوے مگر جو شخص کہ محروری مزاج ہو اور بحالت خلو مین غلبہ صفرا سے خوف کرے تو ایسے شخص کو لازم ہے کہ حمام سے اول قدرے غذائے لطیف کھاوے۔ اور ایسا ہی محروری مزاج کو خانۂ ثالث مین نہ آنا چاہیے مگر جسوقت گرمی اوسکی ملائم مزاج محروری کے ہو۔ اور عمدہ ترین غذا محروری مزاج کو قبل استحمام یہ ہے کہ روٹی کو میوجات کے پانی مین تر کرکے کھاوین۔ تحقیق تر ہے کہ جیسا کھانا پینا حمام مین ممنوع ہے ویسا ہی بعد حمام کے پیشتر زوال حرارت حمامیہ کے بھی ممنوع ہے لیکن تحقیق یہ ہے کہ اگر طعام شدید البرودۃ یا شدید الحرارۃ ہو تب ممنوع ہے ورنہ جائز ہے جیسا ابھی بیان ہوا ہے۔ علی الخصوص اگر آب شدید البرودۃ یا شدید الحرارۃ ہو تو بالکل ناجائز ہے کیونکہ پانی جسقدر سرد تر یا گرم تر ہوگا اوسیقدر مضر تر ہوگا ہان اگر پانی زیادہ سرد نہو بلکہ معتدل ہو اور بسبب غلبہ پیاس کے قدرے قدرے پیا جاوے تو کچھ مضائقہ نہین بلکہ بعض محروری مزاجون کو باعث امن اور امان ہے۔ اسلیے اطبا نے لکھا ہے کہ محروری مزاج حمام مین دیر تک نہ بیٹھے تاکہ زیادہ پیاس نہ لگے اور موجب کرب اور خفقان نہو کیونکہ پیاس سخت پر محروری مزاج کو صبر کرنا بہت مضر ہے۔ قاعدہ دوم اون چیزون کے بیان مین جوکہ میل بدن کو دور کرتے ہین۔ ازانجملہ برگ کنار اور خطمی اور صابون وغیرہ ہے کہ ہر ایک شہر مین استعمال اونکا مروج ہے۔ اور برگ کنار کو غسل کے پانی مین ڈالنا یا کوٹ کر پانی مین ملانا اور بدن کو اوس سے ملنا میل کے دور کرنے مین خطمی سے قوی تر ہے۔ علاوہ بدن مانع سقوط موے اور مطول اور مقوی اور مزیل حرارت موے ہے خصوصاً اگر عصارہ چقندر سے ممزوج کرین تو افعال مذکورہ مین قوی تر ہین۔ اور خطمی سے غسل کرنا مصدع ہے۔ اور صابون سے غسل کرنا اون اشخاص کے موافق ہے

کیونکہ اس عمل سے بسبب حرارت باطنی کے ہضم قوی ہو جاتا ہے۔ ولیکن شراب کی بھی ضروری ہے
تاکہ عفونت مین افراط ہو اور ایسا ہی اغذیہ اور ادویہ گرم سے پرہیز لازم ہے تذییل مسائل متفرقہ
غسل مین۔ یاد کرنیکے لائق ہے کہ سرد پانی مین نہانے سے ہنگام مین نہانا بہتر ہے۔ اور ہوا مین
سرد پانی سے نہانا خصوصاً مبرود المزاج کو مضر ہے۔ اور بلغمی مزاج کو کثرت غسل ممنوع ہے
اور مطلق غسل صاحب نزلہ اور اسہال اور بچون اور ضعیفون کو نہ چاہیے خصوصاً سرد پانی سے تو بلا شبہ
مضر ہے اور چشمون گرم پانی سے غسل کرنا جیسے چشمہ کبریتی اور چشمہ بورقی وغیرہ محلل فضول
اور دافع خارش ہے۔ اور نیز فالج اور رعشہ اور تشنج کے لیے سودمند ہے۔ اور عرق النسا
اور وجع المفاصل کے لیے بدستور مفید ہے۔ اور بہت دنون تک غسل نکرنا جلد کو کثیف کرتا ہے
اور اوسکی رونق اور جلا کھو دیتا ہے۔ اور جاڑون مین نسبت گرمی کے قلت غسل واجب ہے۔
اور بعد جماع کے اگر غسل کیا جاوے تو مالش بدن کی ضروری ہے۔ اور غسل خواہ بآب سرد ہو
خواہ بآب گرم مضعف اعصاب ہے کیونکہ پانی سے جلد اور اعصاب ڈھیلے ہو جاتے ہین اور
سرد پانی سے اعصاب مین (جو کہ بالذات بارد ہین) سردی زیادہ ہو جاتی ہے۔ اسلیے اکثر
ہندوون کو ہمیشہ نہانے سے ایام جوانی کے بعد علامات ضعف اعصاب اور گردہ کی ظاہر ہوتی ہین اور
ضعف باہ کے ہمیشہ شاکی رہا کرتے ہین۔ اگرچہ سن شباب مین بسبب گرمی مزاج کی نقصان کم ہوتا ہے اور
بعضے ہنود ایک روز مین کئی بار غسل کرتے ہین حتی کہ بعد فراغت پاخانہ کے بھی نہاتے ہین یہ غسل اونکو حقیقت مین
طبا بہت ہی مضر ہے نوع نہم نفث کے بیان مین۔ واضح ہو کہ نفث اصطلاح اطبا مین وہ رطوبت
ہے کہ قصبہ ریہ سے بسبب کھانسی کے باہر نکلے۔ اور عرف عام مین وہ رطوبت ہے کہ منہ سے خارج ہو
خواہ سرفہ سے خواہ تھوکنے سے خواہ معدہ سے خواہ دماغ سے بہرصورت نفث بھی ایک نوع کا استفراغ
ہے اور امراض سینہ مین نضج اور عدم نضج مواد پر اوس سے استدلال کرتے ہین۔ اور استدلال اوس سے
سات طرح پر ہو سکتی ہے۔ قسم اول قلت اور کثرت نفث مین۔ کثرت اوسکی دلیل نضج مادہ اور انتہا
مرض ہے بشرطیکہ قوام اور رنگ وغیرہ مین بھی محمود ہو۔ اور قلت اوسکی علامت خامی مادہ کی ہے۔ اور جب
تھوڑی تھوڑی نفث آنے شروع ہو تو دلیل ابتداء نضج اور تزاید مرض کی ہے۔ اور اعتدال اوسکا نشان نضج
اکثر مواد کا ہے۔ اور نفث امراض ریہ وما یتعلق بہا مین نشان سوء مزاج سازج یا خامی مادہ یا کم زوری
طبیعت کا ہے۔ قسم دوم رنگ نفث مین۔ سفیدی اوسکی علامت خامی مادہ یا نزلہ بلغمی کی ہے۔
اور سرخی اوسکی نشان غلبہ خون کا ہے یا ٹوٹ جانے رگ پر جو آلی ریہ اور حنجرہ اور آلات تنفس مین داخل ہے

اور آلودگی نفث سفید کی سرخی سے علامت سِل کی ہے بشرطیکہ اور علامات بھی موجود ہون۔ اور زردی
اوسکی علامت نزلہ صفراوی کی ہے۔ اور سبزی اوسکی نشان احتراق نفث یا برودت مفرط یا بطلان حرارت
غریزی کا ہے۔ اور سیاہی اوسکی مثل سبزی کے ہے۔ قسم سوم رائحہ نفث مین بدبو اوسکی علامت عفونت کی ہے
اور بودار نہونا دلیل عدم عفونت کی ہے۔ اور ترشی رائحہ کی علامت برودت کی ہے۔ قسم چہارم مزہ نفث
مین۔ شیرینی اوسکی نشان غلبہ خون یا بلغم معتدل طبعی کا ہے۔ پس اگر رنگ سرخ ہے تو نفث دموی ہے
اور اگر سفید ہی تو بلغمی ہے۔ اور بیمزگی اوسکی نشان بلغم معتدل کا ہے۔ اور شوری اوسکی دلیل اسپر ہے
کہ حرارت نے رطوبت مین اثر کیا ہے لیکن غلبہ رطوبت کا ہی اور زیادہ شور ہونا علامت غلبہ حرارت کی ہے
۔ اور ترشی اوسکی علامت برودت کی ہے اور ناخوشی مزہ کی نشان عفونت کا ہے۔ قسم پنجم قوام مین رقت
اوسکی نشان خامی مادہ کا ہے اور گاہے دلیل نضج مواد کی ہوتی ہے۔ اور غلظت مادہ کی علامت خامی مادہ کی
اور دلیل تعسر نضج کی ہے۔ اور اعتدال اوسکا دلیل نضج تام کی ہے۔ قسم ششم۔ ہیئت نفث مین استدارت
اوسکی غلظت مادہ اور حرارت ریہ کی علامت ہے۔ اور بقراط نے لکھا ہے کہ نفث خام جسکو تپ ہو
علامت ذبول کی ہے۔ اور وہی کہتا ہے بہت دفعہ دیکھا گیا ہے کہ بعد نفث مستدیر کے سل تک نوبت
پہونچ گئی ہے۔ اور اوسی نے کہا ہے کہ جب نفث مستدیر ظاہر ہو اور قدرسے علامات اختلاط عقل بھی
موجود ہون تو اختلاط عقل جلدی ظاہر ہوگا۔ قسم ہفتم۔ وقت نفث اور سہولت اور تعسر مین جبکہ
نزلہ اور ذات الجنب اور ذات الریہ وغیرہ نفث جلدی نمودار ہو اور آسانی سے باہر نکلے تو علامت
سلامت اور قوت طبع اور جلد دور ہوجانے مرض کی ہے۔ اور دیری اور دشواری اوسکی نشان
خامی مادہ اور کمزوری طبیعت اور درازی مرض ہے فائدہ نفث اور بزاق مین یہ فرق ہے کہ نفث
رطوبت پختہ کا نام ہے جو کہ امراض ذات الجنب اور ذات الریہ وغیرہ امراض صدریہ مین کھانسی سے
باہر آتی ہی اور بزاق اوس رطوبت کا نام ہے کہ خام ہو۔ نفث محمودہ وہ ہے کہ سپید اور ہموار
اور پختہ اور معتدل القوام ہو اور اوسمین کسی طرح کی بو نہو اور بغیر کھانسی زیادہ کے خارج ہو اور ابتدا
مرض سے بعید بعہد نہو۔ اور نفث مذموم وہ ہے کہ خام اور رقیق اور ناہموار ہو اور بہت کھانسی سے
خارج ہو اور رنگ سیاہ یا کبود یا زرد ہو اور بو اوسکی ناخوش ہو۔ اور لعاب دہن کہ منھ اور زبان
اور تالو سے آتا ہے دماغ اور آنکھ اور کان اور حلق اور حنجرہ اور فم معدہ کے لیے بہت مفید ہے خصوصا
موسم جاڑے مین۔ اور مرطوب المزاج کو غرغرہ آبکامہ اور سرکہ اور خردل اور عاقرقرحا اور مویزج اور صعتر
اور ایارج فیقرا سے سفرداً یا مجموعاً حمام یا کسی اور جگہہ گرم مین فائدہ تمام دیتا ہے اور کبھی نفث امراض

ع۱ جلنا
ع۲ جس بلغم [illegible]
ع۳ بو نکلنا
ع۴ [illegible]
ع۵ [illegible]
ع۶ صورت
ع۷ [illegible]
ع۸ [illegible]
ع۹ آسانی
ع۱۰ مشکل ہونا
ع۱۱ سینہ
ع۱۲ منھ
ع۱۳ علاوہ
علاوہ
سبکو ملا کر

سینہ مین بحرانی ہوتا ہے۔ بشرطیکہ ایام بحران مین واقع ہووے **نوع دہم** منخرین کے بیان مین۔ واضح
رہے کہ منخرین سے وہ رطوبت ہے جو ناک سے خارج ہوتی ہے۔ یہ بھی استفراغ کا ایک قسم ہے کہ امراض دماغی پر
اوس سے استدلال کیجاتی ہے مثل صرع اور سکتہ وغیرہ کے اور مواد امراض مذکورہ کا اس سے خارج ہوتا ہے
بخار طبیخ بابونہ اور پودینہ کوہی کا لینا اور خربق سفید اور فلفل اور صبر کمسکر سونگھنا چھینک اور رطوبت
بینی کو بہت لاتا ہے۔ اور ایسا ہی اگر سرکہ اور شراب کو ملا کر گرم پتھر پر چھڑکین اور اوسکا بخار لیوین تو اسوام
مین بہت مفید ہے۔ اور کبھی یہ رطوبت مثل سیلان کانون کے بحرانی ہوتی ہے جیسے امراض سر مین گاہے
ایسا اتفاق ہوجاتا ہے۔ **نوع یازدہم**۔ خراجات مین۔ خراج اوس ورم کو کہتے ہین کہ پکجاوے
جاننا چاہیے کہ خراجات بھی ایک قسم کا استفراغ ہے بعض اوقات خود بخود بموجب اسباب داخلی یا
خارجی کے رو بظہور لاتے ہین۔ اور اکثر اوقات بحرانی ہوتے ہین چنانچہ بول رقیق ہونا مرض مزمن
یا مرض حار مین ساتھ علامات جیدہ کے علامت بحران خراجی کی ہے۔ اور ایسا ہی جو مرض بدون بحران
ظاہری کے صحت کیطرف رجوع کرے یا بسبب اسکے کہ مادہ کسی اور طرف مائل ہوجاوے اور کنپٹیوں
کی رگین یکایک پھول جاوین اور ضربان کرین اور بشرہ کا رنگ افسردہ ہوجاوے اور نفس مین
تواتر اور خشک کھانسی ظاہر ہو تو علامت خراج مفاصل کی ہے۔ یا اوس عضو مین خراج ہوگا جسمین
عرق زیادہ آتا ہے۔ اور حمیات اعیائیہ مین اگر ادرار بول غلیظ یا اسہال یا رعاف چوتھے روز نہ واقع ہو
اور زمانہ طول کھینچے تو خروج ہونیکا خوف ہے جبڑونکے نیچے گوشت نرم مین یا مفاصل مین جو ضعیف
ہورہے ہین۔ اور دیر کرکے ہونا بحرانون کا اور ناقص ہونا اور مرض کا ٹھہرنا بیچ ان سے غلظ مادہ اور بحران
خراجی کی دلیل ہے اسمین جہان درد ہو وہین یہ خراج ہونے کا ڈر ہے۔ اور کبھی یہین علامات خراجات
مین ادرار بول غلیظ کا واقع ہوتا ہے اور مادہ خراج کا واقع ہوتا ہے الا اگر کثرت مواد سے ہو تو نہین
۔ اور جو حمیات کہ لرزہ سے آتے ہین اور پسینا اگر اوتر جاتے ہین اگر کثرت مواد کی نہو تو بحران خراجی
سے ادنین بالکل خطر نہین ہے۔ **فائدہ** خراج امراض مزمن مین اکثر اسفل مین پڑتا ہے اور مرض
حاد مین اوپر کے اعضا مین اور مرض متوسط مین دونون جانب برابر ہین۔ اور ذات الجنب یعنی برسام
بلغمی مین خراج بحرانی کان کے نیچے جڑ مین ہوتا ہے۔ اور ذات الریہ کا بحران خراج مفاصل کے
ساتھ ہوتا ہے **تنبیہ**۔ بعض علامات سے خراج کی بھلائی اور برائی پر استدلال کر سکتے ہین
چنانچہ خراج کا ظاہر ہو کر غائب ہوجانا دلالت کرتا ہے عود مرض پر زیادہ اول سے یا گرنے مادہ پر
مفاصل کیجانب یا اون اعضا کیطرف جو ضعیف الخلقت ہین یا جنمین درد اور الم ہو۔ اور بہتر خراج

وہ ہے جسمین اصل مرض مین خفت اور آرام حاصل ہو اور بعد نضج کے ہو اور خارج بدن کیطرف شدید المیل ہو
اسلیے غلبہ طبیعت کا دفع مواد پر مفہوم ہوتا ہے - اور اورام نرم بہ نسبت اورام سخت کے بہتر ہین اور ایسا ہی جو اسفل
بدن اور غیر عضو شریف مین واقع ہون اور اس عضو مین کہ مادہ اوسمین بالکل سما جاوے ورنہ خوف پلٹ جانے
مادہ باقی کا رہتا ہے - اور کو اورام لثّیہ مین اگر تپ باقی رہے اور اورام تحلیل نہوں تو مہینے مین پکجاتی ہین اور
جو مادہ مین خود حرارت ہو تو بیس پچیس دن مین - تب حادہ مین اورام مفاصل اور اطراف مین ظاہر ہونا
بد ہے اور ان اورام سے بخار کا ہوجانا اگرچہ بد ہے لیکن اوس سے کمتر ہے - اور اورام کا کان کے پیچھے
جڑ مین واقع ہونا اور نہ پکنا اور نہ استفراغ ہونا بعد اسکے ردی ہے - اور خراج کا نضج پانا ساتھ اسکے
کہ اور اخلاط غیر نضیج ہون اچھا نہین بلکہ اکثر مہلک ہوتا ہے - یہان تک اسباب ضروری کے جتنے بیان
ہوئی ہین اگرچہ انواع اوسکے ضروری نہون - اسکا مطلب یہ ہے کہ اسباب مذکورہ مین ہر واحد جنسہ
ضروری ہے نہ یہ کہ تمام انواع یا اصناف اوسکی ضروری ہین مثلاً حاجت طرف جنس غذا کی تو ضروری ہے
لیکن ہونا اوسکا روٹی یا گوشت ضروری نہین - اور ایسا ہی حاجت ہوا کی استنشاق کے لیے ضروری ہے
لیکن یہ بات کہ ہوا اقلیم معین اور ناحیہ مقررہ کی ہو یہ امر غیر ضروری ہے - وہکذا فی جمیع الاسباب
الضروریۃ المذکورۃ - اب خاتمہ مین اسباب غیر ضروری کی اقسام لکھے جاتے ہین کیونکہ ہمین اونکی معرفت کی بھی
حاجت ہے بقول شخصے مصرعہ ضد مبتین نشود جز بضد - **خاتمہ** اسباب غیر ضروری کی تشریح مین
اور اسمین دو فصلین ہین **فصل اول** اون اسباب کے بیان مین جو کہ نسبتہ ضروریہ سے ملحق ہین - اور
اوسکی پانچ قسم ہین - اسنان - اجناس - عادات - صناعات - واردات خارجیہ - اسنان اول مور
سے ہین کہ اونکی بدن انسان مین تاثیر زیادہ ہے چنانچہ بعض اشخاص ایک سن مین ضعیف ہوتے ہین
جب دوسرے سن کیطرف انتقال کرتے ہین تو قوی ہوجاتے ہین - اور عکس اسکا بھی واقع ہوتا ہے
جیسے محروری مزاج مین سن شباب مین ضعف ہوتا ہے اور سن کہولت مین قوی ہوجاتا ہے - اور
مبرودی مزاج کا حال اسکے برخلاف ہوتا ہے یعنی سن شباب مین قوی اور سن کہولت مین ضعیف
ہوتا ہے - اور درجات سن کے قول مشہورہ چار ہین - اول سن نمو یعنی سن بڑہنے کا اوسکو سن حداثت
بھی کہتے ہین اور اوسکے پانچ درجہ ہین - اول سن طفولیت اور یہ وہ زمانہ ہے کہ اوسمین بچہ کو استعداد
حرکت کی نہین ہوتی - ابتدا سن نمو کا اسی درجہ سے ہوتا ہے - دوم سن صبی یہ وہ ایام ہین کہ بعد
نہوض اور قبل تصلب اعضا کے ہوتے ہین - سوم سن ترعرع ہے وہ بعد تصلب اعضا و قبل سن مراہقہ
کے ہوتا ہے - چہارم سن غلامیہ ہے اوسکو سن رہاق بھی کہتے ہین اس سن مین ڈاڑہی کا آغاز ہوتا ہے

اور یہ وقت بلوغ کا ہوتا ہے۔ پنجم سن فتی اس سن کے بعد نمو موقوف ہوجاتا ہے اور قریب تیس سال تک
یہ سن ختم ہوجاتا ہے کہ مبدء سن شباب کا ہوتا ہے۔ دوسرا سن شباب یعنی سن جوانی کا اور اوسکو
وقوف بھی کہتے ہین اور یہ سن بعد گذرنے سن نمو کے قریب چالیس تک ہوتا ہے۔ اور حرارت اور رطوبت
بچون اور جوانون کی نزدیک افلاطون اور جالینوس کے کمیت یعنی مقدار مین مساوی ہے لیکن بچون
مین بسبب کثرت رطوبت کے حرارت شدید نہین ہوتی۔ اور جوانون مین بباعث قلت رطوبت کو
شدید اور حاد ہوتی ہے۔ چنانچہ اگر لکڑی تر اور خشک کو علیحدہ علیحدہ جلایا جاوے اور آگ متساوی
فی الکمیۃ اور مختالف فی الکیفیۃ ہو تو یہ بات بخوبی واضح ہوجائیگی یعنی خشک لکڑی کی حرارت تیز اور تر کی
خفیف ہوگی۔ مع کون حرارتہما متساویۃ فی الکمیۃ بالفرض المذکور۔ تیسرا سن کہولت ہے اور اوسکو
سن انحطاط بھی کہتے ہین لیکن اسمین قوت باقی رہتی ہے یہ سن انقضاء سن وقوف کے بعد قریبا ساٹھ
برس تک ہوتا ہے اسمین حرارت نقصان قبول کرتی ہے اور یبوست زیادہ ہوجاتی ہے۔ چوتھا شیخوخت
ہے اسکو بھی سن انحطاط کہتے ہین لیکن اسمین قوی مین ضعف طاری ہوتا ہے یہ سن انقضاء سن کہولت
سے آخر عمر تک ہوتا ہے اور اسمین رطوبت غریبہ غالب ہوتی ہے۔ فائدہ واضح ہو کہ یہ جسقدر
بابت اسنان کے بیان کیا گیا ہے باعتبار اغلب افراد انسان اور ساکن کثیر العمارت کی ہے
مثل اقلیم رابع اور خامس کے۔ ورنہ بلحاظ بعض مواضع اور بلدان کے اسنان انسان کی متفاوت
ہوتے ہین چنانچہ شیخ نے لکھا ہے کہ حبشہ اور زنگبار مین تمام اسنان تیس سے چالیس برس تک
ختم ہوجاتے ہین۔ اور تفصیل بابت اسنان کے باعتبار اغلب افراد انسان کے یہ ہے کہ سن نمو
چار سابوع پر ختم ہوتا ہے ہر ایک اسبوع سات سات برس کا ہوتا ہے۔ اور ہر ایک سابوع مین
انسان کے لیے ایک طرح کا کمال حاصل ہوتا ہے۔ چنانچہ سابوع اول گذرتا ہے یعنی بچہ سات برس کا
ہوتا ہے تو اعضا اوسکی قدرے سخت ہوجاتے ہین اور اوسکے افعال مین قدرے قوت حاصل ہوتی ہے
اور اوسکے دانت سست اور ضعیف قوی، انتون سے بدل جاتے ہین۔ اسی کمال کیلیے آنحضرت صلی اللہ
نے فرمایا ہے۔ علموا الصبیان الصلوۃ وہم ابناء سبع۔ اور جب سابوع دوسرا ختم ہوتا ہے
یعنی بچہ کی عمر چودہ سال کی ہوتی ہے پس اوسکے اعضا بہ نسبت سابوع اول کے زیادہ مضبوط
ہوجاتے ہین اسی سبب سے بچہ مین آثار بلوغ کے ظاہر ہوجاتے ہین اور لڑکی کو حیض آجاتا ہے اور
پستان بھی برآمد ہوتی ہین اور مادہ زرع کا یعنی منی دونون مین اوسی وقت پیدا ہوتی ہے۔
اور عند الجمہور علامات بلوغ کے کئی ہین ازانجملہ ارنبہ یعنی ناک کی ہڈی ظاہر ہوجاتی ہے اور حنجرہ

بھی برآمد ہوتا ہے اور بہ نسبت سابق آواز غلیظ اور ثقیل ہو جاتی ہے اور بو بغل کی تغیر ہو جاتی ہے اور احتلام
بھی ہونے لگتا ہے۔ اور جب سابوع تیسرا ختم ہوتا ہے یعنی عمر اکیس سال کی ہوتی ہے تو اوسمین انسان کو
کمال قوی تر حاصل ہوتا ہے اسی لیے اس سابوع میں ڈھاڑہی آجاتی ہے اور عزت اور وقار بھی حاصل
ہوتا ہے۔ اور جب سابوع چوتھے کا انجام ہوتا ہے یعنی عمر اٹھائیس کی ہوتی ہے پس اوسوقت فعل قوت نامیہ
کا بند ہو جاتا ہے۔ مگر یہ حکم کلی نہین کیونکہ گاہے گاہے اس سے کم زیادہ مین بھی یہ امر سرزد ہوتا ہے مگر
غالب یہ ہے کہ سن نمو تیس برس تک رہتا ہے۔ اور سن وقوف کا یہ حال ہے کہ اگر سن نمو چار سابوع کامل
مین ختم ہو جاوے تو سن وقوف اوسکے بعد ایک سابوع مین ختم ہو جاتا ہے یعنی پینتیس سال تک سن وقوف
اختتام پاتا ہے وہذا اکثری الوجود اور اگر سن نمو چار سابوع سے چند برس زیادہ ہو جاوے (اور زیادتی
اوسکی غالبا تینتیس سال تک ہوتی ہے) تو اوسکے بھی بعد سن وقوف ایک سابوع تک ختم ہوتا ہے
یعنی چالیس برس تک پورا ہو جاتا ہے وہذا اقلی الوجود۔ پس اوسوقت افعال طبعی قدرے ساکن
ہو جاتے ہین اور افعال نفسی قوی۔ اور سن کہولت تقریبا تین سابوع مین ختم ہوتا ہے پس انسان
جب سن کہولت سے تجاوز کرتا ہے تو گاہے گاہے افعال صادرہ مین خطا کرتا ہے اور اوسکے بعد زمان
قلیلہ مین مرجاتا ہے اسی لیے اغلب ساٹھہ برس کے بعد موت ہو جاتی ہے۔ چنانچہ آنحضرت صلعم نے
بھی اسکی خبر دی ہے اکثر اعمار امتی ما بین الستین والسبعین۔ باقی رہا سن شیخوخت کا پس بعض
اطبا کا یہ قول ہے کہ اکثر اوسکے ساٹھہ برس ہین کیونکہ سن کمال سے (جو کہ چالیس سال تک ہے)
سن نقصان (یعنی سن کہولت اور شیخوخت دوگنا ہونا چاہیے۔ پس مجموع ایک سو بیس برس ہوئے
۔ اور باشندگان وسط معمورہ مین اکثر انسانون کی عمر اسی قدر مشاہدہ کی گئی ہے لیکن حق یہ ہے
کہ وجوب موت کا بیشتر مقدار اکثر عمر سے تجربہ اور شہرہا ثابت ہو چکا ہے۔ اور اہل نجوم کے نزدیک
مقدار مذکورہ سے بھی زیادتی عمر کی ممکن ہے۔ چنانچہ حکیم ابوریحان نے حکیم ماشاء اللہ سے حکایت کی ہے
اونے لکھا ہے کہ ممکن ہے کوئی انسان نوسو ساٹھہ برس تک زندہ رہے۔ وہو القران الاعظم
عندہم بین الزحل والمشتری۔ اور کتب الٰہیہ مین بھی اسکی تائید آگئی ہے کہ زمانہ گذشتہ مین کبھی ایک
قوم مین ایسی گذری ہین جنکی عمرین بہت طویل تھین اور ساڑھے نوسو برس عمر حضرت نوح علیہ السلام کی تو مشہور
اور معروف ہے۔ اور اجناس بھی اسباب ملحقہ سے ہین چنانچہ مزاج مذکور کی حرارت اور یبوست
کیطرف مائل ہوتی ہے۔ اور مزاج اناث کی برودت اور رطوبت کیطرف راغب ہوتی ہے مگر یہ بھی
باعتبار اغلب افراد کے تصور کرنا چاہیے یہ نہین کہ تمام ذکور بہ نسبت تمام اناث کی یہی مزاج رکھتے ہون

۵ اور وہ قران اعظم ہے نزدیک انکے درمیان زحل اور مشتری کے ۱۲ منہ

اور صناعات یعنی پیشہ - ہر ایک قسم اوسکا کسی امر کا موجب ہوتا ہے مثلاً جو پیشہ کہ مباشر اور مجاور پانی کے ہو جیسے قصارت یعنی دھوبی پن - یا سقاے وغیرہ موجب ترطیب بدن ہوگا - اور جو پیشہ مجاور اور قریب آگ کے ہو جیسے حدادی یعنے لوہار پن یا طباخی یعنی بھٹیار پن یا ٹھٹھیار پن موجب تسخین اور تخفیف ہو اور افراط اوسکا بہ سبب کثرت تحلیل کے باعث تبرید ہوگا - اور جو پیشہ مجاور مٹی کے ہو موجب یبوست ہوگا جیسے کشاورزی اور معماری اور کمہار پن وغیرہ - اور عادات منجملہ اون امور سے ہین کہ بشرط درازی زمان کے مزاج طبعی کو اوسکی غیر کیطرف تغیر کرتے ہین اور اونکو دفعۃً ترک کرنا موجب تغیر مزاج حاصلہ کا ہے اور رعایت اونکی حفظ صحت اور استقامت مزاج کا باعث ہے - پس جس شخص کے لیے کوئی عادت مذمومہ منافی حفظ صحت ہو مثلاً اوسنے کوئی ایسی عادت کر رکھی ہے کہ اوس سے مواد فاسد بدن مین جمع ہوتے ہین تو مناسب ہے کہ اوسکو دفعۃً ترک نکیا جاوے تاکہ موجب تغیر اور ضرر مزاج نہو لیکن بتدریج اوسکو ترک کرین اسی واسطے کہا گیا ہے العادۃ طبیعۃ خامسۃ - اور تغیر مزاج کا بسبب عادت کے دو قسم پر ہے یا بسبب تدبیر کے ہوگا - یا من جہۃ ماہیتہ ہوگا - پس جو تغیر تدبیر کی رو سے ہوگا اوسکی صورت یہ ہے جیسے کوئی آدمی بالطبع لاغر بدن ہو اور راحت اور قلت ریاضت اور سکون کو لازم جانے اس سبب بدن اوسکا فربہ ہو جائیگا اور برودت اور رطوبت اوسمین زیادہ ہو جائینگی اور دن بدن موٹاپا ظاہر ہوتا جائیگا - اور ایسا ہی کبھی انسان بالطبع فربہ بدن ہوتا ہے پس بسبب کثرت ریاضت کے اور تعب اور تقلیل غذا کے دبلا ہو جاتا ہے - اور ایسا ہی جب اوسکو کسی نوع کے ہموم اور غموم لاحق ہوتے ہین اسلیے رطوبات تحلیل ہو جاتے ہین اور اعضا مین خشونت اور یبوست عارض ہوتی ہے پس بدن لاغر ہو جاتا ہے - اور ایسا ہی جو آدمی دھوپ مین دیر تک رہے اور ہوا گرم سے اکثر ملاقات کرے وہ بھی لاغر ہو جائیگا اور رنگ اوسکا سیاہی مائل اور مزاج اوسکا حرارت اور یبوست کیطرف متغیر ہو جائیگا - پس طبیب پر واجب ہے کہ امور مذکورہ مین خیال رکھے کہ مزاج انسان کا طبعی ہے یا عادت سے حاصل ہوئی ہے مثلاً جو شخص موٹا ہو دیکھنا چاہیے کہ اگر اوسکی بدن مین بو نہو اور عروق اوسکے واسع اور فراخ نہون پس وہ موٹاپا طبعی ہے اور جسکی بدن سے بو آتی ہو اور مکھی وغیرہ اوسپر زیادہ بیٹھتی ہون اور عروق اوسکے واسع ہون پس مزاج اوسکا حار ہے اور موٹاپا بسبب عادت کے حاصل ہوا ہے - اور علی ہذا دبلاپا بھی مثلاً اگر بدن لاغر ہو اور عروق تنگ ہون اور جلد خشن اور بے بو ہو اور رنگ سیاہی کیطرف مائل ہو پس ایسی لاغری اور یبوست بسبب استعمال اشیاء مسخنہ اور مجففہ کی عادت سے حاصل ہوئی ہے اور اگر عروق

اوسکی واسع اور فراخ ہون اور بال بدن پر بہت ہون اور رگین وغیرہ اوسپر بہت ابھین تو ایسی لاغری طبع ہوگی۔ اور تغیر مزاج کا ماہیت کی جہت سے کسی قسم کے پیشہ اور صناعت سے حاصل ہوتا ہے چنانچہ بعض صناعات ایسے ہین کہ مزاج انسان کو ضد کیطرف بدل دیتے ہین پس یہ تغیر کی قسم یہ ہے یا حرارت اور یبوست کیطرف ہوگا مثل پیشہ آہنگرون اور شیشہ گرونکے اور دیگر صناعات کذائیہ کی جو آگ کے مجاور ہون۔ اور یا حرارت اور رطوبت کیطرف ہوگا مثل خدام حمام کے۔ اور یا برودت اور رطوبت کیطرف ہوگا مثل ماہی گیرون اور ملاحون اور دہوبیون کے۔ اور یا برودت اور یبوست کیطرف ہوگا مثل زمیندارون اور شکاریون حیوانات اور جانورون کے و ماشاکل ذالک۔ اور واردات خارجیہ مثل ضمادات اور اطلیہ اور کمادات اور مشمومات کے ہین۔ یہ تمام امور حافظ صحت اور مغیر مزاج ہین لیکن جسقدر تغیر مزاج مشمومات سے حاصل ہوتا ہے اورون سے نہین ہوتا۔ پس اگر مشمومات خوشبودار ہونگے تو بسبب مناسبت ارواح اور سرعت نفوذ کے مقوی دل و دماغ اور حافظ صحت ہونگے اور اگر بودار ہونگے تو برعکس فوائد مذکورہ کے اونسے ظاہر ہونگے۔ اور منجملہ واردات خارجی نضج مواد کا آفتاب سے ہے کہ محلل رطوبات ہے اور صداع بارد اور استسقاء اور ربو کو مفید ہے۔ اور ایسا ہی جسم کو ریگ گرم مین دفن کرنا امراض مرطوبی کو نافع ہے۔ اور جسم یا کسی خاص عضو کو روغنیات مین ڈبونا تشنج اور ماندگی کے لیے سودمند ہے۔ چنانچہ مقدمہ کتاب مین مذکور ہوچکا ہے

## فصل دوم

اسباب جزئیہ امراض اور تعداد عوارض بدن کے بیان مین

**تمہید** چونکہ اس فصل مین اسباب امراض بدن کے بیان کیے جائینگے اسلیے مناسب ہے کہ اول احوال بدن کے مع اقسام امراض کے مجملا بیان کیے جاوین بعدہ اونکے اسباب کیطرف توجہ کیا جاوے۔ تاکہ دیکھنے والی کے لیے بصیرت تام حاصل ہو۔ مخفی نہ ہے کہ احوال بدن انسان کا نزدیک شیخ رئیس کے دو ہین صحت اور مرض صحت وہ حالت طبعی ہے کہ بسبب ذات اوس حالت طبعی کے تمام افعال بدنی (کہ طبعی اور حیوانی اور نفسانی ہین) مجری طبعی پر صادر ہون۔ اور مرض وہ حالت غیر طبعی ہے کہ بسبب ذات اوس حالت کے افعال بدنی کو ضرر پہونچتا ہے۔ عام ہے کہ ضرر تمام افعال بدنی مین حاصل ہو یا بعض افعال مین۔ اور نزدیک جالینوس کے احوال بدن انسان کے تین ہین۔ صحت اور مرض اور حالت ثالثہ اسکے نزدیک اگر تمام افعال بدنی مین سلامتی ہے وہ صحت ہے اور اگر تمام افعال مین آفت ہے وہ مرض ہے۔ اور اگر بعض افعال سالم اور بعض ماوف ہون وہ حالت ثالثہ ہے نہ صحت ہے نہ مرض۔ اب اسکی بہت قسم ہین یا تو یہ حالت اسلیے ہوگی کہ صحت بھی بدرجہ نہایت نہین اور مرض بھی

بدرجہ نہایت نہین مثل بوڑہے اور بچہ اور کمزور اور دست کے ۔ یا اسلیے کہ صحت او مرض مجتمع ہون ایک شخص مین ایک وقت مین دو عضو مین مثل اندہے اور کاٹنے کے ۔ یا ایک شخص مین ایک عضو مین دو جنسون متباعد یا متقارب مین جمع ہون مثل صحیح المزاج اور مریض الترکیب کے ۔ اور مثل صحیح المقدار مریض المقدار کے ۔ یا ایک شخص مین دو وقتون مین جمع ہون جیسا کوئی شخص موسم سرما یا سن شیخوخت مین مریض ہوتا ہے اور موسم گرما مین یا سن شباب مین تندرست ہوتا ہے یا اسکا عکس ہو جاتا ہے ۔ الغرض عند الشیخ صحت اور مرض مین واسطہ نہین کیونکہ اونکے نزدیک انکے درمیان تقابل عدم اور ملکہ ہے اور اس تقابل مین واسطہ نہین ہوتا اسلیے کہ نفی اور اثبات سے خارج ہونا غیر ممکن ہے کما بین فی محلہ ۔ اور جالینوس کے نزدیک صحت اور مرض مین واسطہ ہے کیونکہ اوسکی رای مین درمیان انکے تقابل تضاد ہے جسمین واسطہ ہونا لازم ہے کما حقق فے موضعہ ۔ اور اس مسئلہ مین حق بجانب شیخ ہے کیونکہ جذام اور برص اور رتپ وغیرہ امراض جنمین بعض افعال سلامت ہوتے ہین بلا شک مرض ہین اور بالاتفاق کتب اطبا مین مرض کے نام سے موسوم ہوئے ہین ۔ پس اگر مطابق مذہب جالینوس کے ان احوال کو حالت ثالثہ سے تعبیر کیا جاوے اور مرض نہ کہا جاوے تو لازم آتا ہے کہ جہان مین وجود مرض کا نپایا جاوے الا نادراً وہذا ظاہر الفساد ۔ اور ضرر فعل کے تین ہین تغیر اور نقصان اور بطلان ۔ مثلاً اگر قوت باصرہ صور اور اشکال کو کہ خارج مین موجود نہین تخیل کرے تو اوسکو تغیر کہین گے ۔ اور اگر صدور افعال کا بسلامت نہو چنانچہ قوت مذکورہ اشیاء کو کما ہو نہ دیکھے خواہ کماحقہ دیکھتا تو اوسکو نقصان بولین گے ۔ اور اگر قوت مذکورہ بالکل فنا ہو جاوے یعنی آدمی اندھا ہو جاوے تو اوسکو بطلان کہین گے ۔ اور مرض کی دو قسم ہین ۔ مفرد اور مرکب ۔ مرض مفرد وہ ہے کہ ایک ہو اور اجتماع امراض سے حاصل نہو اور اوسکی تین قسم ہین سوء مزاج اور مرض ترکیب اور تفرق اتصال ۔ مرض سوء مزاج وہ ہے کہ اول مرض اعضاء مفردہ کو عارض ہو بعد اوسکے اعضاء مرکبہ کیطرف خواہ متعدی ہو یا نہو لیکن کبھی نہین ہو سکتا کہ سوء مزاج اولاً عضو مرکب مین ظاہر ہو ۔ مرض ترکیب وہ ہے کہ اول مرض اعضاء مرکبہ کو لاحق ہو ۔ اور تفرق اتصال وہ ہے کہ اول دونونکو لاحق ہو ۔ اور امراض سوء مزاج کے جسکو مرض متشابہ الاجزاء بھی کہتے ہین دو قسم ہین مفرد اور مرکب ۔ مفرد کی چار قسم ہین حار بارد رطب یابس ۔ اور مرکب کی بھی چار قسم ہین حار رطب حار یابس بارد رطب بارد یابس ۔ اور ہر ایک مفرد اور مرکب سے دو قسم پر ہے ساذج یا مادی ۔ مادی وہ ہے کہ بسبب کسی خلط کے اخلاط اربعہ مفردہ یا مرکبہ سے حاصل ہو

اور اوس کیفیت سے بدن بھی متکیف ہو مثل حرارت مفرطہ کے کہ سبب اوسکا وجود صفرا ہو - اور ساذج وہ ہے کہ ایسی نہو مثل حرارت مدقوق اور برودت مثلوج - اور سوء مزاج ساذج یا ایک عضو سے مختص ہوگی جیسے سر درد کہ حرارت آفتاب سے عارض ہو یا تمام بدن کو لاحق ہوگی جیسے تپ کہ بسبب دہوپ کے عارض ہو - اور سوء مزاج مادی یا عضو سے مجاور اور ملتصق ہوگی یا اوسمین داخل اور نافذ ہوگا - اور مداخل اگر اتصال عضو مین تفرق کریگا تو اوسکو مورم کہتے ہین ورنہ غیر مورم ہے - امثلہ انکے مطولات مین مذکور ہین - اور مرض ترکیب کی چار قسم ہین امراض خلقت - امراض مقدار - امراض عدد - امراض وضع - امراض خلقت بھی چار ہین - اول امراض شکل اور وہ یہ ہین کہ شکل عضو کی مجری طبعی سے ایسی متغیر ہوجاوے کہ مضر ہو جیسے سر چوڑا ہو یا سیدہا عضو خمدار یا اسکا برعکس ہو - دوم امراض مجاری ہین اور اوسکی تین قسم ہین اول من حیث الاتساع مثال اوسکی انتشار نور ہے بسبب کشادگی ثقبہ عنبیہ کے جوکہ مجری روح باصرہ کا ہے علے اختلاف القولین ہے - دوم من حیث التضییق ہے مثال اوسکی ضیق النفس ہے اور خناق ہے - سوم من حیث الانسداد اور مثال اوسکی حدوث سدہ کا اوس رگ مین جوکہ جگر سے مرارہ کو آتی ہے اور مرارہ سے امعا کو جاتی ہے پس اگر سدہ مابین کبد اور مرارہ کے واقع ہوگا محدث یرقان ہے - اور اگر مابین مرارہ اور امعا کے حادث ہوگا تو قولنج کا باعث ہے - سوم امراض تجاویف اسکو امراض اوعیہ بھی کہتے ہین اسکی چار قسم ہین تین قسم یہ ہین - یا من حیث الاتساع جیسے کیسہ انثیین کا بسبب گرنے کسی جسم کے اوپر سے فراخ ہوجاوے چنانچہ مرض قیلہ اور فتق مین یہ امر مشاہدہ ہوسکتا ہے یا من حیث التضییق جب فضاے معدہ تنگ ہوجاوے - یہ کبھی خلقی ہوتا ہے اور کبھی بسبب ورم عضو مجاور کے ظاہر ہوتا ہے اور تنگی بطون شریفہ دماغ کی بھی اسی قبیل سے ہے - یا من حیث الانسداد جیسے بطون دماغ مین سکتہ کی حالت مین سدہ ہوجاتا ہے - اور چوتھا قسم مرض خلو ہے جیسے شدت فرح مہلک اور لذت مہلک مین تجاویف قلب کی خالی ہوجاتی ہے - چہارم امراض صفائح ہین جوکہ سطح عضو سے (خواہ داخلی ہو خواہ خارجی) متعلق ہین جیسے صفائی اور ناہمواری عضو کی مثلاً جس عضو کی صفائی اور ہمواری مطلوب ہو مثل قصبہ ریہ کے وہ ناہموار ہوجاوے - اور جس عضو کی خشونت اور ناہمواری مقصود ہو مثل معدہ اور رحم کے وہ ہموار اور صفا ہوجاوے - اور ظاہر ہے کہ اگر سطوح اعضا مین فساد حادث ہوگا تو فائدہ مقصود وہ اوسکے ناقص یا باطل ہوگا - اور امراض مقدار دو قسم پر ہین یا یہ کہ عضو مقدار

طبعی سے زیادہ ہو جاوے یا مقدار اصلی سے کم - خواہ عظم اور صغر خلقی ہوں خواہ عرضی - اور ایسا ہی تمام بدن میں ہوں، یا کسی خاص عضو میں - پس یہ چار قسم حاصل ہوئیں - چنانچہ فربہی مفرط مثال زیادتی عام کی ہے - قرشی نے کہا ہے کہ میں نے دمشق میں ایک آدمی کو دیکھا بسبب موٹاپہ مفرط کے آنکھ کھولنی اوسپر مشکل تھی - اور جالینوس سے منقول ہے کہ اوسنے ایک آدمی کو اہل سمرقند سے دیکھا وہ اسقدر موٹا تھا کہ چلنے پھرنے سے عاجز تھا - اور عظم زبان کا اور داء الفیل مثال زیادتی خاص کے ہے - دبلا پا مفرط مثال نقصان عام کے ہے اور ضمور حدقہ چشم مثال نقصان خاص کے ہے - اور امراض عدد کی دو قسم یہ ہیں - اول یہ کہ عضو مقدار طبعی سے زائد ہو اوسکی دو قسم ہیں - طبیعی اور غیر طبعی - زیادتی طبعی وہ ہے کہ جنس اوسکی بدن صحیح میں موجود ہو مثل انگلی کے کہ پانچ سے زائد ہوں . اور زیادتی غیر طبعی وہ کہ جنس اوسکی بدن صحیح میں موجود نہو - اور اوسکی دو قسم ہیں یا بدن سے پیوستہ ہوگی مثل ثولول یعنی مسّوں کے یا منفصل ہوگی مثل سنگریزہ مثانہ کے - اور دوم یہ کہ عضو تعداد طبعی سے ناقص ہو اوسکی بھی دو قسم ہیں - طبعی اور عارضی - طبعی وہ ہے کہ وجود اوسکا طبعی ہو لیکن اصل خلقت میں بسبب کمی مادہ کے مخلوق نہو جیسے کسی شخص کی تین یا چار انگلی اصل خلقت میں ہوں - اور نقصان عارضی وہ ہے کہ اصل خلقت میں تو عضو صحیح و سالم مخلوق ہوا لیکن بعد ازاں کسی عارضہ خارجیہ سے ناقص ہو جاوے جیسے کسی کی انگلی یا ہاتھ تلوار وغیرہ سے کٹ گیا ہو یا آگ سے جلگیا ہو - اور امراض وضع کے مثل فساد وضع کے جو بسبب نزدیکی ایک عضو کے دوسرے عضو سے - یا بسبب دوری ایک عضو کے دوسرے عضو سے نامناسب طور پر واقع ہو - یعنی ایک عضو دوسرے عضو سے ایسی طور پر دور یا نزدیک ہو کہ مناسب نہو - اور اوسکی دو قسم ہیں ایک باعتبار موضع نفس عضو کے - دوسرے باعتبار مشارکت دوسرے عضو کے - امراض موضع کے چار ہیں - اول زوال عضو کا اپنے موضع سے بسبب خروج تام کے (اوسکو خلع کہتے ہیں) دوم زوال عضو کا مفصل سے بسبب خروج غیر تام کے (اوسکو وثی بولتے ہیں) سوم یہ کہ عضو اپنے موضع میں حرکت کرتا ہے حالانکہ سکون اوسکا واجب ہے مثل رعشہ کے - چہارم یہ کہ عضو اپنے مکان میں ساکن ہو حالانکہ حرکت اوسکی واجب ہو جیسا تحجر مفاصل میں اور امراض مشارکت دو قسم پر ہیں - اول یہ کہ حرکت عضو کی عضو مجاور کی طرف ممتنع یا متعسر ہو - دوم یہ کہ حرکت عضو کی عضو مجاور سے ممتنع یا متعسر ہو پس تمام امراض وضع کی چھ ہوئیں - اور اقسام تفرق اتصال کے بہت ہیں اسامی اونکے باعتبار اختلاف محل کے

مختلف ہین۔ پس تفرق اتصال اگر جلد مین واقع ہوا اور فراخ نہوا اوسکو خدش کہتے ہین۔ اور اگر بسیط اور فراخ ہوا اوسکو سحج بولتے ہین۔ اور جو گوشت مین خارج سے واقع ہوا اوسکو جراحت کہتی ہین بشرطیکہ نیا ہوا اور اوسمین پیپ نہ پڑی ہوا اور جراحت اگر قدیم اور متقیح ہوا اوسکو قرحہ بولتے ہین۔ اور جو گوشت مین داخل سے بسبب تداخل مادہ کے واقع ہو اگر ابتدائی ہے اور اوسمین ریم نہین ہوئی ورم کہتی ہین اور اگر ریم پڑگئی ہوا اوسکو خراج سے موسوم کرتے ہین۔ اور اگر بعد نضج مواد کے ٹوٹ جاوے اوسکو بھی قرحہ کہتے ہین پس اگر بعد پھوٹنے کے دیر تک رہے (بعضون نے چالیس دن مقرر کیے ہین) اور درد کمتر ہوا اور اوسکے منہہ پر کچھہ صلابت ظاہر ہوا اور اوسکے اندر گوشت سفید نمودار ہو تب اوسکو ناصور کہا جاتا ہے۔ اور ایسا ہی جو کہ استخوان اور غضروف اور عصب اور عروق اور عضلہ اور اغشیہ اور قحف وغیرہ مین واقع ہو ہر ایک اسم علیحدہ سے مخصوص ہے۔ اور اسامی مخصوصہ اونکے مع دیگر زوائد کے مطولات مین مذکور ہین اور جس شخص کے دل مین جراحت پہونچے وہ مرجاتا ہے۔ اور امراض مرکبہ وہ ہین کہ چند امراض کے اجتماع سے ایک مرض حادث ہو مثل سل کے کہ تپ دق اور قرحہ ریہ سے حادث ہوتی ہے۔ اور اور الم اور شور کہ سوء مزاج مادی اور تفرق اتصال اور زیادتی مقدار سے حاصل ہوتی ہین بھی اسی قبیل سے ہین۔ سکو اوقات مرض متغیرہ کے جو کہ صحت کیطرف منتہی ہون چار ہین ابتداء۔ تزائد۔ انتہاء۔ انحطاط۔ ابتداء وہ زمان ہے جسمین مرض ظاہر ہوا اور زیادتی مرض کی اوسمین نمایان نہو یعنی بعد حدوث مرض کے جبتک حالت متشابہ الاحوال ثابت ہوا اور حالت مرض مین ترقی ظاہر نہوا اوسکو زمان ابتداء کہتے ہین۔ اور تزائد وہ وقت ہے جسمین ساعت بساعت غلبہ مرض نمایان ہو یعنی زمان ابتدا کے بعد جبتک مرض زیادتی مین رہے وہ وقت تزائد مرض ہے۔ اور انتہا وہ وقت ہے جسمین مرض ایک حالت پر ٹھہر جاوے یعنی بعد ازدیاد کے جب مرض ایک حد پر پہونچکر اوسی حالت پر ثابت رہے سوای زیادتی اور کمی کے اس حالت کو انتہا سے تعبیر کرتے ہین۔ اور انحطاط اوس وقت سے مراد ہے جسمین خفت اور کمی مرض کی ظاہر ہو۔ اور واضح ہو کہ تحقق ازمنہ اربعہ مرض کا اول مرض سے آخر مرض تک ہوا اوسکو اوقات کلیہ کہتے ہین۔ اور اگر باعتبار ایک نوبت کے ہو اوسکو اوقات جزئیہ بولتے ہین کیونکہ ایک نوبت مین بھی اوقات اربعہ متحقق ہوسکتی ہین لیکن اوقات نوبت کی بہ نسبت اوقات مرض کے خبر دیتی ہین کما لاریب فیہ انتباہ عرض کے بیان مین معلوم کرنا چاہیے کہ عرض وہ حالت غیر طبعی ہے کہ بواسطہ مرض کے موجب آفت کا ہوتی ہے اور وہ مرض کے تابع ہوتی ہے اور کبھی عرض بنفسہٖ خود مرض ہوتا ہے مثل صداع کے کہ تپ کا عرض

ہوتا ہے اور بنفسہ مرض ہے۔ اور گاہے عرض مرض کا سبب ہوتا ہے مانند درد قولنج کی کہ سبب
غشی کا ہوتا ہے۔ اور ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ ایک ہی شے سبب اور عرض اور مرض جہات مختلفہ سے ہوسکتی ہے
جیسے کھانسی کہ ذات الجنب کے لیے تو عرض ہے اور جب مستحکم ہو جاوے بنفسہ ایک مرض بنجاتا ہے
اور سبب حرکت عنفیہ کے سبب ٹوٹنے رگ کا ہو جاتا ہے۔ اور مثل تپ دق کے کہ عرض قرحہ شش
کا ہے اور سبب ضعف معدہ کا ہوتا ہے اور بنفسہ ایک مرض ہے۔ اب اسباب امراض بدنی کی تشریح
کیجاتی ہے۔ چونکہ حسب تحریر سابق کے امراض دو قسم پر ہین مفرد اور مرکب اور مفرد کی تین قسم ہین
سوء مزاج مرض الترکیب تفرق اتصال لہذا اول اسباب سوء مزاج کی خواہ مفرد ہون خواہ مرکب
لکھے جاتے ہین پس اسباب مرض حار کے کئی قسم ہین یا روحانی ہونگے مثل غضب اور خوشی
اور غم غیر مفرط کے۔ یا بدنی ہونگے مثل ریاضت اور حرکت غیر مفرط کے۔ یا ادویہ اور اغذیہ مسخنات
کا داخل یا خارج سے استعمال کرنا۔ یا تکاثف مسام کا۔ یا عفونت اخلاط کے۔ یا غذا معتدل المقدار
کھانا۔ اور خواب اور بیداری اور حمام بشرط اعتدال اسی قبیل سے ہین اور صناعات مسخنہ مثل حدادی
وغیرہ کے بدستور۔ اور اسباب مرض بارد کے بھی بہت ہین از انجملہ حرکت اور سکون مفرط ہین اور
اغذیہ اور ادویہ مبردات کا داخل اور خارج سے استعمال مین لانا اور استعمال مسخنات اور کمی زیادتی غذا
اور احتباس اور استفراغ مین افراط کرنا۔ اور خامی اخلاط کی اور کیفیات نفسانیہ مفرطہ مثل ہم اور فزع
اور لذت اور فرحت کی بھی اسباب برودت کے ہین۔ اور مسام کا بالافراط کشادہ ہونا اور صناعات مبردہ
مثل دھوبی پن اور غواصی وغیرہ کے بدستور ہے۔ اور اسباب مرض رطب کی مرطبات کا دوا یا غذا
داخل یا خارج سے استعمال کرنا۔ اور غذا سے زیادہ کھانا اور بہضم جیب بہونا۔ اور سونا۔ اور سکون
یعنی حرکت نکرنا اور فرح معتدل۔ اور محللات اور مجففات سے پرہیز کرنا۔ اور حمام مرطب کا کھانے
کے بعد استعمال کرنا اور خلط مجفف کا استفراغ اور مرطب کا احتباس کرنا سب اسی قبیل سے ہین۔
اور اسباب مرض یابس کے محللات مفرطہ (جیسے حرکت مفرطہ اور جماع وغیرہ) اور مجففات کو داخل
یا خارج سے استعمال کرنا۔ اور غذا کم کھانا۔ اور کسی عضو خاص سے غذا کو بند کرنا۔ یہ اسباب
امراض امزجہ مفردہ کے (یعنی حار بارد رطب یابس کے) بیان ہوتے ہین۔ اور اسباب امراض امزجہ
مرکبہ (یعنی حار رطب حار یابس۔ بارد رطب۔ بارد یابس) کی ترکیب اسباب امزجہ مفردہ سے حاصل
ہوسکتی ہین۔ مثلاً سبب مرض حار رطب کا وہ امر ہے جو کہ سبب حرارت اور رطوبت سے مرکب ہو
مثل حرکت غیر مفرط کے مع کثرت غذا کے اور اسی قیاس پر اسباب باقی ہین انتباہ جاننا چاہیے

اسباب کی اسباب ہونیمین تین شرطین درکار ہین اول یہ کہ سبب فاعلی مقدار مین زیادہ ہو - دوم یہ کہ ملاقات اوسکی بدن مین زمانہ دراز تک ہو سوم یہ کہ بدن کو اوسکے قبول کرنیکی استعداد ہو - اب اسباب امراض ترکیب بیان ہوستے ہین - چونکہ امراض ترکیب کے حسب تفصیل سابق چار قسم پر ہین - یعنی امراض خلقت امراض عدد امراض مقدار امراض وضع - اور امراض خلقت بھی چار ہین یعنی فساد شکل مرض مجاری مرض اوعیہ مرض صفائح - لہذا سبکو ترتیب وار بیان کیا جاتا ہے - پس اسباب فساد شکل کی دو قسم پر ہین خلقی اور غیر خلقی - اسباب خلقی (جو کہ قبل پیدائش کے رحم مین عارض ہوستے ہین اور اونکو اسباب باطنی بھی کہاجاتا ہے) دو طرح پر ہین - ایک وہ ہے کہ قوت کی جہت سے ہون مثل قصور قوت مصورہ کے کہ بسبب ضعف کے ہر جزو منی کو لائق عضو مخصوص کے کر نہین سکتی - دوسرے وہ ہین کہ مادہ یعنی منی کے جہت سے ہون - اور اوسکی بھی دو قسم ہین یا بسبب کمیت مادہ کے ہونگی مثلاً اگر مادہ کثیر المقدار ہو تو عدد طبعی سے زائد ہو جائیگی چنانچہ بعض انسانون مین چھہ انگلی دیکھی جاتی ہین - اور اگر مادہ قلیل المقدار ہو تو عدد طبعی سے نقصان ہو جائیگا چنانچہ تین یا چار انگلی بعض آدمیون مین دیکھی گئی ہین - اور یا بسبب کیفیت مادہ کے ہونگی مثلاً مادہ حالت طبعی سے غلیظ یا رقیق ہو - پس بسبب عدم قوام معتدل کے مادہ مذکور قوت مصورہ سے عاصی ہوگا اور اوسکی اطاعت نکریگا اسیلئے شکل مین کسی نوع کا تغیر ظاہر ہوگا - اور اسباب غیر خلقی (جو کہ بعد پیدائش کے واقع ہوتے ہین) دو طرح پر ہین - ایک اسباب مرضی ہین مثل جذام اور سل اور ربتد اور لقوہ کے - دوسرے اسباب عرضی ہین اوسکی بھی دو قسم ہین یا حالت ولادت مین واقع ہونگی جیساکہ خروج جنین کا حالت طبعی پر (جسکا ذکر عنقریب آتا ہے) نہو مثلاً پشت پر یا دونون پاؤن سے پیدا ہو ایسی ولادت سے اغلب فساد شکل عارض ہوتا ہے - اور کبھی بعض اعضاء مولود کے رحم مین بند ہو جاتے ہین پس اوسی جگہ ہلاک ہو جاتا ہے - اور یا بعد ولادت کے عارض ہونگی جیسے وہ اسباب کہ حالت تقمیط مین واقع ہون کیونکہ اعضاء بچہ کی اگر نامناسب طور پر رکھکر لپیٹے جاوین اور دیر تک اوسی حالت پر پڑا رہے تو ضرور اوسکی ہیئت طبعی اعضاء مین فساد واقع ہوگا اسلیئے کہ اعضاء اوسکے اس حالت مین نرم اور سہل الانعطاف ہوتے ہین - اور ایسا ہی اگر وقت خروج اور غسل اور تقمیط وغیرہ کے بچہ کو نامناسب طور پر پکڑا جاوے تو البتہ شکل اوسکی فاسد ہو جائیگی - یا وہ اسباب کہ خارج سے مثل ضربہ اور سقطہ کے لاحق ہون خواہ قبل تولد کے ماں کے شکم مین عارض ہون یا بعد تولد کے سرزد ہون - یا حرکت بچہ کی وقت معینہ سے پیشتر واقع ہو اور سوء تابیہ اور دبلاپہ مفرط اور اورام اور امراض وضع اور اندمال قروح وغیرہ امور کہ اثنا تمام اسباب

اسباب مفردات شکل ست ہین - اور جنین رحم مین اس صورت پر رہتا ہے کہ منہہ اوسکا طرف پشت ماون کے دونون پاؤن کی ایڑیون پر بیٹھا ہوا ہاتھین کو دونون زانون وزانون پر رکھے ہوئے زانو کو سینہ اور پیٹ سے ملائی ہوئے دونون گھٹنون کے درمیان سر رکھے ہوئے (چنانچہ ناک اوسکی درمیان ہر دو زانو کے اور آنکھین اوسکی ہر دو زانو پر ہوتی ہین) بیٹھتا ہے - اگرچہ سر جنین کا اوپر کیطرف ہوتا ہے لیکن وقت تولد کے بسبب قطع علاقون کے جو کہ اوسکو اس شکل پر رکھتے ہین بنا بر بوجھ سر کی بالطبع واژگون ہوتا ہے اور سر اوسکا فرج کے منہہ پر گرتا ہے - اور تولد طبعی یہی ہے کہ اول سر اوسکا فرج سے رو بآسمان باہر کرے اور جسکے پاؤن اول خارج ہون اوسمین خطر ہے اور اکثر بچہ ہلاک ہو جاتی ہین اور ایک قوم اطبا کا یہ قول ہے کہ نرینہ کا منہہ طرف پشت ماں کے ہوتا ہے اور مادینہ کا طرف شکم مادر کے والغیب عند اللہ سبحانہ وتعالے - اب اسباب امراض مجاری کے بیان ہوتے ہین - اور چونکہ مرض مجاری تین قسم پر ہے اتساع المجری - تضیق المجری - انسداد المجری - اسلیے اسباب ہر ایک قسم کے حسب اقسام امراض کے علیحدہ علیحدہ ہوتے ہین چنانچہ اسباب فراخی منافذ اور مجاری کی یا بدنی ہونگے یا غیر بدنی مثال بدنی کی ضعف ماسکہ کا ہے (اور اسباب ضعف ماسکہ کے کئی ہین) یا حرکت قویہ قوت دافعہ کے - اور مثال غیر بدنی کی ادویہ مفتحہ کو مثل عاقرقرحا اور دارچینی وغیرہ ادویہ کذائیہ کی استعمال کرنا ادویہ مرخیہ کو مانند خطمی اور اکلیل الملک اور لادن وغیرہ کے جو کہ گرم تر ہون استعمال مین لانا - مگر تاثیر ادویہ مفتحہ کی اتساع مجاری مین بالذات ہے اور تاثیر ادویہ مرخیہ کی بالعرض ہے اور سانس کو بند کرنا بھی مجری کو وسیع کرتا ہے - اور اسباب تنگی منافذ کے اسکے برخلاف ہین بدنی مثل قوت ماسکہ اور ضعف دافعہ کے اور خارجی مثل ادویہ قابضہ اور مسدہ کے - اور اسباب انسداد کے یہ ہین یا وقوع شے غریب کا مجری مین ہوگا غرابت اوسکی جوہر بالذات ہو مثل سنگریزہ کے مجری بول مین - اور ظاہر ہے کہ سنگریزہ جنس بدن سے نہین یا غرابت اوسکی مقدار مین ہو جیسے ثفل (گوہ) کہ امعا مین واقع ہو - یا غرابت اوسکی کیفیت مین ہو جیسے جمود یا غلظت یا لزوجیت مادہ کی - چنانچہ خون جمجا ہوا کسی مجری مین مثل جمود مادہ کی ہے اور مثال غلظت اور جمود مادہ کی ظاہر ہے - بالجملہ حصول مادہ غریب کا مجری مین نفوذ ما ینفذ کو منع کرتا ہے خواہ غرابت اوسکی کسی قسم کی ہو - یا سبب انسداد کا اندمال اوس زخم کا ہے جو کہ منفذ پر تھا یا ملجانا مجری کا بسبب قرب ورم ضاغط کے کہ عضو کو گھونٹ کر اوسکے فضا کو تنگ کرتا ہے - اور سردی شدید سے قبض ہو جانا اور قوت ماسکہ کا قوی ہونا بھی اسی قبیل سے ہے - اور مستون کا منفذ مین ظاہر ہونا

[illegible] ۱۲ ... کہتے ہین اور فارسی مین ... [illegible]

اور ادویہ قابضہ کا ضماد کرنا اور اغذیہ لزجہ کھانا (جیسے پانچہ اور ہریرہ اور ہریسہ اور نان میدہ وغیرہ) بھی بدستور موجب انسداد مجری ہین - اور اسباب امراض مجاری اور اسباب امراض اوعیہ یعنی تجاویف کے ایکہی ہین اونکا بہ قیاس کرلین - اور اسباب امراض صفائح کے جو کہ سطوح اعضاء سے متعلق ہین دو قسم پر ہین - اول اسباب ملاست یعنی صفائی اور ہمواری عضو کی - دوسری اسباب خشونت یعنی درشتی اور ناہمواری عضو کی - پس اسباب ملاست عضو کے یا تو داخلی ہونگے جیسے اغذیہ مرطبہ کو تناول کرنا جیسے اخلاط رطب اور لزج پیدا ہون اور سطوح ناہموار اعضاء کو (مثل رحم اور معدہ کے) صفا اور ہموار کردین - یا خارجی جیسے موم اور روغن کو باہم ملاکر سطح عضو پر مالش کرین - اور ہوا نرم مین بیٹھنا اور طلیہ مملسہ کو استعمال کرنا اسی قبیل سے ہے اور اسباب خشونت عضو بھی یا داخلی مین مثل مادہ حادہ کے کہ بنا بر حدت اور سرعت نفوذ کی رطوبات لزجہ کو سطح عضو سے (مثل قصبہ ریہ کے) قلع کرتا ہے - اور محللات اور مجففات مفرطہ اور قابضات داخلی کو مثل اغذیہ اور ادویہ قابضہ کے استعمال کرنا بدستور ہے - اور یا خارجی ہین مثل دہوین اور گرد اور غبار کے اور محللات اور مجففات خارجی کو مثل ریاضت وغیرہ کے استعمال مین لانا بھی اسباب خشونت عضو سے ہے - یہان تک اسباب امراض خلقت کے بیان ہوتے ہین اور چونکہ اسباب امراض مقدار اور امراض عدد متحد ہین لہذا اونکو علحدہ علحدہ بیان نہین کیا گیا - پس اسباب زیادتی مقدار اور عدد کی کثرت مادہ کی ہے اور اسکی دو حال ہین یا مادہ طبیعیہ ہوگا - اور مراد مادہ طبیعیہ سے وہ ہے کہ وہ مادہ ایسے فزونی کا محدث ہو کہ مثل اوسکے بدن مین موجود ہو مثل انگلی کے کہ پانچ سے زائد ہو - اور یا مادہ ردیہ ہوگا اور مراد اوس سے یہ ہے کہ وہ مادہ ایسی فزونی کا محدث ہو کہ مثل اوسکے بدن مین موجود نہو مثل مسہ وغیرہ زوائد کے - اور یا شرت قوت جاذبہ کی موجب زیادتی مقدار اور عدد کا ہے خواہ قوت جاذبہ بنفسہا قوی ہو خواہ بذریعہ مالش اور ضمادات مسخنہ کے حاصل ہو مثلاً اگر زفت اور خردل وغیرہ سے عضو کو مالش کیجاوے تو قوت جاذبہ عضو مذکور کی قوی ہو جائیگی - لیکن مالش اور ضمادات سے زیادتی مقدار مین ہو سکتی ہے زیادتی عدد مین نہین ہو سکتی وہ ہو ظاہر ہے - اور اسباب نقصان عدد اور مقدار کے دو قسم پر ہین - یا اول پیدائش سے ظاہر ہونگے جیسے مادہ کی [illegible] یا ضعف قوت مصورہ کا - اور یا بعد پیدائش کے واقع ہونگے اور اونکی دو قسم ہین یا داخلی ہونگے یا خارجی - اسباب داخلی وہ ہین کہ باطن سے ظاہر ہووین اور اجزاے تن مین نقصان کرین مثل مادہ آکلہ کی جذام مین - اور خارجی وہ ہین کہ خارج بدن سے لاحق ہون - جیسے تلوار سے کاٹا جاوے اور آگ سے جلایا جاوے وغیرہ - اور اسباب فساد وضع کے جو بسبب مفارقت ایک عضو کی دوسرے عضو سے ہوتا ہے دو قسم پر ہین عارضی اور مولودی - پس اسباب عارضی مین سے یا مادہ مشنجہ ہے کہ اعصاب اور رباط کو

کھنچکر وضع عضو کی فاسد کرتا ہے یعنی انبساط سے مانع ہوتا ہے - یا التحام اور اندمال زخم کا ہے کیونکہ اندمال زخم گاہی ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ وضع عضو مین فساد ڈالتا ہے اور مباعدت ایک عضو کی دوسری عضو سے منع کرتا ہے - اور مولودی اسباب مبطونہ فی الرحم سے ہوتی ہین چنانچہ بعض اطفال مین مشاہدہ کیا گیا ہے مثلاً ایک انگلی دوسری انگلی سے ملتصق اور پیوستہ ہوتی ہے - اور ایسا ہی اسباب فساد وضع کے جو سبب مباعدت یعنی دوری ایک عضو کی دوسری عضو سے ہوتا ہے دو قسم پر ہین - عارضی اور مولودی - پس عارضی یا مادہ مشنجہ ہے کہ عصب اور رباط کو کھنچکر مانع انقباض ہوتا ہے اور مقاربت ایک عضو کی دوسرے عضو سے منع کرتا ہے - یا مادہ مرخیہ ہے کہ عضلات کو سست اور ڈھیلا کرتا ہے پس انقباض مشکل ہوجاتا ہے - یا اثر قرحہ کا اوسکا سبب ہوتا ہے کہ بسبب اندمال کے مقاربت ایک عضو کی دوسرے سے منع ہوتی ہے - اور مولودی اسباب مبطونہ فی الرحم سے حاصل ہوتی ہین جیسا بیان ہوا ہے - اور خشک اور سخت ہونا کسی خلط کا مفصل میں - اور حرکت مفرطہ غیر طبعی بھی اسباب فساد وضع کے ہین - اور اسباب تفرق اتصال کے بھی یا داخلی ہین یا خارجی - پس اسباب داخلی یا مادہ اکالہ یعنی کھانے والا ہے کہ بنا بر حدت اور تیزی کے عضو کو کھاتا ہے اور اوسکے اجزا مین تفرقہ ڈالتا ہے - یا مادہ محرقہ یعنی سوزندہ ہے کہ کسی عضو پر غالب ہوتا ہے اور اوسکے اتصال کو توڑتا ہے جیسا دوسنطاریہ کبدی مین دیکھا جاتا ہے کہ اجزا سے جگر متفرق ہوکر پرزہ پرزہ ہمراہ براز خارج ہوتی ہین - یا مادہ مرخیہ کہ عضلات اور رباط کو ڈھیلا کرتا ہے لہذا اوس سے اتصال اعضا کا زائل اور تفرق اتصال واقع ہوتا ہے - یا مادہ لادغ یعنی کاٹنے والا کہ بعض اجزا کو بعض اجزا سے جدا کرتا ہے - یا مادہ صادعہ یعنی شگافندہ جیسے خلط یابس کہ شدت یبوست سے تفرق اتصال کرتی ہے - اور امتلا مد بھی اسباب داخلی سے ہے کہ تفرق اتصال تک نوبت پہونچاتا ہے اور اوسکی بہت قسم ہین - ایک ریح ہے کہ شدت اور کثرت مقدار سے عضو کو ممتد اور ممتلی کرتی ہے اور اوسکے اجزا مین تفرقہ ڈالتی ہے جیسے یہ حالت فتق مین عارض ہوتی ہے - دوم خلط خشک یا تر ہے - پس خلط تر بسبب ارخا سے اعصاب اور رباطات کے اور خشک بباعث تجفیف رطوبات کی تفرق اتصال کا موجب ہوتی ہے - سوم شدت حرکت دافعہ کی کہ مجری طبعی سے خارج ہوا اور عضو بسبب کثرت امتلا مادہ مدفوعہ کے اوسکا متحمل ہو سکے پس تفرق اتصال ضرور ظاہر ہوگا جیسا ایام بحران مین گاہے ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ منفذ رگون کے بسبب کثرت مواد مدفوعہ کے پھٹ جاتے ہین - چہارم حرکت بعد امتلا کے، خواہ حرکت عنیفہ ہو یا غیر عنیفہ - پنجم انفجار یعنی پھوٹ جانا کسی ورم کا ہے

ششم سیاح یعنی زور سے آواز نکالنا اسمین حدوث تفرق اتصال کا بنابر تمدد ادعیہ کے ہے جو کہ احتباس ابخرہ سے حاصل ہوتا ہے لان الصیحۃ تحبس الابخرۃ - اور کبھی کودنا بھی تفرق اتصال کا موجب بنجاتا ہے اور اکثر اس سے فتق پیدا ہوتا ہے - اور اسباب خارجی تفرق اتصال کی جیسے کوئی عضو تلوار سے کاٹا جاوے یا تیر سے سوراخ کیا جاوے یا رسی یا رسے باندھکر کھینچا جاوے یا آگ سے جلایا جاوے اور مثال اوسکی جیسا کسی سنگین چیز سے کسی عضو کا کوفتہ ہوجانا او دبکنے اور انسان وغیرہ کے دانتون سے کاٹا جانا اور بوجھ اوٹھانے سے تفرق اتصال عارض ہونا - یہان تک اسباب امراض مفردہ کی تشریح ہوئی ہے - اور اسباب امراض کے کہ اسباب امراض مفردہ سے مرکب ہوتے ہین مثلا ورم چونکہ امراض سوء مزاج اور تفرق اتصال اور زیادتی متعلقہ (جو کہ مرض ترکیب کا ایک قسم ہے) سے مرکب ہے اسلیئے اسباب اوسکی بھی اسباب امراض مذکورہ سے مرکب ہونگے - پس اسباب ورم کے بہت ہین از انجملہ اخلاط سے بدن کا ممتلی ہونا - یا مادہ ریحی سے پر ہونا - یا مادہ مائی زیادہ ہونا - اور قوت عضو دافعہ کی اور ضعف عضو قابل کا اور ترک ریاضت معتادہ اور حرارت مفرطہ وغیرہ امور کذائیہ بدستور موجب ورم ہین - اور اتساع مجاری اور منافذ موضع متورمہ کے اور درد شدید اور ٹوٹنا ہڈی کا بھی اسباب ورم سے ہین - اور اسباب قرحہ کے یا جراحت ہے کہ اوسمین ریم ہوجاوے یا ورم ہے کہ ٹوٹ جاوے یا بثور ہین کہ عضو کو کھا جاوین - اور اسباب خلع عضو کے (یعنی عضو کا اپنی جگہہ سے نکلجانا) یا بدنی ہونگے یا خارجی - پس بدنی جیسے رطوبت لزجہ مرخیہ بدن مین پیدا ہووے کہ جا بجا مشہود فی الفتق - یا مادہ غلیظہ کسی مفصل مین جمع ہوجاوے اور سر عضو کا مفصل سے خارج ہووے جیسے نقرس مین - یا مادہ بد کہ گوہر عصب اور رباط کو تباہ کرے جیسے علت جذام اور عرق النسا مین - اور خارجی جیسے سقوط اور ضربہ شدیدہ رباط اور عضلہ کھینچا جاوے - اور مطلق اسباب وجع یعنی درد کے (کہ عبارت احساس اور ادراک منافی سے ہے من حیث ہو منافی) دو قسم پر ہین سیا سوء مزاج مختلف ہوگی اسمین تغیر مزاج کا دفعۃً ظاہر ہوگا یا تفرق اتصال ہوگا - لیکن چونکہ اقسام درد کے مختلف ہین لہذا اسباب اونکے بھی بلحاظ اقسام کے متعدد ہونگے - پس اوجاع اور آلام مشہورہ جالینوس وغیرہ کے نزدیک پندرہ قسم ہین - اول حکاک یعنی جسکے ساتھ خارش ہو اور سبب اسکا خلط شور یا تیز ہے - دوم خشن یعنی جسمین درشتی اور ناہمواری محسوس ہو - اور سبب اسکا خلط سخت اور غلیظ القوام یا یابس المزاج ہے مثل ریگ گردہ اور مثانہ کے - سوم ناخس یعنی چبھنے والی اور سبب اوسکا مادہ تیز ہے یا وہ ریح کہ غشا کو من جہۃ العرض کھینچتی ہے - چہارم ممدد جسمین کھینچاؤ اور کشش سی معلوم ہو اور سبب اوسکا خلط یا ریح ہے کہ غشا کو من جہۃ الطول کشش کرتی ہے - پنجم ضاغط یعنی گھونٹنے والی - اور سبب اوسکا مادہ یا ریح ہے کہ

۱۰ جمع الموجود ۱۲
۱۱ فارسی رگڑ
۱۲ خشک مزاج
۱۳ عرض کی جہت سے ۱۲
۱۴ طول کی جہت سے ۱۲

عضو پر جگہہ تنگ کرتا ہے۔ ششم متشنج جسمین غشا مجلل عضلہ کی تمدید ہو اور سبب اوسکا مادہ یا ریح ہے کہ درمیان عضلہ اور اوسکی غشا کے واقع ہوتی ہے۔ پس غشا کو کھینچتا ہے اور اوسکو عضلہ سے یکطرف کر دیتا ہے اور غشا اور عضلہ مین تفرق اتصال ڈالتا ہے۔ ہفتم مکسر جسمین یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہڈی ٹوٹ گئی ہے اور سبب اوسکا مادہ ریحی ہے کہ درمیان استخوان اور اوسکے غشا کے حادث ہوتا ہے۔ یا برودت ہے کہ غشا کو کثیف کرکے اوسکو قوت سے گھونٹتی ہے۔ ہشتم مخز جسمین گوشت عضلہ کو کشش ہوتی ہے اور اوسکو وتر مین کھینچا ہوا نہین ہوتا۔ اور سبب اوسکا وہ مادہ ہے کہ گوشت اور عضلہ کو کھینچتا ہے اور اوسکی وتر کو کشش نہین کرتا۔ نہم ثاقب جس سے یہ دریافت ہوتا ہے کہ کوئی شئے جرم عضو مین گھستی جاتی ہے سبب اوسکا مادہ غلیظ یا ریح ہے کہ درمیان طبقات اعضاء صلبہ غلیظہ کے بند ہوتی ہے مثل جرم معاء قولون کے اور ہمیشہ تمدید عضو اور اوسمین نفوذ کرتی ہے چنانچہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا کسی آلہ سے سوراخ ہو رہا ہے۔ دہم مسلی جسمین درد غیر نافذ محسوس ہوتا ہے اور سبب اوسکا وہی سبب ثاقب کا ہے لیکن ثاقب اور مسلی مین اسقدر فرق ہے کہ مادہ و ریح ثاقب کا عضو مین نفوذ کرتا ہے چنانچہ محسوس ہوتا ہے کہ عضو کو سوراخ کرتا ہے اور مادہ مسلی کا اوسی عضو مین بند اور ساکن رہتا ہے اور نفوذ نہین کرتا۔ یازدہم خدری ہے جس سے مزاج عضو کا سرد ہو جاتا ہے اور جسمین نقصان یا بطلان محسوس ہوتا ہے۔ اور سبب اسکا خلط بارد یا انسداد منافذ روح نفسانی کا ہوتا ہے اسلیے روح نفسانی اوس عضو تک موصول نہین ہوتی پس خدر حاصل ہوتا ہے۔ یا امتلاء اوعیہ کا اسکا باعث ہوتا ہے پس اعضاء مجاورہ مین خدر ظاہر ہوتا ہے۔ دوازدہم ضربانی ہے جسمین حرکت شدیدہ شریان کی معلوم ہوتی ہے اور سبب اسکا ماس گرم ہے کہ عضو حساس مین ظاہر ہو۔ سیزدہم اعیائی ہے یعنی ماندگی کے باعث درد عارض ہوتا ہے اسمین قوت محرکہ کی ماندگی اور تھکان دریافت ہوتی ہے۔ اور سبب اسکے مختلف ہین یا تعب ہے اوسکو اعیاء تعبی بولتے ہین۔ اور یا سبب اسکا خلط حاد ہے جو کہ عضلہ پر گرکر اوسکو کشش کرتی ہے اوسکو اعیاء تمددی کہتے ہین۔ یا بسبب ریح کے ہوگا اوسکو اعیاء ریحی اور نافخ سے موسوم کرتے ہین۔ چہاردہم لاذع ہے جسمین عضو کے اندر سوزش سی معلوم ہوتی ہے۔ اور سبب اسکا خلط حارہ یا تیز ہے کہ عضو مین بند ہو جاتا ہے یا اوسپر سے ہوکر گذر جاتا ہی پس بسبب حدت اور تیزی کے اوسمین سوزش پیدا ہوتی ہے۔ پانزدہم ثقل جس سے عضو مین ثقل اور بوجھ سا معلوم ہوتا ہے۔ اور سبب اوسکا وہ مادہ ہے جو عضو غیر حساس مین ہو مثل شش اور گردہ اور طحال کے جو کہ غشاء سے متعلق ہے۔ یا غشاء گرد اوسکی ہے بسبب انجذاب غشاء کے ثقل محسوس ہوتا ہے۔ یا بسبب ورم کے ہوتا ہے کہ اعضاء سے

ے توڑنے والا ۱۲ ے ہڈی ۱۲ ے نرمی اور سست ہونا ۱۲ ے وہ درد ہے کہ صاحب اوسکا دریافت کرتا ہے کہ سوا اوسکی بدن مین چھیدا جاتا ہے ۱۲ ے کشش ۱۲ ے عجیب ... ے ...

خساسہ مین واقع ہوا ورحس عضو کے باطل کرے جیسا سرطان مین ہوتا ہے نعوذ باللہ تنبیہ مخفی نرہے
کہ درد مطلق تین چیزون کا موجب ہوتا ہے۔ اول یہ کہ بسبب تحلیل روح کے قوت کو تحلیل کرتا ہے۔ دوم یہ
کہ اعضاء کو اونکے افعال خاصہ سے منع کرتا ہے یہان تک کہ اعضاء تنفس کو تنفس سے مانع ہوتا ہے جو کہ
بقاے حیوۃ مین ضروری ہے یا اونکے افعال مین تشویش ہوجاتی ہے چنانچہ نفس منقطع یا متواتر ہوجاتا ہے
غرضکہ تنفس مجری طبع پر نہین رہتا۔ سوم یہ کہ اعضاء کو اول تو گرم کرتی ہے اور آخر اونکو سرد کر دیتی ہے
۔ واضح ہو چونکہ امور مذکورہ خطرناک ہین اسلیے وقت ظہور درد کے اوسکا جلدی تدارک کرنا چاہیے تاکہ موجب
آفات کا نہو۔ اور اسباب سکون درد کے قطع سبب دردناک کا محللات او مستفرغات سے ہے۔ اور خواب
بھی مسکنات درد سے شمار کیا گیا ہے اسمین سعی کرنی چاہیے۔ اور مسکرات اور مخدرات کو استعمال کرنا بدستور
مسکن وجع ہے لیکن فی الحقیقۃ مسکن درد قطع سبب درد ہے لانہ اذا ازال السبب یزول المسبب ایضا
بحلاف الباقی۔ اور اسباب تخمہ اور امتلاء کے دو حال سے خالی نہین یا امور خارجی ہونگے مانند استعمال اغذیہ
اور ادویہ مرطبہ کی یا کثرت حمام کی خصوصاً جو کہ بعد طعام کے واقع ہو یا کثرت رطوبت فضلیہ کے یا کثرت موانع تحلیل کے
مثل سکون اور ترک ریاضت اور استفراغ کے۔ یا امور داخلی ہونگے مثل ضعف قوت ہاضمہ اور دافعہ کے
یا شدت قوت ماسکہ کے یا تنگی منافذ اور مجاری کے جنسے فضول مندفع ہوتے ہین خواہ خلقی ہو خواہ غیر خلقی
اور اسباب ضعف قوت یا ضعف کسی عضو کے چند انواع پر ہین کیونکہ سبب ضعف کا یا جرم عضو مین داخل ہوگا
یا روح عضو پر اور یا قوت عضو پر وارد ہوگا۔ پس اگر جرم عضو مین داخل ہے تو بالضرور سوء مزاج مستحکم
یا سوء الترکیب اور تفرق اتصال سے ہے انسے خارج نہین۔ اور اگر سبب ضعف وارد روح ہے تو صرف
سوء المزاج ہے یا بسبب کثرت استفراغ کے محلل روح بدرجہ غایت ہے۔ اور اگر قوت عضو پر وارد ہو
تو کثرت افعال اور تکرار اعمال اوسکا موجب ہوگا اور قوت مذکورہ بسبب ماندگی کے بہت فعل صادر ہونگے
گو یہ بلحاظ اسباب قریبہ کے ہے ورنہ اگر اسباب بعیدہ پر بھی نظر کیجاوے تو فساد ہوا اور کھانا پینا وغیرہ بھی
اسباب ضعف سے ہوسکتی ہین۔ اور کثرت استفراغ مثل اسہال اور فصد وغیرہ کے اور عرق کثرت اور ریاضت
مفرط اور اوجاع باقسامہا خصوصاً وجع فم معدہ اور نواحی دل اور جوع مفرط اور فراخی مسام کی بدستور اسباب
ضعف ہین۔ اور اکثر اوقات ضعف تمام بدن بسبب ضعف کسی عضو شریف کے ہوجاتا ہے جیسا معدہ
کے ضعیف ہونے سے تمام بدن ضعیف ہوجاتا ہے۔ اور گاہے جزو عضو شریف کے ضعیف ہونے سے تمام بدن
ضعیف ہوجاتا ہے مثلاً فم معدہ کے ضعف سے تمام بدن مین ضعف طاری ہوتا ہے۔ اور کبھی بعض اعضاء
بہ نسبت بعض کے خلقت مین ضعیف ہوتے ہین۔ اور اسباب حرکات غیر طبعی کے یا یبوست مضعفہ ہے

جیسے رعشہ یابسہ مین ہوتی ہے یا یبوست مشنج ہے جیسا فواق خشک اور تشنج یابس مین ظاہر ہوتی ہے ۔ یا وہ فضول ہین کہ بسبب تبرید کے موجب ایذا ہون جیسے ناقص مین یا لذع کے باعث موذی ہون جیسے قشعریرہ مین یا ریح ہے کہ طالب خروج ہو جیسے حالت اختلاج مین یا وہ فضول ہین کہ قوت محرکہ کی راستہ مین سدہ پہنچاوین اور اوسکو عضو کیطرف نفوذ نکرنے دین جیسے رعشہ امتلائیہ مین اور بسبب استفراغ اور احتباس کے چونکہ چھٹے باب کے ابتدا مین مذکور ہو چکے ہین لہذا اونکا اعادہ نہین کیا جاتا تذنیب خاتمہ اوزان طبیہ اور معالجات خارجیہ اور لغات مستعملہ کتب طبیہ کے بیان مین دو قاعدہ ہین **قاعدہ اول**

اوزان طبیہ مشہورہ اور ہندیہ اور اہل ایران وغیرہ کے بیان مین ہین ۔ جو کہ اس کتاب اور دیگر کتب عملیہ مین کارآمد ہین تکثیر فوائد کے لیے بترتیب حروف تہجی بیان کیے گئے ہین ۔ اوقیہ اسی وقیہ بھی کہتے ہین ساڑھے سات مثقال ہے کہ دو تولہ اور تین ماشہ اور چھ رتی ہوتے ہین ۔ اور درم کے حساب سے قریبا دس درم ہوتے ہین ۔ اواقی جمع اوقیہ کی ہے مگر اطبا اسکو چوبیس اوقیہ پر اطلاق کرتے ہین ۔ اور بعضون کے نزدیک اوقیہ پانچ مثقال کا ہوتا ہے ۔ اور صاحب بحر الجواہر نے لکھا ہے کہ اوقیہ نزد اطباء دس درم اور پانچ ساتوین درم کے ہین یعنی $10\frac{5}{7}$ درہم کا ہے ۔ استار ساڑھے چار مثقال ہے اور ہندی حساب سے ایک تولہ اور پانچ ماشہ اور سات رتی ہوتا ہے اور بقول شیخ رح ساڑھے چھ درم ہے اور بقول بعضے ڈیڑھ تولہ اور دو ماشہ ہوتا ہے اور بعضون کے نزدیک چھ درم اور تین ساتوین درم کی ہوتی ہین یعنی $6\frac{3}{7}$ درم کا ہے اور عند البعض چھ درم اور دو تہائی درم کی یعنی $6\frac{2}{3}$ درم کا ہے اور اسی قدر وزن استار کا اکثر اطبا کے نزدیک معتبر ہے ۔ اسکرجہ چھ استار ہین اور عند البعض وہ برتن ہے جسمین پانچ مثقال پانی سما جاوے ۔ اطرانوس ڈیڑھ اوقیہ ہے ۔ ابریق دو من طبی ہے اور کہتے ہین کہ پانچ رطل ہے اور عند البعض دو من اور دو رطل ہے ۔ ارزہ چاول کو کہتے ہین اور اوس سے چاول متوسط مراد ہے کہ دو رائی کے برابر اوسکا وزن ہو ۔ اور نزد بعضے ایک چاول چار رائی کے برابر ہوتا ہے ۔ ابریج سترہ اوقیہ سے بیس اوقیہ تک ہوتا ہے ۔ آیات عسل اڑھائی رطل ہے اور بعضون نے دو من طبی لکھا ہے ۔ آیات دہن ڈیڑھ من طبی ہے ۔ ابولوتین قیراط ہے اور ابولات نو قیراط ہین ابونس چھ مثقال کا ہے یعنی ۶ مثقال ہے ۔ اول ایک اوقیہ ہے اور کہتے ہین کہ سات مثقال ہے ۔ اکسونافن ساڑھے بائیس درم کا ہے اور نزد بعضے تیرہ درم کو کہا جاتا ہے ۔ اور لکھا ہے کہ اوسکے مطلق سے آٹھ قیراط مراد ہین اور جب تیل مین اوسکو ذکر کرین سولہ درم مراد ہے ۔ اور صاحب بحر الجواہر نے ابن ہبل سے نقل کیا ہے کہ تیل سے اٹھارہ درمی مراد ہین اور شراب سے دو اوقیہ اور آدھی درمی

اور شہد سے تین اوقیہ اور ایک چوتھائی اور ایک آٹھوان اوقیہ کا ہے ۳⅜ اوقیہ کا ہے —
اطالیطون سے سوا سو رطل مراد ہے وہ رطل کہ بارہ اوقیہ ہوتا ہے - اخلاط تیل سے نو رطل اور
شراب سے دس رطل اور عسل سے ساڑھے تیئیس رطل ہے - برنج یعنی چاول چار رائی کے برابر
ہوتا ہے - بندقہ ایک درم ہے اور عند البعض ایک مثقال ہے اور نزد بعضے چار دانگ ہے -
بہلولی اس سے مراد دام بہلول شاہی ہے جسکا وزن نو ماشہ ہوتا ہے اور کہتے ہین کہ چودہ ماشہ
ہوتی ہے - باقلای یونانیہ چھہ قیراط ہے اور کہتے ہین کہ چوبیس جو کے برابر ہے اور عند البعض ایکدرم سبع
- اور باقلای مصری بارہ قیراط ہے اور کہتے ہین کہ ایکدرم ہے باقلای اسکندریہ نو قیراط ہے - کذا فی
بحر الجواہر - باقلای شامی دو قیراط ہے بطون صغیر چھہ درخمی ہے اور بطون کبیر تین اوقیہ ہے - برمہ دو قیراط
ہے - بل لفظ ہندی چالیس ماشہ وزن کا نام ہے اور عند البعض آٹھہ تولہ اور بقولی سولہ ٹانک ہے -
پول فلوس اور دام کو کہتے ہین - پیسہ وزن اوسکا باعتبار اختلاف بلاد کے اور صغر اور کبر کے مختلف
ہوتا ہے پیسہ عالمگیری بعینہ ایک تولہ بارہ ماشہ ہے اور پیسہ متعارف زمان ہذا دس ماشہ کا ہے
اور پیسہ انگریزی قریباً سات ماشہ ہے - تولہ بوزن متعارف بلاد ہند بارہ ماشہ ہے - ترمسہ دو قیراط ہے
اور جو کی ساتھہ برابر آٹھہ جو کے ہے - تمرہ ڈیڑہ مثقال ہے - ٹانک ساڑھے چار ماشہ ہے اور مستعمل
اسوقت یہی ہے اور بقولی چار ماشہ اور عند البعض چوبیس رتی اور نزد بعضی تینتیس رتی ہے - اور
بعضون کے ہان بتیس رتی اور عرف عام مین سولہوین حصہ سیر پر اطلاق کرتے ہین - یعنی ۱/۱۶ سیر کا ہے
- جوزہ سات درم ہے اور بقول شیخ رح چودہ ساموند ہے اور اوسکی ایک قول مین جوزہ برابر بندقہ کے ہے
اور جوزہ مطلق مراد نو درخمی سے ہے اور نزد بعضے چار مثقال - اور جوزہ ملکیہ چھہ درم ہین اور جوزہ بنطیہ
ایک مثقال ہے اور بقولی ایک درخمی ہے - جو چار چاول ہے - جوسقا تین رطل ہین - چھٹانک ہندی
مین سیر کے سولہوین حصہ کو کہتے ہین یعنی ۱/۱۶ سیر کا ہے - اور چھٹانک عالمگیری سیر کا چار تولہ ہے
- جبہ دو جو ہین اور بقولی ایک جو میانہ ہے - اور یا چار چاول اسکو جبہ ذہبی کہتے ہین لیکن جبہ فضی تخمیناً
اڑہائی چاول کے برابر ہے - حمصہ چوتھائی درم کی یعنی ۱/۴ درم کا اور بقولی تہائی درم کی یعنی ۱/۳ درم کا ہے
اور عند البعض تین درم ہے اور کہتے ہین کہ چار جو اور ایک چوتھائی جو کی یعنی ۴¼ جو کا جو کہ ایک قیراط
کے برابر ہے - حاما صغیر دو مثقال ہے اور حاما کبیر تین مثقال ہے - خرمہ لطیف وہ قدر ہے کہ کف دست کو
بھردے اور نزد اطباء وہ مقدار ہے کہ جب انگشت اور سبابہ کو باہم ملادین اور ایک دائرہ آدہی
پیدا ہوجاوے - اور بحر الجواہر اور تحفہ مین لکھا ہے کہ چار مثقال ہے اور عند البعض تین درم ہے

مین مروج ہے بتیس دام عالمگیری ہے راحتہ وہ مقدار ہے جس سے کف دست پر ہو جاوے۔ روپیہ وزن اوسکا باعتبار اختلاف بلاد کے مختلف ہوتا ہے چنانچہ روپیہ کمپنی بہادر کا ساڑہے گیارہ ماشہ ہوتا ہے اور روپیہ فرخ آبادی دس ماشہ ہے اور روپیہ لکھنوی بارہ ماشہ ہوتا ہے اور روپیہ نانک شاہی رتی گیارہ ماشہ ہے اور علی ہذا القیاس رتی چار جو متوسط ہے اور عند البعض تین جو متوسط ہین۔ سرخ کو ہندی مین رتی اور گھنگچی کہتے ہین آٹھ چاول کے برابر ہے سیر اوزان مشہورہ بلاد عجم سے ہے سولھوین حصہ من سے عبارت ہے یعنی ۱/۴۰ من کا۔ سیر شاہی اور رطبی عبارت دام پختہ سے ہے سیر شاہجہانی چالیس دام پختہ ہے سیر عالمگیری چوالیس دام پختہ ہے سیر اکبر شاہی کہ بالفعل مروج ہے بہتر دام ہے سیر اکبری تیس دام پختہ ہے سیر فرخ شاہی ۴۸ دام پختہ ہے سیر خراسانی پانزدہ مثقال ہے سیر ایرانی پانچ تولہ ہے سیر کابلی اسی روپیہ بھر ہر ایک روپیہ پانچ مثقال ہے اور سیر انگریزی جسے نیمری کہتے ہین اٹھتر تولہ چار ماشہ ہوتا ہے سکرجہ کو فارسی مین سکرہ کہتے ہین اوسکی مطلق سے مراد چھ استار ہین اور عند البعض سوا چھ استار یعنی ۱/۴ ۶۔ استار کا سکرجہ صغیرہ تین اوقیہ ہے اور سکرجہ کبیرہ نو اوقیہ ہے اور بقول سات اوقیہ ہے سامونا تین قیراط ہین اور نزد بعضے ساڑہے دس من ہے۔ سونوفس اڑھائی قسط ہے۔ شعیرہ چار چاول ہے اور عند البعض دو چاول اور کہتے ہین کہ بارہ خردل کے برابر ہے اور نزد بعضی کچھ اوسکی کے مساوی ہے۔ صاع نزدیک اہل مدینہ طیبہ کے چار مد ہے اور نزد اہل کوفہ کے آٹھ رطل ہے صاع طبی چار من ہے صاع عراقی اور بغدادی بھی آٹھ رطل ہے صاع حجازی اور مدنی پنج رطل اور ثلث رطل ہے یعنی ۱/۳ ۵ رطل کا۔ صاع ہاشمی چار صاع عراقی ہے۔ صائم چار مد ہے۔ صدقہ صغیرہ ساڑہے تین درم ہے اور بقول شیخ سات سامونا ہے صدقہ کبیرہ چھ درم اور نزد شیخ چودہ سامونا ہے۔ طسوج دو جو میانہ ہے یا آدہی قیراط۔ طولون نو اوقیہ ہے اور صاحب بحر الجواہر نے تفصیل لکھی ہے کہ شراب سے بیس اوقیہ کو اور تیل سے نو اوقیہ کو اور شہد سے تیرہ اوقیہ کو طولون کہا جاتا ہے تولہ ساڑہے تین مثقال اور تین قیراط ہے۔ غری سات اوقیہ ہے۔ غازبیگی وزن اہل ایران کا ہے دو مثقال صیرفی سے مراد ہے کہ آٹھ ماشہ ہوتا ہے۔ غرا اور غرامہ ربع مثقال سے ثلث مثقال تک ہے۔ فرق سولھہ رطل ہے جو کہ بارہ مد یا تین صاع ہوتی ہین اور عند البعض پنج قسط ہین۔ فل معرب پل کا ہے پنج مثقال کو کہتے ہین اور بقولی بارہ مثقال ہے۔ فلوس عرف مین دام پختہ اور خام کو کہتے ہین۔ فلنجیا مقدار ایک ملعقہ کا ہے اور بقولی ڈیڑہ مثقال ہے۔ فوالوس بیدہ اوقیہ

قوما یوس تین اوقیہ ہے فلنجار ایک مثقال ہے اور عند البعض ڈیرہ مثقال ہے قاکوس چھ
مثقال ہے۔ قسط صراح مین لکھا ہے کہ نیم صاع ہے۔ قسط رومی بیس اوقیہ ہی اور قسط مصری
اور انطاکی اٹھارہ اوقیہ ہے اور بقولی چار رطل ہے اور قسط عسل بقول حکماء یونانی ایک رطل
ہے اور عند البعض ڈیرہ رطل ہے اور نزد شیخ اڑہائی رطل ہے۔ اور قسط شراب کی اسی رطل ہے
اور قسط روغن اٹھارہ اوقیہ ہے قسط قطری اور قیر وطی چوبیس اوقیہ ہی کہ ایک سیر شاہجہانی ہوتا ہے
قوطولی صاحب مخزن ادویہ نے سات اوقیہ لکھا ہے اور عند البعض سات مثقال ہے اور صاحب بحر الجواہر
نے لکھا ہے کہ وہ بیس اوقیہ شراب سے اور نو اوقیہ تیل سے اور تیرہ اوقیہ شہد سے اور کہتے ہین
کہ شراب سے دس اوقیہ مراد ہے۔ قطیر بارہ ذرہ ہے۔ قفیز کہتے ہین کہ ایک من آٹھ سیر شاہجہانی
اور بقولی پچیس من بزرگ منون سے اور وہ آٹھ مکوک ہوتے ہین قفیز حجازی صاع عراقی کی مساوی
ہی۔ قفیز ہاشمی عند البعض آٹھ رطل ہے اور کہتے ہین کہ چار من ہے ہر من دو سو ساٹھ درم
کا ہے۔ قنطار چھ من ہے اور رطل سے بارہ سو رطل عراقی ہے اور بعضے ایک سو بیس رطل لکھتے ہین
قلہ چھ درم ہے اور شریعت مین دو سو پچاس من ہے ہر من دو رطل کا۔ اور نزد اہل حدیث
کے قلتین پنج فرق بزرگ ہین۔ قوطیل بہتر مثقال ہے۔ قولون تیل سے نو اوقیہ ہے اور شراب
سے دس اوقیہ ہے اور شہد سے ساڑھے تیرہ اوقیہ ہے۔ قوانوس تین اوقیہ ہے اور بقول شیخ ڈیرہ
اوقیہ ہے۔ قیراط طبی دو طسوج ہین یعنی چار جو اور صاحب بحر الجواہر نے اقسرائی سے نقل کیا ہے کہ
ربع دانگ ہے یعنی ¼ دانگ کا کہ برابر چار جو کے ہوتا ہے۔ قیاساخت ایک مثقال ہے۔
قسطاطونی ایک مثقال ہے۔ قامشتق ایک ملعقہ ہے اور عند البعض ایک دام ہے۔ قبضہ
اوسقدر ہے کہ سر انگشتون مین پکڑین قبضہ مقدار ایک مٹھی کا ہے۔ قدح مصری اڑتیس اوقیہ
اور چار ساتوین اوقیہ کی یعنے ۴/۷ ۳۸ اوقیہ کا۔ قربہ کے معنی مشک پانی اور دودہ کے جسمین
پچاس من شرعی پانی سما جاوے۔ کر ایک سو بیس قفیز ہے۔ کف یعنی ایک مٹھی بھر اور اسکو
ایک قبضہ بھی کہتے ہین وزن اوسکا چھ مثقال قرار دیا گیا ہے۔ کیل اوس پیمانہ کو کہتے ہین کہ
اوسکے ساتھ وزن کرتے ہین مقدار اوسکا تین سو درم کسری بالا ہے اور عند البعض چھیاسٹھ
من ہی اور بقولی چھتیس من ہے۔ اور نزد بعضے تین من اور آٹھوان حصہ من کا ہی یعنی ⅛ ۳
من کا ہی۔ کیلہ تین سو درم اور کسری بالا ہے اور عند البعض آٹھ سو درم کسری بالا ہے
کیلجہ ایک پیمانہ ہے کچھ کم دو من کی گنجائش رکھتا ہے یعنی ⅞ ۱ من کا۔

کور چھ قسط ہے ۔ کول تین کیلجہ ہے ۔ کوب جمع اوسکی اکواب ہے تین رطل ہے اور عند البعض تین قسط ہے
کرسنہ ربع درم سے ربع مثقال تک اور بعض کنا شات مین ساڑھے چھہ درم ہے ۔ کزمہ جمع اوسکی کزمات
ہے ربع درم سے ربع مثقال تک ہے ۔ ماشہ آٹھہ رتی یا بتیس جو یا چونسٹھہ چاول ہے ۔ مثقال طبی
ساڑھے چار ماشہ ہے اور بقولی ایک سو چوبیس جو بھر کہ تین ماشہ چھہ رتی ہوتا ہے اور بعضون نے تین ماشے
پونے دو رتی لکھا ہے ۔ اور شیخ رئیس کے حساب سے بہتر جو بھر ہوتا ہے اور مثقال شرعی بیس قیراط کے
برابر ہے کہ ساڑھے اڑسٹھہ جو بھر ہوتا ہے ۔ فاطرطیس بہتر قسط شراب کی قسط ہے ۔ مالیطول ڈیڑھ سو رطل عراقی
۔ مد طبی ایک رطل اور ثلث رطل عراقی رطل سے ہے یعنی ۱⅓ رطل کا اور عند البعض دو رطل بغدادی ہین ۔
مد شرعی امام اعظم رح اور محمد رح کے نزدیک دو رطل ہین ۔ اور امام یوسف رح اور امام شافعی رح
کے ہان ایک رطل اور ثلث رطل ہین یعنی ۱⅔ رطل کا ۔ مسطون کبیر روغن سے تین اوقیہ ہے
اور شراب سے تین اوقیہ اور آٹھہ درہمی اور شہد سے چار اوقیہ ہے ۔ مسطون صغیر تیل سے چھہ درہمی
ہے اور شراب سے بیس درہمی اور شہد سے نو درہمی ہے ۔ من طبی دو رطل عراقی ہے کہ ۶۵ تولہ ۹ ماشہ ہوتا ہے
اور بقول شیخ چالیس استار ہین اور مثقالون سے ایک سو اسی مثقال ہے اور اوقیہ سے چوبیس اوقیہ
اور درم سے دو سو ساٹھہ درم کہ تخمیناً چالیس تولہ اور آٹھہ ماشہ ہوتا ہے ۔ من تبریزی چھہ سو مثقال کا
یعنی دو سو تولہ کی ایک سو ساٹھہ مثقال ۔ من رومی ڈیڑھ سو مثقال یا بیس اوقیہ ہے ۔ من مصری اور
انطالیقی ایک سو بیس مثقال ۔ من اسکندرانی دو سو پچیس مثقال من قیصری ایک سو باسٹھہ مثقال
یا ایک سو اسی مثقال ہے ۔ من شاہی بارہ سو مثقال یعنی چار سو تولہ ۔ من ہندی چالیس سیر رائج الوقت
اور ہندوستان کے سیر مختلف ہین جیسے لاہوری اور خام اور انگریزی وغیرہ ۔ اسی لیے من کے اوزان
مختلف ہوتے ہین ۔ من جہانگیری ۳۶ سیر جہانگیری ہین ۔ من شاہجہانی چالیس سیر شاہجہانی ۔
من عالمگیری چالیس سیر پوری ہین ۔ من خانی آٹھہ سیر کابلی ۔ من شرعی من عراقی ہے کہ چالیس استار
ہین اور بقولی چالیس دام پختہ ۔ من اکبری تیس سیر اکبری ۔ مکوک تین کیلجہ ہین اور عند البعض ساڑھے
سات من ہے اور نزد بعضے تین استار اور بقولی ڈیڑھ صاع ہے ۔ کیال چوبیس کیلہ ہے اور صاحب
بحر الجواہر کے نزدیک کیال اور مکوک ہر دو مساوی ہین ۔ ملعقہ چمچے کو کہتے ہین شہد اور معاجین سے
چار مثقال کا ہوتا ہے اور خشک ادویہ سے ایک مثقال سے دو مثقال تک ۔ مہر یعنی طلائی سکہ
جسکو اشرفی کہتے ہین کامل اور پوری مہر نو ماشہ اور چھہ رتی کی ہوتی ہے یعنی ۹½ ماشہ کا اور ناقص
مہر ساڑھے نو ماشہ کی ہوتی ہے اور عند البعض نو ماشہ اور پانچ رتی ہے مہر بنگالہ ضرب قدیم بارہ ماشہ

اور ربع سرخ ہے - مہر سلطانی دس ماشہ اور سات رتی ہے مہر اکبری اور شاہجہانی اور عالمگیری کا
مقدار دو ماشہ اور ساڑھے پانچ رتی ہے - مہر محمد شاہی اور احمد شاہی دس ماشہ اور پانچ رتی ہے -
نوات تین مثقال ہے یا پنج درم اور بعض کہتے ہین کہ دو دانگ ہے اور عند البعض نیم درم ہے -
ناطیل دو استار ہے - اور کہتے ہین کہ دو اوقیہ ہے اور بقولی سات درم ہے - نسطون کبیر تین
اوقیہ ہوتا ہے اور نسطون صغیر ہے درخمی - نشن چودہ مثقال ہے - نقیر آٹھہ قیراط ہے - وسق
ساٹھہ صاع شرعی ہے اور وہ اہل حجاز کے نزدیک تین سو بیس رطل ہین اور نزدیک اہل عراق
کے چار سو اسی رطل ہین اور اہل کوفہ کے نزدیک دو سو چالیس من ہے کہ مراد ایک بوجھہ اونٹ
سے ہے - دمشق آدھا صاع شرعی ہے - وقر ایک بوجھہ گدہے اور اونٹ کا ہے - وکیلہ
چوبیس کیلچہ ہین - ہامین چھبیس استار ہین اور عند البعض چار ابولوس ہین - ہو رطل تین اوقیہ کی
- یکپاریک عبارت چوتھائی من سے ہے یعنی ۱/۴ من کا ہے **قاعدہ دوم** لغات مستعملہ کتب طب
اور معالجات خارجیہ کے بیان مین تاکہ مبتدیون اور نو آموزون کو اس کتاب اور دیگر کتب طبیہ مین
آسانی ہو جاوے انکو بھی آسانی کے لیے بترتیب حروف تہجی بیان کیا جاتا ہے - آبزن وہ ہے
کہ ادویہ کو جوش کر کے اوسکے آب صافی نیم گرم کو کسی بڑے برتن مین ڈالین اور مریض کو اوسمین
بٹھلاوین اور پانی اوسکے ناف تک ہونا چاہیے استنشاق کسی چیز کو ناک مین ڈالنا -
اطریفل معرب تری پھل ہے کہ ہلیلہ اور بلیلہ اور آملہ سے عبارت ہے - اکال وہ چیز ہے کہ بسبب
زیادتی تحلیل کے گوشت کو کھا جاوے یا ناقص کرے - مانند زنگار کے - اکتحال کسی چیز کو آنکھ
مین ڈالنا - انکباب یعنی بپھارہ - پانی کو جوش دیکر اوسکا دہوان تمام بدن پر پہونچانا اور اپنی آپ کو
کپڑے سے ڈھانپ کر سر نگون کرنا جب عرق لانیکے واسطے کرتے ہین یا بخارات ادویہ مطبوخہ کے
کان یا کسی اور خاص عضو مین پہونچانا - بخور وہ ہے کہ ادویہ کو جلاوین تاکہ مواد اوسکی دماغ مین
موصول ہو یا دہوان اوسکا بطریق مخصوص کسی عضو کو پہونچاوین - برود ادویہ سرد کو ترتیب
دیکر آنکھہ مین ڈالین - پادزہر اوسکی شان یہ ہے کہ صحت اور قوت کی حفاظت کرتا ہے اور
روح کو تحلیل سے باز رکھتا ہے بسبب اسکے ضرر سموم کو روکتا ہے - اطبا کا قول ہے کہ جو چیز نباتی حیاتی
سمیت کو دفع کرتی ہے اور معدنی مفرد ہے یا زہری مانند زہر مہرہ کے - پاشویہ دواؤن کو پانی مین
پکا کر اوسے برسم معروف مریض کے پاؤن دہوتے ہین اور پانی کو صاف کر کے اوپر سے گیرا
پیتے ہین اور تلوے کھڑے رکھتے ہین بعد چند ساعت کے نیچے کے جانب سے کھولتے ہین -

لہ مولف تمام تمہ
سلہ یعنی ۱۲
سلہ دھونی ۱۲
سلہ زہر مہرہ ۱۲
سلہ زہر ۱۲

تدہین روغن ملنا۔ تریاق وہ دوا ہے کہ خاصیت پادزہر کی رکھتی ہے مانند تریاق فاروق کے اور کہتے ہین کہ مرکب صناعی ہوتا ہے۔ تمریخ کسی چیز تر کو بدن پر ملنا۔ جاذب وہ چیز ہے کہ مادہ کو اپنی طرف کھینچے مانند جند بیدستر کے۔ جالی وہ چیز ہے کہ رطوبت لزجہ کو مسام عضو کے منہہ سے صفا کرے یہ گرم بھی ہوتی ہے مثل ترمس کے اور سرد بھی ہوتی ہے مثل حموضات کے۔ جامد وہ چیز ہے کہ سیلان قبول کرنا اوسکی شان سے ہو اور حالانکہ بالفعل مجتمع غیر سیال ہو اور اوسکی ذات مین ایک نوع کی رطوبت ہوتی ہے کہ برودت اوسکے لیے مجمد اور مکثف عارض ہوتی ہے اور جبکہ حرارت بدنی اور خارجی اوسمین تاثیر کرتی ہے سائل ہوجاتی ہے۔ جوارش وہ ہے کہ طعام کو ہضم کرے حقنہ نامی چیز ہے کہ محقنہ مین ڈالکر دبر کے رستہ امعا مین اور احلیل اور قبل کے رستہ مثانہ اور رحم مین پہونچاوین اور بیان تفصیلی اوسکا گذر چکا ہے۔ حمول کی یہ کیفیت ہے کہ لتہ کو ادویہ سے تر کرکے یا آلودہ کرکے دبر یا قبل مین اوٹھاوین۔ خاتم وہ چیز ہے کہ بسبب یبوست اپنی کے جراحت کے سطح پر خشک ریشہ پیدا کرے کہ زخم کو آفات سے حفاظت ہو مانند انزروت کے۔ خضاب وہ چیز ہے کہ بالون کو سیاہ کرے یا اوسکو رنگ دے۔ دہنی وہ چیز ہے کہ اوسکے جوہر مین روغن ہو مانند لعوب کے۔ دابق وہ دوا ہے کہ بسبب لزوجت اپنے کے ہاتھ سے چمٹ جاوے۔ ذرور وہ ہے کہ خشک ادویہ کو رگڑین اور آنکھ مین ڈالین یا زخم پر دہورین۔ رادع وہ چیز ہے کہ بسبب تبرید کے اور تکثیف عضو کے اور باعث تضییق اوسکے مسام کے مواد منصبہ کو عضو سے منع کرے اور جسقدر مواد گرنے پر ہو اوسکو گرنے سے مانع ہو اور معہذا عضو کو تقویت دے اور حرارت جاذبہ عضو کو تسکین بخشے تاکہ مواد کو جذب نکرے مانند صندل کے۔ اور یہ ضد جاذب کی ہے۔ زروق کو ہندی مین پچکاری کہتے ہین وہ دوری ہے کہ بذریعہ آلہ معمولہ اس عمل کے احلیل اور قبل کے اندر پہنچتے ہین اور یہ اس آلہ کو زراقہ اور مزرقہ کہتے ہین۔ سائل وہ چیز ہے کہ اجزا اوسکے جہات مین پراگندہ ہووین وہ اجزا اوسکے ازہم منقطع ہوویں یا ہوویں مانند مایعات کے اور یہ ضد جامد کی ہے۔ سعوط دوا کا یا پانی ناک مین ٹپکانا لیکن ملا سدید نے عام رکہا ہے خواہ ناک مین خواہ کان مین خواہ احلیل مین ہر تینون صورتون پر سعوط کا اطلاق ہوسکتا ہے۔ سکوب وہ چیز سائل ہے کہ تھوڑے تھوڑے فاصلہ سے بدن پر ڈالین اور توقف کرکے ویسا ہی کرین۔ سم وہ چیز ہے کہ بسبب کیفیت مضادہ اور خاصیت اپنی کے فساد مزاج کا کرے مانند بیش کے۔ سنون وہ چیز ہے کہ ادویہ کو گھسکر دانتون پر ملین یا دہورین اور اونکے جوہر کے لیے مقوی ہو اسکو منجن کہتے ہین۔ شموم وہ چیز ہے

کہ دوا تر اور خشک کو سونگھین — شیافہ وہ چیز ہے کہ ادویہ محلولہ اس عمل کو دراز کر کے دبر یا قبل یا دیگر
منافذ مین دہرین یا پانی مین گھسکر آنکھہ مین ڈالین — ضماد وہ لیپ ہے جو اوسکو ظاہر بدن پر لگاوین —
صاحب تحفہ نے لکھا ہے کہ باوجودیکہ رقیق اور نرم ہو وے خواہ اوسکو عضو پر مالش کرین یا اوسپر
باندھین اور خواہ اوسمین موم ہو یا نہو — طلا وہ ہے کہ دوا تیلی کو عضو پر مالش کرین یا اوسپر لگاوین —
طبیخ وہ ہے کہ ادویہ کو جوش دیکر پانی اوسکا استعمال مین لاوین — عاصر وہ چیز ہے کہ بسبب شدت قبض
کے مادہ رطوبت رقیقہ کو جو کہ تجویف عضو مین ہے خارج کرے مانند ہلیلہ کابلی کے — عطوس وہ دوا ہے
جسکو چھینک کے لیے سونگھین — غرغرہ وہ چیز ہے کہ قسم مائعات سے منہہ مین لیکر حرکت دیوین اور حلق
تک پہونچاوین لیکن اوسکو نہ نگلین اور پھینکدین — غسال وہ چیز ہے کہ بسبب رطوبت اور سیلان کے
یا بباعث قوت جلائیہ کے مادہ اور اجسام متشبثہ کو سطح عضو سے دہووے مانند پانی کے — فتیلہ یہ ہے
کہ دوا کو کپڑے مین لپیٹکر اور دراز کر کر دبر یا قبل یا کان یا ناک یا زخم یا جراحت مین دہرین — فرزجہ
وہ ہے کہ دوا کپڑے مین لپیٹکر عورت کے بول کے راہ مین رکہین — قابض وہ دوا ہے کہ مجاری عضو
کو تنگ کرے اور اوسکے اجزا کو باہم جمع کرے مانند گل ارمنی کے — قاتل وہ چیز ہے کہ اپنی کیفیت
اور صورت نوعیہ سے ہلاک کرے — قاشر وہ چیز ہے کہ بسبب زیادتی جلا اپنی کے اجزاء فاسدہ کو
خارج کرے یا سیل کو سطح استخوان سے دور کرے مثل قسط کے — قطور وہ چیز مائی ہے کہ کان اور
دیگر سوراخون مین ٹپکاوین — کاوی یعنی داغ دہندہ وہ چیز ہے کہ جلد کو جلا کر کوئلے کے مانند خشک
اور سخت کرے مثل زاک زرد کے — کثیف وہ چیز ہے کہ وقت تاثیر حرارت غریزی کے سوا ایسے اجزا
خرد کے اجزاء اوسکے منقسم ہووین اور اجزاء ارضی اوسمین غالب ہوجاوین اور رطوبت
شدیدۃ الممازجۃ اسطور پر ہو کہ سہولت تفرق کو مانع ہو — اور اگر باوجود اسکے لزج ہو تو اکثر
اجزاء کو ریزہ ریزہ ہونے سے مانع ہوتی ہے مانند کدو کے — کحل یعنی سرمہ وہ چیز ہے کہ باریک
سرمہ کے مانند کر کے آنکھہ مین لگاوین — کماد یعنی سینک اور ٹکور جو چیز گرم کر کی عضو پر رکھین
جب سرد ہو جاوے پہر بدستور گرم کر کے عضو پر دہرین — اور وہ تر بھی ہوتی ہے جیسا پانی
اودیہ کا یا صرف پانی گرم مثانہ گاو یا شیشہ مین بہر کر یا کپڑا اوسمین تر کر کر عضو پر رکہین — اور
خشک بھی جیسے ادویہ خشک کو تہیلی مین باندہکر توے پر گرم کر کر عضو پر رکہین — یا کپڑا یا نمدا
یا اینٹ خام یا پختہ گرم کر کے عضو پر رکہین — کاجل وہ ہے کہ دہوان ادویہ کا لیکر آنکھہ
مین لگاوین — لاذع وہ چیز ہے کہ ساتھہ قوت نفاذہ اپنی کے اتصال عضو کو متفرق کرے

چار یا مانند خردل کے اور بارد مانند سرکہ کے۔ تخلخہ وہ چیز ہے کہ رقیق اور خوشبودار چیزون کو چھوٹے برتن یا کسی شیشی مین ڈالکر سونگھین۔ لزج وہ چیز ہے کہ جب اوسکو دونون طرفون سے کھینچا جاوے تو ایک طرف دوسرے سے منقطع اور منفصل نہووے اور باوجود اسکے سہل التشکل ہو اور جس چیز سے مس اور ملاقات کرے شدید الالتصاق ہو مانند عسل کے۔ نطوح وہ چیز ہے کہ طلا و سے غلیظ اور ضماد سے رقیق ہو اور اوسکو عضو پر لگاوین۔ لطیف وہ چیز ہے کہ وقت تاثیر حرارت غریزی کے اجزا اوسکی مع اجزا خرد کے منقسم ہوجاوین مانند غافث کے اور یہ ضد کثیف کی ہے۔ لعابی وہ چیز ہے کہ جب اوسکو پانی مین تر کرین اوس سے اجزا لزجہ منفصل ہووین مانند خبازی کے۔ مائع وہ چیز ہے کہ سیلان کرے اور رقیق القوام ہو مثل پانی کے۔ مالح وہ چیز ہے کہ زبان مین سوای کاٹنے کے نفوذ کرے مانند نمک کے۔ مبرد وہ چیز ہے کہ بسبب قوت تبرید اپنی کے برودت پیدا کرے مانند کافور کے۔ منعظ وہ چیز ہے کہ بسبب تولید ریاح لطیفہ کے مجاری اعصاب اور عضلات اعضاے تناسل مین دورہ کرکے محرک اوسکی ہو اور باعث تکون مادہ منویہ کا بنجاوے مانند لبوب کے۔ مجفف وہ چیز ہے کہ بسبب تحلیل اور تلطیف اپنی کے رطوبات بدن کو نیست و نابود کرے مثل مادا نیا کے۔ مجمد وہ چیز ہے کہ مادہ کو بتکثیف اور تبرید اپنی سے فراہم کرے مانند بذر البنج کے۔ محلل وہ چیز ہے کہ مادہ کو تبخیر کے لیے تیار کرے اور اوسکے بعد ایک جزو کو بخار سے منفصل کرے اور جب تاثیر اوسکی دائم اور ہمیشہ ہووے مادہ کو بالکل نیست و نابود کردے مانند بابونہ کے۔ محلل ریاح جسکو کاسر ریاح بھی کہا جاتا ہے۔ وہ چیز ہے کہ قوام ریح کو رقیق کرکے اوسکو مندفع کرے مانند اجواین کے۔ محرق وہ چیز ہے کہ اپنی حرارت سے لطافت اور رطوبت اخلاط کو بالکل نابود کرے اور خاکستر اوسکی باقی رکھے مانند فرفیون کے اور یہ ضد مجلل کی ہے۔ محکک وہ چیز ہے کہ بموجب حدت اپنی کے خلط لذاع اور تیز کو مسام جلد کیطرف جذب کرے اور قرحہ تک نوبت پہونچائے مانند کبیکج کے۔ محمر وہ چیز ہے کہ خون کو بسبب قوت جاذبہ اپنی کی جلد کیطرف جذب قوی کرے یہان تک کہ عضو کو گرم کرے اور رنگ جلد کو سرخ کرے مثل رائی کے۔ مخدر وہ چیز ہے کہ روح حاسہ محرکہ عضو کو روح نفسانی کی تاثیر کے لیے۔ یا عضو اور عصب کو قواے نفسانی کی تاثیر کے لیے غیر قابل قبول تام کے لیے کرے اور اوسکی دو قسمین ہین۔ اول یہ کہ کیفیت سے ہو اور وہ یبوست اور برودت قویہ ہے مانند افیون کے دوم وہ کہ بالخاصیت ہو مثل طرخون اور عناب کے پتون کے کہ تخدیر حس ذوق مین تاثیر عظیم رکھتی ہین۔ مخشن وہ چیز ہے کہ بسبب شدت قبض اور تجفیف اپنی کے سطح عضو کو مختلف الاجزا

اور پست اور بلند کرے مانند ہلیلہ کابلی کے خواہ بارد ہو خواہ حار۔ مدر وہ دوا ہے کہ رطوبات کو مجاری بول کیطرف حرکت دے تاکہ بول کے رستہ مندفع ہو جاوین مانند تخم خیارین کے۔ مندمل وہ چیز ہے کہ بسبب تجفیف و تکثیف اپنی کے رطوبت کو کہ درمیان ہر دو لب زخم کے ہے لزج کرکے باہم ملا دے مانند مرداسنگ کے۔ ممر کی معنی تلخ چیز ہے کہ سطح ظاہر زبان پر گھس جاوے اور اوسکو سخت کرے اور کراہت سے طبع کو برہم کرے مانند صبر کے۔ مرخی وہ دوا ہے کہ حرارت معتدلہ اور رطوبت مائیہ اپنی سے جرم عضو کو نرم کرے مانند خطمی کے۔ مرطب وہ چیز ہے کہ رطوبت زائدہ سے رطوبت پیدا کرے مانند روغن کاہو کے۔ مرقق وہ چیز ہے کہ قوام غذا او خلط کو رقیق کرے مانند پانی کے۔ مزلق وہ چیز ہے کہ اپنی رطوبت سے سطح فضلیہ محتبسہ مجاری کو تر کرکر قابل انزلاق اور اخراج کرکے پھسلا دے اور خارج کرے مانند آلو بخارا کے۔ مزدرہ ہر غذا ہے کہ سوای گوشت اوس کی تیار کرین۔ مسدد وہ چیز ہے کہ بسبب کثافت اور تغریت او یبوست اپنی کے مسام اور مجاری جلد کو بند کرکر مواد واجب الدفع کو خروج سے مانع ہو مانند چاول کے۔ مسقط وہ دوا ہے کہ بسبب زیادتی تفتیح اپنی کی فم رحم کا کھولکر جنین کو پھسلا دے مثل شکاعی شبرم کے۔ مسکر وہ چیز ہے کہ مستی لا وے خواہ مفرح کا موجب ہو مثل شراب کے یا نہو وے مثل تیاری بھنگ کے۔ مسرعات سکر وہ ادویہ ہین کہ نشا جلدی لاوین مثل بادام تلخ کے۔ مسہلات ولادت وہ ادویہ ہین کہ وضع حمل اور بچہ جننے پر آسانی کرین۔ مسکن وہ چیز ہے کہ اخلاط اور ارواح کو حرکت غیرطبعی سے باز رکھے مانند عرق کیوڑہ کے۔ مسہل وہ دوا ہے کہ اخلاط فاسدہ او فضول کو عروق اور اقاصی اعضا سے امعا کیطرف حرکت دے اور براز کی راستہ دفع کرے۔ مشتہی وہ چیز ہے کہ غذا کھانے پر طبع کی تحریک کرے مانند حماض کے۔ مصلب وہ چیز ہے کہ بسبب زیادتی برودت اور یبوست او تکثیف اپنی کے جوہر عضو یا مواد کو سخت کرے مانند افیون کے اور یہ ضد مرخی کی ہے۔ مصدع وہ چیز ہے کہ اوسکے استعمال سے سردرد عارض ہو۔ مصلح وہ چیز ہے کہ اصلاح حال ماکول او مشروب کی کرے۔ خواہ ضرر کو دفع کرے مثل کتیرہ کے کہ مصلح ہو دیہ کا ہے خواہ اوسکے فعل اور تاثیر پر معاونت اور مدد کرے مثل آمیزش تربد کے زنجبیل کے ساتھ۔ خواہ حفظ قوت کرے مثل آمیزش شہد کی ادویہ کے ساتھ۔ اور خواہ اوسکی حدت کو توڑ دے مثل ملانی کتیرا کے ساتھ سقمونیا کے خواہ واسطہ پہونچانے قوت ادویہ کے بذرقہ ہو مثل آمیزش ذراریح کے ساتھ مدرات کے۔ مضر وہ ہے کہ بدن کو ایذا دے خواہ نقصان کا موجب ہو خواہ محدث مرض ہو۔ مطبوخ وہ چیز ہے کہ ادویہ کو مائعات مین جوش دیکر پانی اوسکا نوش کرین۔ مطفی وہ دوا ہے

کہ حدت اخلاط حادہ کو توڑ دے مانند الو بخارا کے ۔ معرق وہ چیز ہے کہ رطوبات کو مسام کی راستہ بذریعہ
عرق دافع ہو مثل گل ارمنی کے ۔ معطس وہ دوا ہے کہ بسبب نفوذ قوت اپنی کے تحریک مواد دماغی کے
خیشوم مین کرے اور اوسکی تحریک سے چھینک آوے مثل کندش کے ۔ معطش وہ چیز ہے کہ طبیعت کو محتاج
ترویح کرے خواہ ترویح اوسکی پانی سے ہو مثل معدہ اور کبد کے خواہ ہوا سے ہو مثل ریہ اور دل کے
مثل کرفس کے ۔ معفن وہ دوا ہے کہ مزاج روح اور رطوبات اصلی کو فاسد کرے تاکہ روح مین صلاحیت
اپنے کام کی ہو مثل سافیا کے ۔ معدل وہ چیز ہے کہ اخلاط متغیرہ کو حالت اصلی پر لاوے اور تعدیل
مزاج کی کرے ۔ مغثی وہ چیز ہے کہ مادہ اور رطوبات معدی کو بطرف اعالی معدہ کی حرکت دے
اور اوسکو دفع نکر سکین مانند تربد کے ۔ مغری وہ دوا ہے خشک ہی کہ رطوبات لزجہ اور سمین ہون
اور بسبب اوسکی فوہات مسام جلد اور عضو پر چمٹ کر سیلان مواد کو مانع ہو مثل اسپغول بریان کے
مغلظ وہ چیز ہے کہ قوام رطوبات کو غلیظ تر اور کثیف تر قوام سابق سے کرے اور یہ ضد ملطف کی ہے
اور اوسکی تین قسم ہین ۔ اول یہ کہ بسبب برودت اپنی کے بعض اجزای خلط کو جامد کرے مانند تخم کدو
کے ۔ دوم یہ کہ بسبب حرارت اپنی کے اجزا سے خلط کو منعقد کرے مانند ثعلب کی ۔ سوم یہ کہ
بباعث رطوبت کے جو اوسمین ہے اجزا سے خلط کو غلیظ کرے مانند سنگھاڑہ خشک کے ۔ مفتت
وہ دوا ہے کہ اجزای خلط متحجر کو ریزہ ریزہ کرے مانند سنگ سرماہی کے ۔ مفتح وہ شے ہے کہ مادہ
سادہ محتبسہ داخل مجری کو جسکے شان سے نفوذ ہے خارج بدن کیطرف نکالے مانند اسطوخودوس کے
اور یہ ضد مسدد کی ہے ۔ مفجج وہ شے ہے کہ بموجب برودت اپنی کے فعل حرارت غریزی اور غریبی
کو غذا اور خلط مین باطل کرے بحدیکہ غذا کو غیر منہضم او خلط کو غیر نضیج رکھے مانند کری کے ۔ مفرح
وہ شے ہے کہ روح حیوانی اور نفسانی کو بدن مین منبسط اور منتشر کرکر اوسکے مزاج کو تعدیل کرے اور
خوف کو زائل کرے مانند عنبر کے ۔ مفشی وہ چیز ہے کہ ریاح مجتمعہ کو پراگندہ کرے مثل نانخواہ کے ۔
مفجر اورام وہ ادویہ ہین کہ ورم کو توڑ دین مانند ہرتال کے ۔ مقرح وہ دوا ہے کہ رطوبت اصلیہ کو
جتنے اجزای جلد کا باہم پیوند ہے نابود کرے اور مادہ ردیہ حادہ کو بجای اوسکی جذب کرے اور موجب
قرحہ کا ہو جاوے مانند پیاز کے اور یہ ضد مدمل کی ہے ۔ مقطع وہ چیز ہے کہ مادہ غلیظہ لزجہ متشبثہ
عضو کو اجزاے خرد کیطرف منقسم کرے اگرچہ غلظت اور لزوجت اوسکی باقی ہووے حار مانند
غاریقون کے ۔ اور بارد مانند سرکہ کے ۔ مقوی وہ شے ہے کہ مزاج اور قوام عضو کو بقدر
تعدیل کرے کہ فضول منصبہ کو قبول نکرے خواہ بسبب تعدیل مزاج کی ہو مانند روغن گل کے

یا بالخاصیتہ ہو مثل گل مختوم کے۔ مقی وہ دوا ہے کہ اوسکی شان سے یہ ہو کہ رطوبات کو اعلای بطن کیطرف حرکت دے تاکہ معدہ اور منھہ کے رستہ مندفع ہوجاوے جیسا پانی غیر مطبوخ ملکوسی بزر کا۔ مکرب وہ چیز ہے کہ حرارت منعبہ اور ردارت جوہر اپنی سے قلب اور معدہ کو ضرر پہونچاتے اور بیقراری کا موجب ہو مثل بید انجیر کے۔ ملحم جسکو منبت اللحم بھی کہتے ہین کہ بسبب تعدیل مزاج اور تجفیف کے خون زخم کو منعقد کر کر گوشت بنا دیوے مانند مرداسنگ کے۔ ملطف وہ چیز ہے کہ قوام وہ موجودہ بدن کو بہ نسبت قوام سابق کے رقیق القوام کرے مانند زوفا کے اور یہ ضد مغلظ کی ہے۔ ملین وہ چیز ہے کہ مواد اور رطوبات کو کہ امعا اور اوسکے حوالی مین موجود ہون مقعد کے رستہ خارج کرے مانند تمر ہندی کے۔ مملس وہ چیز ہے کہ سطح عضو خشن پر پراگندہ ہو کر اوسکی خشونت کو رفع کرے اور اوسکی دو قسم ہین۔ ایک یہ کہ خشونت عضو کو زائل کرے اور اوسکو مملس حقیقی کہتے ہین۔ دوم یہ کہ خشونت اوسکی اسطور پر گھٹا دے کہ رطوبت لزجہ کو ظاہر عضو پر پیدا کرے اور اوسکو مملس مجازی بولتے ہین مثل کتیرہ کے اور یہ ضد مخشن کی ہے۔ منشف وہ چیز ہے کہ جب رطوبت مائیہ اوسکی مسام مین نفوذ کرے اوسکا اثر اوسمین ظاہر نہو مانند اسفنج کے۔ منضج وہ دوا ہے کہ قوام اخلاط کو تعدیل کر کے دفع کرنیکے لیے تیار اور مستعد کرے حار مانند پرسیاوشان کے بارد مانند آلو بخارا کے۔ اور صاحب تحفہ نے لکھا ہے کہ یہ ضد منفج کی ہے منفج وہ چیز ہے کہ رطوبت فضلیہ غلیظہ کثیرہ اس مرتبہ تک اوسمین غالب ہووے کہ حرارت غریزی اوسکی تحلیل پر قادر نہو بلکہ اوسکو ریاح سے تحلیل کرے مانند پیاز کے۔ منفذ وہ چیز ہے کہ جب جسم سے ملاقی ہو بزودی اوسمین نفوذ کرے مانند زعفران کے۔ منوم وہ چیز ہے کہ مجاری روح نفسانی کو بند کرے تاکہ روح کو بدن مین پراگندہ ہونے سے منع کرے مانند افیون کے اور اسکو مسبت بھی کہتے ہین۔ موسخ قروح یعنی دوا سے جیرک لانیوالی وہ چیز ہے کہ رطوبت غلیظہ اپنی سے قرحہ کو مسترخی کرے اور خشک ہونے دے اور پھٹنی بھی ندے بلکہ اوسکی رطوبت کو زیادہ کرے مانند موم روغن کے۔ مہزل وہ چیز ہے کہ بدن کو لاغر کرے مانند لک وغیرہ کے۔ مہیج وہ دوا ہے کہ اخلاط یا قوت باہ کو ہیجان اور جوش مین لاوے۔ نطول یعنی تریرہ وہ دوا ہے کہ قسم مائعات سے تواصل سے علی الاتصال بدن پر گرائین اور کبھی اسکو آبزن اور انکباب پر بھی اطلاق کرتے ہین۔ نفوخ وہ چیز ہے کہ دوا اوسکو کہکر ناک مین پھونکین خواہ کسی اور عضو مین نفوخ کرین۔ نقوع وہ چیز ہے کہ ادویہ کو رات کیوقت مائعات مین تر رکھین اور صبح پانی صاف کر کے

نوش کرین — وجور وہ چیز ہے کہ وقت بیہوشی کے حلق مین ٹپکاتے ہین ہاضم وہ چیز ہے کہ غذا کو جلدی فاندہ طبخ کا دیوے مانند زنجبیل کے اور بیضہ نیمبرشت کی ہے — نہش وہ چیز ہو کہ ادمی مس سے اجزاے اوسکے از ہم جدا اور منفتت ہو جاوین مانند غاریقون کے فقط

## نظم خاتمہ

ہزار شکر ہوا مظہر علوم تمام
یہ مین نے جمع کیا ہے کہ یادگار رہے
جو علم طب مین ضروری تھا سو بیان کیا
مجھی کرم سے بزرگون کو ہے امید فلاح
وگرنہ عیب کو ڈھانپین مری جنبت خاص
کرین جو فاتحہ حسرت پہ وہ بھی پائین مراد

خدا کرے کہ رہے ہو مظہر علوم تمام
جہان مین مین نہ رہون مجھسے یادگار رہے
ملال طبع نہو اسلیے نہ طول دیا
جہان کہین کہ خطا ہو اوسی کرین صلاح
کرین بفاتحہ ممتاز مجھکو با اخلاص
بحق احمد مرسل و آلہ الامجاد

اللہم اجعلہا مقبولا عند الخواص و العوام بحق نبیہ محمد و آلہ الکرام

## خاتمۃ الطبع

شافی مطلق کا شکر نا متناہی ہے کہ اندنون ایک کتاب خاص فن طب مین نایاب مسمی بہ **تشریح الاسباب معروف بہ مظہر العلوم** جسمین بہت شرح و بسط کے ساتھ ستہ ضروریہ کا بیان ہے یعنی طریقہ استعمال و انضباط خورد و نوش و بیداری و خواب و بول و براز کا مفصل حال ہے درحقیقت تعدیل ان اسباب کی موجب زندگی و بقاے حیات انسانی ہے پس جاننا اسکا ہر فرد بشر کو لابد و ضروری ہے بے ظن و گمان ہے آجتک کوئی رسالہ مستقلہ اس مقدمہ خاص مین کسی طبیب نے جداگانہ تدوین نہین کیا اور جو کچھ لکھا ہے وہ ضمناً اور مطالب کے ساتھ سرسری طور پر لکھا ہے تصنیف و تالیف شیخ رئیس وقت بقراط عہد عیسی دوران جالینوس زمان طبیب نامور حکیم قاضی الٰہی بخش صاحب امرتسری کہ جنکی استعداد علمی فن طب مین خانداتی ہے اس کتاب نادر الوجود کو بکمال کوشش و عرق ریزی سے بڑی بڑی کتابون طب سے مثل قانون شیخ الرئیس اور اوسکے حواشی اور ذخیرہ خوارزم شاہی و اکسیر اعظم وغیرہ